اور دلچسپ بات یہ ہے کہ باؤنڈری کمیشن کی کارروائی کا مکمل ریکارڈ تو حکومتِ پاکستان کی اپنی تحویل میں تھا اور بعد میں جب حکومتِ پاکستان نے یہ کارروائی شائع کی تو یہ بات روزِ روشن کی طرح ثابت ہو گئی کہ 1974ء کی کارروائی میں اٹارنی جنرل صاحب نے ایک انگریزی جریدہ کے حوالہ سے جو الزام لگایا تھا وہ بالکل غلط تھا۔اور انہیں اس بات کی ضرورت کیوں پیش آئی تھی کہ وہ اس مسئلہ پر ایک غیر معروف انگریزی جریدہ کا حوالہ پیش کریں،اصل کارروائی تو ان کی حکومت کی اپنی تحویل میں تھی جس کا سرسری مطالعہ ہی اس بات کو ظاہر کر دیتا کہ یہ الزام غلط ہے۔یا تو اٹارنی جنرل صاحب اور ان کی ٹیم قومی اسمبلی اور قوم کو غلط حقائق پیش کر کے عمداً دھوکہ دے رہے تھے یا پھر انہیں حقائق کی کچھ خبر نہ تھی اور شاید اس سے کوئی دلچسپی بھی نہیں تھی۔

ایک اور دلچسپ بات جو یہاں درج کرنی مناسب ہو گی وہ یہ ہے کہ جب ہم نے صاحبزادہ فاروق علی خان صاحب سے انٹرویو کیا تو انہوں نے کہا کہ باؤنڈری کمیشن میں چوہدری ظفراللہ خان صاحب سے پوچھا گیا کہ کیا آپ اپنے آپ کو مسلمان سمجھتے ہیں؟ تو چوہدری صاحب نے کہا کہ باقی مسلمان ہمیں مسلمان نہیں سمجھتے قادیانی کہتے ہیں اور گورداسپور اسی لئے گیا تھا۔

یہاں ہم بڑے ادب سے یہ عرض کرنا چاہتے ہیں کہ اب یہ تمام کارروائی شائع ہو چکی ہے اور ایک ایک لفظ شائع ہوا ہے۔اس طرح کا کوئی واقعہ سرے سے ہوا ہی نہیں تھااور یہ سوال حضرت چوہدری ظفراللہ خان صاحب سے ہونا ہی کیوں تھا۔وہ تو مسلم لیگ کا کیس پیش کر رہے تھے۔جماعتِ احمدیہ کی طرف سے مسلم لیگ کے ایماء پر تو شیخ بشیر احمد صاحب پیش ہوئے تھے اور ان سے اس قسم کا سوال جسٹس تیجا سنگھ صاحب نے کیا تھا اور اس کا جو جواب انہوں نے دیا تھا وہ ہم نقل کر چکے ہیں۔اس مثال سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ اس کارروائی کے دوران اربابِ حل و عقد ان موضوعات کے متعلق بنیادی حقائق سے بھی بے خبر تھے جن کے متعلق سوالات کئے جا رہے تھے اور یہ صورتِ حال اس لئے بھی زیادہ افسوسناک ہوجاتی ہے کہ یہ ریکارڈ حکومت کی

تحویل میں تھا اور کسی نے حقائق جاننے کی کوشش بھی نہیں کی۔اس لئے یہ کہنا بے جا نہ ہو گا کہ صرف غیر سنجیدہ انداز میں سوالات کئے جا رہے تھے۔

اب ایک سوال باقی رہ جاتا ہے۔کیا اس وقت اٹارنی جنرل صاحب اور ان کے ساتھی ممبرانِ اسمبلی نے محض عام پروپیگنڈا سے متاثر ہو کر اس جریدے کے حوالے سے یہ غلط الزام جماعت ِ احمدیہ پر لگایا تھا یا پھر انہوں نے عمداً غلط بیانی سے کام لیتے ہوئے اپنے کمزور موقف میں جان پیدا کرنے کی کوشش کی تھی۔جیسا کہ ہم پہلے ذکر کر چکے ہیں کہ 1947ء میں احمدیوں کی تعداد کے بارے میں بحث کرتے ہوئے جماعت ِ احمدیہ کا وہ میمورنڈم جو کہ باؤنڈری کمیشن کے سامنے پیش کیا گیا تھا ہاتھ میں پکڑ کر حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ کو دکھایا بھی تھا کہ یہ اس میمورنڈم کی کاپی ہے۔اس سے یہ واضح طور پر ظاہر ہو تا ہے کہ اٹارنی جنرل صاحب اور ان کی ٹیم یہ میمورنڈم ریکارڈ سے نکلوا چکے تھے اور اس کے مندرجات ان کے علم میں تھے۔اس کے باوجود انہوں نے سپیشل کمیٹی کے روبرو دانستہ طور پر غلط الزامات پیش کئے تھے۔یہ ایک تلخ حقیقت ہے اور یہ پہلو پاکستان کی پارلیمانی تاریخ کا ایک شرمناک باب ہے۔

اب ہم اُس دوسرے الزام کا جائزہ لیتے ہیں جو Impact کے اس شمارے میں جماعت پر لگایا گیا تھااور وہ یہ تھا:۔

Many allege a Qadiani role in the breakup of Pakistan. Suggestion to this effect were made even in the correspondence column of Bangladesh observer.Given this background the recent eruption of widespread disturbance should come as no surprise but it is deplorable too .

یعنی اٹارنی جنرل صاحب جس جریدہ کی بیساکھیوں کا سہارا لے کر جماعتِ احمدیہ کے خلاف یہ الزامات پڑھ رہے تھے،اس کے مطابق بہت سے لوگوں کے نزدیک چند سال پہلے پاکستان ٹوٹا تھا اور مشرقی پاکستان علیحدہ ہو کر بنگلہ دیش بن گیا تھا تو اس کے ذمہ دار بھی احمدی تھے اور اس پس منظر میں اگر احمدیوں کے خلاف موجودہ فسادات شروع ہو گئے ہیں تو یہ بات قابلِ حیرت نہیں اگرچہ قابلِ مذمت ضرور ہے۔

ہم یقیناً اس بات سے متفق ہیں کہ سقوطِ ڈھاکہ کا سانحہ اور پاکستان کا دو لخت ہو جانا ایک بہت بڑا سانحہ تھا۔اور جو گروہ بھی اس کا ذمہ دار تھا اس کو سزا ملنی چاہئے تھی۔لیکن ہم ایک بات سمجھنے سے قاصر ہیں کہ جب سانحہ ہو چکا تھا تو اس کے معاً بعد ملک میں پاکستان پیپلز پارٹی کی حکومت قائم ہو گئی تھی۔اور اٹارنی جنرل صاحب اسی پارٹی کی حکومت کی نمائندگی کر رہے تھے اور اسمبلی کی اکثریت کا تعلق بھی اس پارٹی سے تھا۔جیسا کہ توقع تھی حکومت نے 26/ دسمبر 1971ء کو جب کہ ابھی مشرقی پاکستان میں شکست کو ایک ماہ بھی نہیں ہوا تھا ایک کمیشن قائم کیا تاکہ وہ اس سانحہ کے ذمہ دار افراد کا تعیّن کرے۔اس کمیشن کی سربراہی پاکستان کے چیف جسٹس جناب جسٹس حمود الرحمن صاحب کر رہے تھے۔حمود الرحمن صاحب کا تعلق بنگال سے تھا۔پنجاب اور سندھ کے چیف جسٹس صاحبان اس کمیشن کے ممبر تھے اور عسکری پہلوؤں کے بارے میں مدد دینے کے لیے مکرم لیفٹیننٹ جنرل الطاف قادر صاحب مقرر کئے گئے۔اس کمیشن نے تمام واقعات کی تحقیق کر کے 8 /جولائی 1972ء کو اپنی رپورٹ حکومت کے حوالے کر دی تھی۔یعنی اسمبلی کی اس کمیٹی کے کام شروع کرنے سے دو سال قبل حکومت کے پاس یہ رپورٹ پہنچ چکی تھی کہ سانحہ مشرقی پاکستان کا ذمہ دار کون تھا۔اور اٹارنی جنرل صاحب جس حکومت کی نمائندگی کر رہے تھے وہ بخوبی جانتی تھی کہ مجرم کون کون تھا۔مگر نامعلوم وجوہات کی بناء پر حکومت نے یہ رپورٹ شائع نہیں کی اور 1974ء میں یہ رپورٹ منظرِ عام پر نہیں آئی

تھی۔اور چند دہائیوں بعد یہ رپورٹ جو کہ خفیہ رکھی گئی تھی پاکستان کی حکومت کی مستعدی کے باعث بھارت پہنچ گئی اور وہاں شائع ہو گئی اور اس کے بعد پھر حکومتِ پاکستان بھی اس رپورٹ کو منظر عام پر لے آئی۔

اب ہم رپورٹ کا جائزہ لیتے ہیں کہ کیا اس میں یہ لکھا ہے کہ احمدی اس ملک کو دو لخت کرنے کے ذمہ دار تھے؟ ہر گز نہیں۔اس رپورٹ میں کہیں جماعتِ احمدیہ پر یہ مضحکہ خیز الزام نہیں لگایا گیا۔اس رپورٹ میں اس سانحہ کا سب سے زیادہ ذمہ دار اس وقت کی حکومتِ پاکستان اور افواجِ پاکستان کے سربراہ جنرل یحیٰی خان صاحب اور ان کے ساتھی جرنیلوں کو قرار دیا تھااور یہ سفارش کی تھی ان پر مقدمہ چلایا جائے۔اور اس رپورٹ میں یہ بھی لکھا گیا تھا کہ پاکستان کی افواج کی ہائی کمان نہ حالات کا صحیح تجزیہ کر پارہی تھی اور نہ انہیں صحیح طرح ملک کو درپیش خطرات کا کوئی اندازہ تھا اور نہ افواج جنگ کرنے کے لیے کسی طور پر تیار تھیں۔مالی بد عنوانی کے الزامات اور غیر آئینی طریقوں سے اقتدار حاصل کرنے کے شواہد سامنے آئے تھے۔دورانِ جنگ مجرمانہ غفلت کی نشاندہی کی گئی۔آپریشن کے دوران مشرقی پاکستان میں قتل و غارت اور دیگر مظالم کی نشاندہی کی گئی۔اور حکومت سے کمیشن نے یہ بھی کہا کہ ان امور پر تفصیلی تحقیقات بلکہ کھلا مقدمہ چلایا جائے اور قصوروار افراد کو سزا دی جائے اور اس کمیشن نے اس رپورٹ میں پاکستان پیپلز پارٹی کے چیئرمین پر بھی تنقید کی تھی کہ انہوں نے کیوں اسمبلی کے اجلاس سے بائیکاٹ کیا اور کہا کہ وہ مغربی پاکستان سے کسی کو ڈھاکہ میں اسمبلی کے اجلاس میں شامل نہیں ہونے دیں گے اور اس بات پر تحفظات کا اظہار کیا گیا تھا کہ پیپلز پارٹی کے چیئرمین نے اُدھر تم اِدھر ہم کا نعرہ کیوں لگایا تھا۔ان عوامل کی وجہ سے آئینی طریقوں کے راستے بند ہو گئے اور حالات بگڑتے گئے۔

یہ رپورٹ حکومت کے حوالے کی گئی لیکن حکومت نے اس رپورٹ کو خفیہ رکھا اور عوام کو ان حقائق سے لا علم رکھا۔اور اس رپورٹ کی سفارشات کے مطابق ذمہ دار افراد کے خلاف مقدمات بھی نہیں چلائے گئے

اور نہ ہی انہیں کوئی سزا دی گئی۔بلکہ اس رپورٹ میں جن افراد کو ذمہ دار قرار دیا گیا تھا کہ انہوں نے اقتدار حاصل کرنے اور اسے دوام بخشنے کے لیے غیر قانونی ذرائع اختیار کیے اور رشوت ستانی سے بھی کام لیا،ان میں سے ایک کو پیپلز پارٹی کی حکومت نے فوج کا نیا سربراہ مقرر کر دیا جیسا کہ کمیشن نے پہلے سفارش کی تھی جب وہ جرنیل جو جنگی قیدی بنے ہوئے تھے ملک واپس آگئے تو حکومت نے اس کمیشن کو دوبارہ کام شروع کرنے کا کہا تاکہ ان سے تحقیقات کر کے رپورٹ کے نا مکمل حصہ کو مکمل کیا جائے۔چنانچہ جب باقی جرنیل قید سے ملک واپس آگئے تو اس کمیشن کا دوبارہ احیاء کیا گیا تاکہ تحقیقات مکمل کر لی جائیں۔یہ حکم 25/ مئی 1974ء کو جاری ہوتا ہے اور چند روز بعد ہی جماعت کے خلاف فسادات شروع ہو جاتے ہیں یا یوں کہنا زیادہ مناسب ہو گا کہ شروع کرا دیئے جاتے ہیں اور اسمبلی کی اس سپیشل کمیٹی کی کارروائی کے دوران اٹارنی جنرل صاحب اس جریدہ کے حوالے سے یہ الزام سامنے لا رہے ہیں کہ ملک کو دو لخت کرنے کی ذمہ داری احمدیوں پر عائد ہوتی ہے اور یہی وجہ ہے کہ ان کے خلاف یہ فسادات شروع ہوئے ہیں۔جب کہ اربابِ حکومت جانتے تھے کہ یہ الزام جھوٹا ہے۔وہ صرف لا یعنی الزامات عائد کر کے دھوکا دینے کی کوشش کر رہے تھے اور حقائق پاکستان کے عوام سے پوشیدہ رکھے جا رہے تھے۔

ہاں جہاں تک جماعتِ احمدیہ سے تعلق رکھنے والے جنرل یعنی جنرل افتخار جنجوعہ صاحب کا تعلق تھا تو یہ پاکستان کی تاریخ کے واحد جنرل تھے جنھوں نے دورانِ جنگ جامِ شہادت نوش کیا اور کسی جرنیل کو یہ سعادت نصیب نہیں ہوئی اور اس رپورٹ سے یہ واضح طو ر پر نظر آتا ہے کہ اس جنگ کے دوران ان میں سے اکثر اس سعادت کے لیے مشتاق بھی نہیں تھے اور حمود الرحمن رپورٹ میں جہاں باقی اکثر جرنیلوں پر شدید تنقید کی گئی ہے اور انہیں مجرم قرار دیا گیا ہے وہاں جنرل افتخار جنجوعہ شہید کے متعلق اس رپورٹ میں A capable and bold commander کے الفاظ استعمال کیے گئے ہیں۔اور کسی جرنیل کے متعلق یہ الفاظ استعمال نہیں کیے

گئے ہاں ان کی کارکردگی کا بھی ناقدانہ جائزہ لیا گیا ہے اور اس میں بھی بعض امور کی نشاندہی کی گئی ہے۔لیکن فرق دیکھیں کہ باقی جرنیلوں پر یہ تنقید کی گئی کہ وہ لڑنے کے لیے تیار ہی نہیں تھے انہوں نے موجود وسائل کا بھی صحیح استعمال نہیں کیا،وہ قائدانہ صلاحیتوں کا مظاہرہ نہیں کر سکے۔وہ مرکزی کمان کو بھی غیر ضروری طور پر سیاہ تصویر دکھاتے رہے ،اپنے فرائض چھوڑ کر چلے گئے وہاں جنرل جنجوعہ شہید پر یہ تبصرہ کیا گیا کہ انہیں جس علاقہ پر قبضہ کرنے کا کہا گیا تھا وہ اس سے زیادہ علاقہ پر قبضہ کرنے کے لیے کوشاں تھے اور جی ایچ کیو کو چاہئے تھا کہ انہیں اس سے روکتا اور حقیقت یہ ہے کہ انہوں نے بجائے علاقہ دشمن کے حوالہ کرنے کے دشمن کے علاقہ پر قبضہ کیا تھا۔فرق صاف ظاہر ہے۔(59)

اس حبُّ الوطنی کا صلہ احمدیوں کو یہ دیا گیا کہ قومی اسمبلی میں یہ الزام لگایا گیا کہ ملک کو دو لخت کرنے کے ذمہ دار احمدی تھے۔جب کہ اس کمیشن کی رپورٹ کے مطابق بھی جسے خود حکومت نے قائم کیا تھا اس الزام کو صرف ایک تیسرے درجہ کا جھوٹ ہی قرار دیا جا سکتا ہے۔

اس کے بعد اٹارنی جنرل صاحب نے دو ایسے اعتراضات کیے جو ایک طویل عرصہ سے مخالف مولویوں کی طرف سے کیے جاتے ہیں۔اور وہ یہ کہ نعوذ باللہ حضرت مسیح موعودؑ نے اپنی بعض تحریروں میں حضرت عیسیٰؑ اور حضرت حسینؑ کی توہین کی ہے۔اور اس نام نہاد الزام کو ثابت کرنے کے لیے وہ توڑ مروڑ کر یا سیاق وسباق سے علیحدہ کر کے بعض تحریروں کے حوالے پیش کرتے ہیں۔ہم یہاں پر ان دو مقدس ہستیوں کے بارے میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی چند تحریروں کے اقتباسات پیش کرتے ہیں،جس سے اس الزام کی قلعی کھل جاتی ہے۔اور زیادہ بحث کی گنجائش ہی نہیں رہتی۔

حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے اپنے ایک اشتہار میں تحریر فرمایا:۔

"اس بات کو ناظرین یاد رکھیں کہ عیسائی مذہب کے ذکر میں ہمیں اسی طرز سے کلام کرنا ضروری تھا جیسا کہ وہ ہمارے مقابل پر کرتے ہیں۔عیسائی لوگ درحقیقت ہمارے اس عیسیٰ علیہ السلام کو نہیں مانتے جو اپنے تئیں صرف بندہ اور نبی کہتے تھے اور پہلے نبیوں کو راستباز جانتے تھے اور آنے والے نبی حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ پر سچے دل سے ایمان رکھتے تھے اور آنحضرت ﷺ کے بارے میں پیشگوئی کی تھی بلکہ ایک شخص یسوع نام کو مانتے ہیں جس کا قرآن میں ذکر نہیں اور کہتے ہیں کہ اس شخص نے خدائی کا دعویٰ کیا اور پہلے نبیوں کو بٹمار وغیرہ ناموں سے یاد کرتا تھا۔یہ بھی کہتے ہیں کہ یہ شخص ہمارے نبی ﷺ کا سخت مکذب تھا اور اس نے یہ بھی پیشگوئی کی تھی کہ میرے بعد سب جھوٹے ہی آئیں گے۔سو آپ لوگ خوب جانتے ہیں ،کہ قرآن شریف نے ایسے شخص پر ایمان لانے کے لئے ہمیں تعلیم نہیں دی ... " (60)

پھر حضرت مسیح موعود علیہ السلام اپنی تصنیف تحفہ قیصریہ میں تحریر فرماتے ہیں:۔

"اُس نے مجھے اس بات پر بھی اطلاع دی ہے کہ درحقیقت یسوع مسیح خدا کے نہایت پیارے اور نیک بندوں میں سے ہے اور ان میں سے ہے جو خدا کے برگزیدہ لوگ ہیں اور ان میں سے ہے جن کو خدا اپنے ہاتھ سے صاف کرتا اوراپنے نور کے سایہ کے نیچے رکھتا ہے لیکن جیسا کہ گمان کیا گیا ہے خدا نہیں ہے۔ہاں خدا سے واصل ہے اور ان کاملوں میں سے ہے جو تھوڑے ہیں۔" (61)

"اور مفسد اور مفتری ہے وہ شخص جو مجھے کہتا ہے کہ میں مسیح ابنِ مریم کی عزت نہیں کرتا بلکہ مسیح تو مسیح میں تو اس کے چاروں بھائیوں کی بھی عزّت کرتا ہوں۔کیونکہ پانچوں ایک ہی ماں کے بیٹے ہیں۔نہ صرف اسی قدر بلکہ میں تو حضرت مسیح کی دونوں حقیقی ہمشیروں کو بھی مقدسہ سمجھتا ہوں۔کیونکہ یہ سب بزرگ مریم بتول کے پیٹ سے ہیں۔" (62)

ان حوالوں سے یہ بات روزِ روشن کی طرح واضح نظر آتی ہے کہ یہ الزام بالکل غلط اور بے بنیاد ہے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے حضرت عیسیٰؑ کی توہین کی ہے یا آپ کے احترام کا خیال نہیں رکھا۔اور حضرت حسینؓ کے بلند مقام کے متعلق حضرت مسیح موعودؑ کا فتویٰ ہے:۔

”... ہم اعتقاد رکھتے ہیں۔کہ یزید ایک ناپاک طبع دنیا کا کیڑا اور ظالم تھا اور جن معنوں کی رو سے کسی کو مومن کہا جاتا ہے۔وہ معنے اس میں موجود نہ تھے ... دنیا کی محبت نے اس کو اندھا کر دیا تھا۔مگر حسین رضی اللہ عنہ طاہر مطہر تھااور بلا شبہ ان برگزیدوں میں سے تھے جن کو خدا تعالیٰ اپنے ہاتھ سے صاف کرتا ہے اور اپنی محبت سے معمور کر دیتا ہے اور بلا شبہ وہ سردارانِ بہشت میں سے ہے اور ایک ذرہ کینہ رکھنا اس سے موجب سلبِ ایمان ہے اور اس امام کا تقویٰ اور محبت اور صبر اور استقامت اور زہد اور عبادت ہمارے لئے اسوہ حسنہ ہے۔۔اور ہم اس معصوم کی ہدایت کی اقتدا کرنے والے ہیں۔جو اس کو ملی تھی۔تباہ ہو گیا وہ دل جو اس کا دشمن ہے۔اور کامیاب ہو گیا وہ دل جو عملی رنگ میں اس کی محبت ظاہر کرتا ہے۔اور اس کے ایمان اور اخلاق اور شجاعت اور تقویٰ اور استقامت اور محبت الٰہی کے تمام نقوش انعکاسی طور پر کامل پیروی کے ساتھ اپنے اندر لیتا ہے۔جیسا کہ ایک صاف آئینہ ایک خوب صورت انسان کا نقش۔یہ لوگ دنیا کی آنکھوں سے پوشیدہ ہیں۔کون جانتا ہے ان کی قدر مگر وہی جو انہی میں سے ہے۔کیونکہ وہ دنیا سے بہت دور ہیں۔یہی وجہ حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کی تھی۔کیونکہ وہ شناخت نہیں کیا گیا۔“ (63)

حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی تحریر تو ہم نے دیکھ لی کہ یزید کو ہم مومن نہیں کہہ سکتے اور اس کے برعکس جماعت احمدیہ کی مخالفت کرنے والے علماء کے خیالات کی ایک مثال پیش ہے۔

دیوبند کے مشہور مولوی رشید احمد گنگوہی صاحب سے جب پوچھا گیا کہ یزید کو کافر کہنا اور لعن کرنا جائز ہے یا نہیں تو انہوں نے فتویٰ دیا کہ جب تک کسی کا کفر پر مرنا متحقق نہ ہو جائے اس پر لعنت کرنا نہیں چاہئے، جو علماء اس میں تردد رکھتے ہیں کہ اوّل میں وہ مومن تھا اس کے بعد اُن افعال کا وہ مستحل تھا یا نہ تھا اور ثابت ہوا یا نہ ہوا تحقیق نہیں ہوا (64) ۔البتہ بعض شیعہ کتب جو حضرت حسینؓ کی شان بیان کرتے ہوئے بعض نا مناسب باتیں تحریر ہیں جماعت ِاحمدیہ ان سے اتفاق نہیں کرتی اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے ان کا ردّ بھی فرمایا ہے۔مثلاً بعض شیعہ کتب میں تو یہ بھی لکھا ہے حضرت حسینؓ کی ولادت سے کئی ہزار برس قبل حضرت آدمؑ نے جب عرفات میں دعا کی تو پنجتن کا واسطہ دیا اور جب یہ واسطہ دیتے ہوئے حضرت حسین کا نام لیا تو آپ کے آنسو نکل آئے۔شبِ معراج کے دوران خود آنحضرت ﷺ نے حضرت حسین کا گریہ فرمایا ،جب حضرت نوحؑ کا سفینہ کربلا کے اوپر سے گزر رہا تھا تو اسے جھٹکا لگا اور حضرت نوحؑ روئے،بساطِ سلیمانی جب کربلا کے اوپر سے گزری تو اسے چکر آگیا۔قرآنِ کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہےوَكَذٰلِكَ نُرِىْٓ اِبْرٰهِيْمَ مَلَكُوْتَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلِيَكُوْنَ مِنَ الْمُوْقِنِيْنَ(الانعام : 76) یعنی ”اور اسی طرح ہم ابراہیم کو آسمانوں اور زمین کی بادشاہت (کی حقیقت )دکھاتے رہے تا کہ (وہ) مزید یقین کرنے والوں میں سے ہو جائے۔“اس کی تفسیر میں شیعہ کتب میں لکھا ہے کہ جب اس دوران حضرت ابراہیمؑ نے حضرت حسینؓ کی شبیہ دیکھی تو گریہ شروع کر دیااور جب عیسٰیؑ نے حواریوں کے درمیان کربلا کا ذکر کیا اور سب رونے لگے اور حضرت موسٰیؑ جب کوہِ طور پر گئے تو حضرت حسینؑ کی وجہ سے بار بار روئے (65)۔حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے اپنی تحریروں میں اور اشعار میں اس قسم کے عقائد کا کماحقہ ردّ فرمایا ہے۔

اس روز اٹارنی جنرل صاحب نے یہ ثابت کرنے کی کوشش میں کہ نعوذُ باللہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے حضرت امام حسینؓ کی توہین کی ہے ،حضرت مسیح موعودؑ کا یہ شعر پڑھا

کربلائے ایست سیر ہر آنم

صد حسین است در گریبانم

پڑھا۔ابھی وہ یہ تاثر قائم کرنے کا آغاز ہی کر رہے تھے کہ اس شعر میں حضرت امام حسین کی توہین کی گئی ہے کہ حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے انہیں شیعہ عالم علامہ نوعی کا یہ شعر سنایا

کربلائے عشقم لب تشنہ سر تا پائے من

صد حسین کشتہ در ہر گوشہ صحرائے من

اور فرمایا کہ یہاں "صد حسین" نہیں بلکہ " ہر گوشہ صحرائے من " میں صد حسین ہے۔یہ الفاظ تحقیر کے لئے نہیں بلکہ اظہارِ عشق کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔اٹارنی جنرل صاحب کے پاس اس کا کوئی تسلی بخش جواب نہیں تھا۔

اٹارنی جنرل صاحب کے اعتراض کے جواب میں حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے فرمایا "جہاں تک امام حسینؓ اور دوسرے اہلِ بیعت کی ہتک کے الزام کا تعلق ہے ،اس دُکھ دِہ امر کے اظہار کے بغیر چارہ نہیں کہ جماعت ِ احمدیہ کے ساتھ مسلسل نا انصافی کا یہ طریق اختیار کیا جا رہا ہے کہ حضرت بانیِ سلسلہ احمدیہ کے اقتباس کو ادھورا پیش کیا جاتا ہے حالانکہ جس رنگ میں ان اقتباسات کو پیش کیا جاتا ہے خود اس کی تردید میں حضرت بانیِ سلسلہ کی واضح تردید موجود ہوتی ہے۔زیرِ نظر الزام میں حضرت امام حسینؓ کے بارے میں "اعجازِ احمدی" کی جو عبارت پیش کی جاتی ہے وہاں مضمون میں توحید اور شرک کا موازنہ کیا جا رہا ہے حضرت امام حسین کے متعلق حضرت بانیِ سلسلہ احمدیہ فرماتے ہیں ... " پھر حضور نے حضرت امام حسینؓ کی شان میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وہ تحریر پڑھنی شروع کی جس کا حوالہ اوپر دیا گیا ہے تو یہ صورت ِ حال ان ممبران کے لیے نا

قابلِ برداشت ہو گئی جو ان خیالات میں غرق تھے کہ وہ جو کچھ کہیں گے اس کو بغیر کسی بحث کے قبول کر لیا جائے گا۔سب سے پہلے پاکستان پیپلز پارٹی کے رکنِ اسمبلی عبدالعزیز کھڑے ہوئے۔وہ اس وقت تو خاموش بیٹھے رہے جب کچھ نامکمل حوالوں کو پیش کر کے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی جا رہی تھی حضرت امام حسینؓ کی توہین کی گئی لیکن جب حضرت امام حسین کی شان میں حوالے پڑھے گئے تو انہوں نے فوراً یہ مہمل اعتراض کیا کہ مرزا صاحب جو حوالہ پڑھ رہے ہیں اگر وہ کہیں شائع ہوا ہے تو وہ پڑھ سکتے ہیں۔لیکن اگر خالی یہاں بیٹھ کر اس سوال کے جواب میں وہ کچھ پڑھنا چاہتے ہیں تو شاید قواعد کی رو سے اس کی اجازت نہیں ہے۔ سپیکر صاحب نے ان ممبر صاحب کو کہا کہ وہ بعد میں اٹارنی جنرل صاحب سے اس بابت بات کر سکتے ہیں۔اٹارنی جنرل صاحب بھی اس جواب سے کچھ خوش معلوم نہیں ہوتے تھے انہوں نے کہا کہ" قاعدہ یہ ہے کہ ایک گواہ زبانی گواہی دیتا ہے وہ کسی سوال کے جواب میں پہلے سے تیار شدہ تحریر نہیں پڑھ سکتا۔" اصل مسئلہ یہ تھا کہ ان حوالوں کے بعد ان کے اُٹھائے گئے الزامات کی عمارت زمین بوس ہوتی نظر آ رہی تھی۔

یہ ایک عجیب اعتراض تھا کہ وہ نا مکمل حوالے پیش کر کے یہ ثابت کرنے کی کوشش کر رہے تھے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے اپنی تحریرات میں نعوذ باللہ حضرت حسینؓ کی توہین کی ہے۔جب حضرت خلیفۃالمسیح الثالثؒ نے حضرت امام حسینؓ کی شان میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا حوالہ پڑھنا شروع کیا تو یہ عجیب نکتہ اٹھایا گیا کہ گواہ تحریر نہیں پڑھ سکتا۔اس موضوع پر جب بحث ہو رہی ہو تو حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا اس ضمن میں حوالہ نہیں پڑھا جا سکتا تواور کیا کیا جاسکتا ہے۔اس پر حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے فرمایا

I can quote the quotation

یعنی کہ میں ایک تحریر کا حوالہ پڑھ سکتا ہوں۔بہر کیف اس مرحلہ پر سپیکر صاحب نے مداخلت کی اور کہا کہ آپ کسی تحریر سے اپنی یاداشت کو تازہ کر سکتے ہیں۔پھر جاکر یہ حوالہ مکمل پڑھا گیا۔یہ ایک عجیب اعتراض تھا جو ایک ایسے ممبر کی طرف سے کیا گیا تھا جو خود وکیل تھا۔یہ ٹھیک ہے کہ عدالت میں ایک گواہ ایک تیار شدہ Statementنہیں پڑھ سکتا لیکن یہ ایک حوالہ تھا۔جب جماعت کی طرف ایک غلط بات منسوب کی جا رہی تھی اور اس الزام کی تائید میں نا مکمل یا غلط حوالے پڑھے جا رہے تھے تو جماعتِ احمدیہ کا وفد اپنے صحیح عقائد کو ظاہر کرنے کے لیے متعلقہ حوالہ کیوں نہیں پڑھ سکتا؟

یہاں یہ بات قابلِ ذکر ہے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی بعض تحریروں کو نا مکمل طور پر پیش کر کے یہ اعتراضات کئے جاتے ہیں کہ آپ نے نعوذُ باللہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی توہین کی ہے۔مندرجہ بالا حوالہ جات سے اس بے بنیاد الزام کی تردید ہو جاتی ہے۔لیکن یہ امر قابلِ ذکر ہے کہ اس الزام کے بارے میں سوالات کرتے ہوئے اٹارنی جنرل صاحب کے حوالہ جات کا وہی عالم رہا جو کہ پہلے تھا۔سب سے پہلے تو انہوں نے ایک کتاب "مکتوبِ احمدیہ" کا حوالہ دیا۔جماعت احمدیہ کے لٹریچر میں اس نام کی کسی کتاب کا کوئی وجود نہیں۔

یہاں ایک اصولی بات کا ذکر ضروری ہے کہ حضرت مسیح موعود نے اسی کتاب"انجامِ آتھم"میں جس کے حوالے اٹارنی جنرل صاحب نے پڑھے تھے تحریر فرمایا ہے:۔

" اور یا درہے کہ یہ ہماری رائے اس یسوع کی نسبت ہے جس نے خدائی کا دعویٰ کیا اور پہلے نبیوں کو چور اور بٹمار کہا اور خاتم الانبیاء ﷺ کی نسبت بجز اس کے کچھ نہیں کہا کہ میرے بعد جھوٹے نبی آئیں گے۔ایسے یسوع کا قرآن میں کہیں ذکر نہیں۔"

(روحانی خزائن ،جلد11،ص13)

ان الفاظ سے ظاہر ہے کہ یہ الفاظ خدائی کا دعویٰ کرنے والے اس خیالی یسوع کے بارے میں ہیں جس کا دعویٰ انجیل کرتی ہے جبکہ جہاں تک اللہ تعالیٰ کے پیمبر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا تعلق ہے تو اس کا ذکر قرآنِ کریم میں موجود ہے اور یہ حقیقی حضرت عیسیٰؑ ہیں جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے مبعوث کئے گئے۔

اور انجیل میں یسوع کے متعلق بیان کردہ حالات کا ذکر بھی کیوں کرنا پڑا اس کے بارے میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام اسی کتاب میں تحریر فرماتے ہیں:۔

"بالآخر ہم لکھتے ہیں کہ ہمیں پادریوں کے یسوع اور اس کے چال چلن سے کچھ غرض نہ تھی۔انہوں نے ناحق ہمارے نبی ﷺ کو گالیاں دیکر ہمیں آمادہ کیا کہ ان کے یسوع کا کچھ تھوڑا سا حال ان پر ظاہر کریں۔چنانچہ اسی پلید نالائق فتح مسیح نے اپنے خط میں جو میرے نام بھیجا ہے آنحضرت ﷺ کو زانی لکھا ہے اور اس کے علاوہ اور بہت گالیاں دی ہیں۔پس اسی طرح مردار اور خبیث فرقہ نے جو مردہ پرست ہے ہمیں اس بات پر مجبور کر دیا ہے کہ ہم بھی ان کے یسوع کے کسی قدر حالات لکھیں اور مسلمانوں کو واضح رہے کہ خدا تعالیٰ نے یسوع کی قرآن شریف میں کچھ خبر نہیں دی کہ وہ کون تھااور پادری اس بات کے قائل ہیں کہ یسوع وہ شخص تھا جس نے خدائی کا دعویٰ کیا اور حضرت موسیٰ کا نام ڈاکو اور بٹمار رکھا اور آنے والے مقدس نبی کے وجود سے انکار کیا اور کہا کہ میرے بعد سب جھوٹے نبی آئیں گے۔"

(روحانی خزائن جلد 11 ص293)

یہ عبارت اس بات کو بالکل واضح کر دیتی ہے کہ یہ اللہ تعالیٰ کے نبی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا ذکر نہیں ہو رہا بلکہ اس فرضی وجود کے حالات کا ذکر ہو رہا ہے جس نے پادریوں کے مطابق خدائی کا دعویٰ کیا تھا۔

لیکن اگر یہ نکتہ واضح ہو جاتا تو "انجام آتھم" کے جن حوالوں کو اٹارنی جنرل صاحب پیش کر رہے تھے ان پر نہ کوئی اعتراض ہو سکتا تھا اور نہ ہی ان سے وہ تاثر پیدا ہو سکتا تھا جو کہ اٹارنی جنرل صاحب پیدا کرنا چاہتے تھے۔اس لئے اس بار پھر انہیں حوالوں میں جعلسازی کر کے ردّ و بدل کرنا پڑا۔ہم اس کی مثال پیش کرتے ہیں۔

جب حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے انہیں باور کرایا کہ ان عبارتوں میں تو یسوع لکھا ہوا ہے حضرت عیسیٰ نہیں لکھا ہوا۔تو معلوم ہوتا ہے کہ سوال کرنے والوں نے عجلت میں یہ جعلی حوالہ تراشا۔اٹارنی جنرل صاحب نے یہ حوالہ پیش کیا:۔

"آپ کو (یعنی حضرت عیسیٰ کو) بریکٹ میں یہ ہے" یسوع" نہیں ہے یہاں لکھا ہوا ہے

"آپ کو گالیاں دینے اور بد زبانی کی اکثر عادت تھی ...... آپ کو کسی قدر جھوٹ بولنے کی بھی عادت تھی..."

حقیقت یہ ہے کہ یہ جملے نا مکمل طور پر پیش کئے جا رہے تھے۔یہ عبارت انجام آتھم میں جہاں ہے وہاں سرے سے کوئی بریکٹ موجود ہی نہیں جس میں یہ لکھا ہو کہ یہ عبارت حضرت عیسیٰ کے بارے میں ہے یسوع کے بارے میں نہیں۔بلکہ یہ عبارت جہاں پر شروع ہو رہی ہے وہاں پر واضح طور پر ایک سے زائد مرتبہ "یسوع " کے الفاظ لکھے ہوئے ہیں جس سے ظاہر ہو جاتا ہے کہ یہ عبارت فرضی یسوع کے بارے میں ہے،حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں نہیں ہے۔

اب وقفہ کا وقت قریب آ رہا تھا اور اس سے قبل اعتراضات اُٹھانے والے اپنی دانست میں بڑا وار کرنا چاہتے تھے۔اس مرحلہ پر اٹارنی جنرل صاحب نے پہلے یہ تمہید باندھی کہ آپ نے اپنے محضرنامہ میں لکھا کہ بانی سلسلہ احمدیہؑ کا آنحضرت ﷺ سے بہت عقیدت اور پیار کا تعلق تھا۔اس تمہید کے بعد اٹارنی جنرل صاحب

نے یہ اعتراض اُٹھایا کہ بانی سلسلہ احمدیہ نے لکھا ہے کہ آنحضرت ﷺ عیسائیوں کے ہاتھ کا پنیر کھا لیتے تھے حالانکہ مشہور تھا کہ اس میں سؤر کی چربی پڑتی ہے۔

اس اعتراض کو پڑھ کر یہ تاثر ملتا ہے کہ سوالات کرنے والے اس بات پر تو تلے ہوئے تھے کہ جماعتِ احمدیہ کے لٹریچر پر اور عقائد پر ہر طرح کا اعتراض کریں جبکہ انہیں اسلامی لٹریچر پر بھی کوئی خاص دسترس نہیں تھی ورنہ اتنا بودا اعتراض کرنے کی غلطی نہ کرتے۔

سب سے قبل حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے صحیح عبارت پڑھ کر سنائی جس میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام یہ بیان فرما رہے ہیں کہ دین میں وہم جائز نہیں ہے اور صرف شک کی بناء پر کوئی چیز پلید نہیں ہو جاتی۔ آنحضرت ﷺ اور آپ کے اصحاب عیسائیوں کے ہاتھ کا بنا ہوا پنیر کھا لیتے تھے حالانکہ اس کے بارے میں مشہور تھا کہ اس میں سؤر کی چربی پڑتی تھی۔(مشہور تھا، یہ نہیں کہ پڑی ہوتی تھی۔)

اس موضوع پر احادیث کی کتب اور ان کی شروح میں بہت سی روایات درج کی گئیں ہیں اور حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے سنن ابی داؤد، مسند احمد بن حنبل اور بیہقی سے روایات پڑھ کر سنائیں اور یہ واضح فرمایا کہ یہاں یہ مضمون بیان ہوا ہے کہ محض وہم کی بناء پر کوئی چیز حرام نہیں ہو جاتی۔اس ضمن میں کچھ مثالیں درج کی جا رہی ہیں۔

حضرت ابنِ عباسؓ بیان فرماتے ہیں کہ ایک غزوہ میں آنحضور ﷺ کے پاس پنیر لایا گیا ہے تو آپ نے دریافت فرمایا کہ یہ کہاں کا بنا ہوا ہے؟ صحابہ نے عرض کی کہ فارس کا بنا ہوا ہے اور ہمارا خیال ہے کہ وہ اس میں مردار ڈالتے ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ اللہ کا نام لے کر اُسے چھری سے کاٹو اور کھاؤ۔

(مسند احمد بن حنبل جلد ا ص302)

اس مضمون کے بارے میں مُلّا علی قاری لکھتے ہیں کہ جو مجوسیوں کے دیس سے یا اس کے ارد گرد سے آتی تھیں نجاست سے لبریز ہوتی تھیں جیسا کہ جوخ جس کے متعلق مشہور تھا کہ وہ سور کی چربی سے تیار ہوتا تھا اور جیسے پنیر جس کی تیاری میں سؤر کی چربی وغیرہ ڈالا کرتے تھے۔

(مرقاۃ المفاتیح شرح مشکاۃ المصابیح از ملا علی قاری)

اسی طرح حدیث کی شرح کی ایک اور کتاب میں لکھا ہے:۔

"اور جوخ کا بنانا سؤر کی چربی سے مشہور ہے اور شام کے پنیر کے بارے میں بھی مشہور ہے کہ اسے سؤر کے پیٹ کی چربی سے بنایا جاتا تھا۔ یہ پنیر آنحضرت ﷺ کے پاس لایا گیا تو آپ نے اسے کھایا اور اس کے بارے میں کوئی سوال نہیں کیا۔ ہمارے شیخ نے شرحِ منہاج میں اس کا ذکر کیا ہے۔"

(فتح العین شرح قرۃ العین مصنفہ علامہ شیخ زین الدین بن عبد العزیز مطبوعہ 1311ھ صفحہ 14 باب الصلوۃ)

ان حوالوں سے ظاہر ہے کہ یہاں پر نعوذُ باللہ حرام چیز کھانے کا ذکر نہیں ہے بلکہ یہ بیان ہے کہ صرف وہم کی بناء پر کسی چیز کو حرام نہیں سمجھ لینا چاہئیے۔

دوپہر کا وقفہ ہونے سے پہلے اٹارنی جنرل صاحب نے یہ نکتہ اُٹھایا کہ ممبران میں روزانہ کی کارروائی کا سرکلر ہونے سے قبل ان سے تصحیح کرانا ضروری ہے کیونکہ کئی مرتبہ ایسا ہوا ہے کہ میں نے کچھ کہا اور لکھا کچھ اور گیا۔ سپیکر صاحب نے ان سے اتفاق کیا لیکن یہاں پر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ یہ حق پھر جماعت کے وفد کو بھی ہونا چاہئیے تھا کیونکہ پھر یہ بھی احتمال تھا کہ حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ کا بیان بھی غلط لکھا جا رہا ہو۔ یہ حق جماعت کے وفد کے پاس بھی ہونا چاہیے تھا کہ وہ اپنے بیان کو پڑھ کر اس کی تصحیح کرے لیکن جب ایک ممبر

اسمبلی نے یہ سوال اُٹھایا کہ کیا جماعت کے وفد کو اس کارروائی کی کاپی دی جائے گی تو سپیکر نے جواب دیا کہ ایسا نہیں ہوگا۔

جب اس کارروائی کا دوبارہ آغاز ہوا تو یحییٰ بختیار صاحب نے دوبارہ یہ بحث شروع کی کہ حضرت بانی سلسلہ احمدیہ نے اپنی تحریروں میں مقدس ہستیوں کی توہین کی ہے۔اب ہم اس بات کا جائزہ لیتے ہیں کہ اس مرحلہ پر وہ کیا حکمتِ عملی استعمال کر رہے تھے۔اس جائزہ کے نتیجہ میں یہ افسوسناک حقیقت سامنے آتی ہے کہ سوالات کرنے والے احباب ابھی وہی طریقہ استعمال کر رہے تھے کہ یا تو خود ساختہ حوالے پیش کئے جائیں یا پھر اپنی طرف سے ایک معیّن حوالہ پیش کیا جائے لیکن عبارت کو اس طرح تبدیل کر دیا جائے کہ اس کا مطلب اور مفہوم بالکل بدل جائے اور اس طرح اپنے کمزور موقف میں جان پیدا کرنے کی کوشش کی جائے۔چنانچہ دوپہر کے سیشن میں اٹارنی جنرل صاحب نے یہ حوالہ پڑھا:

”حضرت فاطمہ نے کشفی حالت میں اپنی ران پر میرا سر رکھا اور مجھے دکھایا کہ میں اس میں سے ہوں۔“

(ایک غلطی کا ازالہ ص13)

یہ صاف ظاہر ہے کہ اٹارنی جنرل صاحب یہ ظاہر کر رہے تھے کہ وہ اس حوالے کی معین عبارت پڑھ رہے ہیں اور جو کارروائی شائع کی گئی ہے اس میں بھی یہ عبارت inverted commas میں دکھائی گئی ہے ،جس سے ثابت ہو جاتا ہے کہ اپنی طرف سے اس حوالے کی معین عبارت درج کی گئی تھی لیکن بہت افسوس سے یہ لکھنا پڑتا ہے کہ” ایک غلطی کا ازالہ“ میں یہ معیّن الفاظ موجود ہی نہیں ہیں۔اس مبارک کشف کو بیان کرتے ہوئے جو الفاظ استعمال کئے گئے ہیں وہ بالکل ایک اور مفہوم بیان کر رہے ہیں اور جب اس طرح کسی حوالے کی معین عبارت کو پیش کیا جائے تو اسے حرف بحرف صحیح پیش کرنا چاہئیے نہ کہ اس طرح کہ اس کے الفاظ

تبدیل کر کے اپنا مطلب نکالا جائے۔جب حضور نے اس کا جواب دیا تو اس کے ساتھ ہم تمام تفاصیل پیش کریں گے۔

اس مرحلہ پر جب اٹارنی جنرل صاحب غلط حوالوں کو پیش کرنے کا سلسلہ جاری رکھے ہوئے تھے تو حضور نے ایک حوالہ کے بارے میں فرمایا کہ ہم چیک کر کے اور سیاق و سباق دیکھ کر اس کی تصدیق کریں گے اور حضور نے فرمایا:۔

" آج صبح ایسا حوالہ پیش کیا گیا جس کا وجود ہی نہیں تھا ... ایسے اخبار کا حوالہ تھا جو چھپا ہی نہیں۔"

جیسا کہ ہم حوالوں کے ساتھ ثابت کر چکے ہیں کہ اٹارنی جنرل صاحب نے الفضل کے اس دن کے شمارے کا حوالہ دے دیا تھا جس روز الفضل شائع ہی نہیں ہوا تھا۔ان دنوں الفضل روزانہ شائع نہیں ہوتا تھا۔اس موقع پر کسی معذرت کرنے یا شرمندگی کے اظہار کی بجائے اٹارنی جنرل صاحب نے جو کچھ فرمایا وہ انہی کا حصہ ہے۔انہوں نے کہا:۔

" ہمیں کہتے ہیں کہ اس کا وجود ہی نہیں۔"

اب پڑھنے والے قومی اسمبلی کی ذہنی کیفیت کے بارے میں خود ہی کوئی رائے قائم کر سکتے ہیں۔ سپیشل کمیٹی میں ایک ایسا حوالہ پڑھا گیا جس کے متعلق ثابت کر دیا گیا کہ یہ جعلی ہے۔حوالہ پیش کرنے والے اس کا کوئی بھی ثبوت پیش نہیں کر سکے کہ اس حوالہ کا کوئی وجود بھی تھا اور کارروائی کے آخر تک اس بات کا کوئی بھی ثبوت مہیا نہیں کیا گیااور جب اس بات کا ذکر کیا گیا تو نازک مزاجی کا عالم یہ تھا کہ اٹارنی جنرل صاحب نے فرمایا" ہمیں کہتے ہیں کہ اس کا وجود ہی نہیں۔" گویا کہ اگر وہ جعلی حوالہ پیش کریں اور جماعت کے وفد سے اس کے بارے میں دریافت فرمائیں اور جماعت کا وفد انہیں باور کرائے کہ اس روز تو الفضل شائع ہی نہیں ہوا

تھا تو بیچارے اٹارنی جنزل صا حب کو یقین ہی نہیں آتا کہ انہیں کہا جا رہا ہے کہ آپ کا حوالہ تو جعلی نکلا۔اگر حوالہ جعلی ہے تو پھر ہر ایک کا حق ہے کہ وہ کہے کہ یہ حوالہ جعلی ہے اور جعلی حوالہ پیش کرنے والوں کو یہ سننا پڑے گا۔

اب سپیکر صاحب نے انہیں مزید خفت سے بچانے کے لئے کہا۔

There might be some bonafider mistake of fact. But when the book is available, the book may be handed over and the other members of the delegation can verify those.

یعنی: ہو سکتا ہے کہ نیک نیتی سے ہی غلطی ہو گئی ہو مگر جب کتابیں موجود ہیں توکتاب ان کے حوالے کر دی جائے اور وفد کے دوسرے ممبران اس کی تصدیق کر سکتے ہیں۔

لیکن اٹارنی جنزل صاحب اپنی حوالہ دانی کے بارے میں ابھی بھی پُر اعتماد تھے۔انہوں کہا

" حوالے موجود ہیں۔جی!"

اس پر سپیکر صاحب نے کہا کہ متعلقہ کتابیں ان کو یعنی جماعت کے وفد کو دے دیں۔اس مرحلہ پر اٹارنی جنزل صاحب نے جو فرمایا وہ ہم حرف بحرف نقل کر دیتے ہیں۔

If I give the quotation, then I forget the subject. I wanted it to be clarified.

یعنی اگر میں حوالہ پڑھوں تو میں مضمون بھول جاتا ہوں۔میں اس معاملہ کی وضاحت چاہتا تھا۔

دنیا بھر کا اصول ہے کہ جب کسی عبارت کا حوالہ پیش کیا جائے تو اس کی عبارت پڑھی جاتی ہے۔اور معین حوالہ دیا جاتا ہے کہ یہ حوالہ کس کتاب یا اخبار یا جریدے سے لیا گیا ہے۔لیکن بیچارے اٹارنی جنزل

صاحب اپنی بیچارگی کا اظہار ان الفاظ میں کر رہے تھے کہ میرا مسئلہ یہ ہے کہ اگر میں حوالہ پڑھ دوں تو میں یہ ہی بھول جاتا ہوں کہ مضمون کیا بیان کرنا تھا۔اب اگر وہ یہ کہنا چاہ رہے تھے کہ انہیں نسیان کی بیماری ہے تو پھر اس کی ذمہ دار بہر حال جماعتِ احمدیہ نہیں تھی۔

اس پر سپیکر صاحب نے کہا کہ جب حوالہ پڑھیں تو کتاب انہیں دے دی جائے اور جب حوالہ ختم ہو تو وفد اس کا جواب شروع کر سکتا ہے۔

اب اٹارنی جنرل صاحب نے ایک بار پھر اپنی علمی قوت جمع کی اور ایک اور حوالہ پڑھنے کا آغاز کیا اور حوالہ پڑھا:

”سیرۃالابدال صفحہ 193“

لیکن یہ بات قابلِ ذکر ہے کہ شائع ہونے والی کارروائی کے مطابق اس مرحلہ پر نہ تو اٹارنی جنرل صاحب اس حوالہ کی عبارت پیش کر سکے اور نہ ہی حسبِ فیصلہ یہ کتاب جماعت کے وفد کو دی گئی کہ وہ اس عبارت کو دیکھ کر اس کی موجودگی کی تصدیق کر سکے اور خوش قسمتی سے کسی اور موضوع پر بات شروع ہو گئی۔اب ہر پڑھنے والا یہ سوچے گا کہ ایسا کیوں ہوا ؟ یہ اس لئے ہوا حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی اس تصنیف ”سیرۃ الابدال“کے صرف 16صفحات ہیں۔اور اٹارنی جنرل صاحب اس کتاب کے صفحہ نمبر193سے کوئی حوالہ پڑھنے کی ناکام کوشش کر رہے تھے۔اس سے قبل سپیکر صاحب نے ایک ممبراسمبلی عبدالعزیز بھٹی صاحب کو کہا تھا کہ وہ جس کتاب کا حوالہ پڑھا جا رہا ہو وہ جماعت کے وفد کے حوالے کریں لیکن بھٹی صاحب بیچارے اس مرحلہ پر کیا کرتے۔جس حوالے کا کوئی وجود ہی نہیں تھا وہ جماعت کے وفد کے حوالے کیسے کرتے ؟یہاں ایک وضاحت ضروری ہے۔حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی تمام کتب روحانی خزائن کے نام سے اکٹھی شائع ہوئی ہیں

۔اس کی جلد نمبر 20میں سیرت الابدال موجود ہے۔اور روحانی خزائن میں بھی سیرت الابدال صفحہ نمبر144 پر ختم ہوجاتی ہے۔

اس افراتفری کے عالم میں سپیکر صاحب کو بار بار یاد دلانا پڑ رہا تھا کہ جب جماعت کے وفد کے سامنے کوئی حوالہ پڑھا جائے تو متعلقہ کتاب کی جو عبارت پڑھی جا رہی ہے وہ نکال کر جماعت کے وفد کو دے دی جائے تا کہ وہ کم از کم یہ تصدیق تو کر سکیں کہ یہ حوالہ اس کتاب میں موجود ہے کہ نہیں۔چنانچہ سپیکر صاحب نے ایک بار پھر اٹارنی جنرل صاحب کو ان کا یہ فرض یاد دلایا۔اس کے جواب میں اٹارنی جنرل صاحب نے جو فرمایا وہ یہ تھا۔

No, all these books are in the possession of the witness. They are presumed to be because these are the writtings of the............................................

یعنی یہ سب کتابیں گواہ(یعنی جماعت کے وفد کے پاس موجود ہیں۔انہیں ان کے پاس موجود ہونا چاہئیے...

اس عجیب الخلقت وضاحت کے جواب میں حضور نے فرمایا:۔

In our possession but not at this place

یعنی یہ کتابیں ہمارے پاس موجود ہیں لیکن اس جگہ پر نہیں ہیں۔اب ادنیٰ سا بھی فہم رکھنے والا شخص یہ سمجھ سکتا ہے کہ جماعت کا وفد اپنی ساری لائبریری تو اپنے ساتھ اُٹھا کر اس ہال میں نہیں لاتا تھا اور نہ اس کی اجازت تھی اور نہ ہی جماعت کے وفد کو یہ علم ہوتا تھا کہ اب کس کتاب کے بارے میں سوال کیا جائے گا۔یہ فرض تو سوال کرنے والوں کا تھا کہ وہ حوالے کا ثبوت پیش کرتے اور وہ یہ فرض ادا کرنے سے قاصر تھے۔

جماعت کا وفد تو زیادہ سے زیادہ یہ کر سکتا تھا کہ کارروائی کے اختتام کے بعد متعلقہ کتب میں سے حوالے چیک کر کے اگلے روز جواب دے دیتا۔

سوالات پیش کرنے والے ممبرانِ اسمبلی کو اب تک جو سبکی اُ ٹھانی پڑی تھی ، اب انہوں نے ایک نئے عزم کے ساتھ اس کے ازالے کی کوشش شروع کی۔اٹارنی جنرل صاحب نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے ایک عربی شعر کا ترجمہ پڑھا اور ایک ممبر اسمبلی عبد العزیز بھٹی صاحب نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی کتاب" نزول المسیح" جماعت کے وفد کے سامنے رکھ دی اور کہا کہ اس کے صفحہ 96پر یہ لکھا ہوا ہے پڑھ کر تصدیق کر دیں۔جماعت کے وفد نے کچھ دیر اس صفحہ کا جائزہ لیا پھر حضور نے سپیشل کمیٹی سے فرمایا کہ یہ عبارت تو اس صفحہ پر موجود ہی نہیں۔تھوڑی ہی دیر میں سوالات کرنے والوں کو شرمندگی پر شرمندگی اُ ٹھانی پڑ رہی تھی۔ سپیکر صاحب نے کہا:۔

"بھٹی صاحب!آپ نے یہ کتاب دی ہے صفحہ 96 پر نہیں مل رہا۔آپpinpointکریں، اس صفحہ کو underline کریں۔وہ کہتے ہیں کہ صفحہ96 پر نہیں مل رہا۔"

معلوم ہوتا ہے کہ اس مرحلہ پر عبدالعزیز بھٹی صاحب تو کوئی کارروائی نہ دکھا سکے لیکن اب نورانی صاحب کو خیال آیا کہ وہ اس ڈولتی ہوئی کشتی کو بچانے کے لئے آگے بڑھیں اور سپیکر صاحب کو کہا کہ وہ اس کے ازالے کے لئے یہ عبارت "براہینِ احمدیہ " سے پیش کر سکتے ہیں لیکن سپیکر صاحب اس پیشکش سے زیادہ مطمئن نہیں تھے۔انہوں نے کہا

" نہیں! نہیں! ایک سیکنڈ تشریف رکھیں۔جب آپ نے اپنا ریفرنس پوچھا تو آپ اس ریفرنس پر rely کریں گے۔"

پھر اس حوالے نے یکلخت ایک نیا جنم لیا اور اٹارنی جنرل صاحب نے فرمایا:۔

" اعجازِ احمدیہ صفحہ 80"

(" اعجازِ احمدیہ " تو کوئی کتاب نہیں ، البتہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی ایک تصنیف "اعجاز احمدی" ہے اور اس کتاب کا دوسرا نام " ضمیمہ نزول المسیح " بھی ہے لیکن جن صفحات کے حوالے پیش کئے جا رہے تھے وہاں پر یہ شعر اور اس کا ترجمہ موجود نہیں تھا۔)

اب تک صورتِ حال یہ تھی کہ سوال کرنے والی قابل ٹیم نے اعتراض کرنے کے لئے ایک عبارت پڑھی جو کہ ان الفاظ سے شروع ہوتی تھی " تمہارے حسینؓ اور مجھ میں بڑا فرق ہے ..." اور چند منٹ میں اس عبارت کے تین مختلف کتابوں کے حوالے پیش کیے جا چکے تھے اور اس کے با وجود جماعت کے وفد کو دکھانے کے لئے یہ عبارت نہیں مل رہی تھی

اغلباً خفت کو کم کرنے کے لیے شاہ احمد نورانی صاحب نے یہ مہمل سی وضاحت پیش کی:۔

" میرے خیال میںmisunderstandingتھوڑی سی ہے۔آپ اس پر غور فرمائیں کہ انہوں نے جو یہاں کتابیں رکھی ہوئی ہیں۔یہ وہ ہیں جو ربوہ کی چھپی ہوئی ہیں اور اسی پر نشان لگے ہوئے ہیں۔جن حضرات نے سوالات کئے ہیں انہوں نے ان کتابوں کو دیکھ کر جو ان کی پرسنل ہیں انہوں نے ان میں سے ریفرنسز دیئے ہیں۔"

یہ عجیب وضاحت تھی۔سوال کرنے والے جن کتابوں سے حوالے پیش کر رہے تھے وہ انہوں نے خود تو شائع نہیں کی تھیں۔وہ بھی تو جماعت کی شائع کی ہوئی تھیں۔یہ سوال کرنے والوں کا کام تھا کہ وہ اس حوالے کا ثبوت پیش کرتے۔ سپیکر صاحب نے جواب دیا

”آپ چیک کر سکتے ہیں.The books have been available for the last ten days

یعنی دس روزسے یہ کتابیں یہاں پر دستیاب ہیں اور ظاہر ہے کہ جب دس روز سے یہ کتب وہاں پر موجود تھیں جس کتاب کی جس جگہ سے حوالہ پیش کرنا مقصود تھا اس پر نشان لگا کر پیش کرنا کوئی مشکل کام نہیں تھا۔

نورانی صاحب نے کچھ حیرت سے کہا:۔

” لیکن کتابیں موجود ہیں۔حوالے سب پر لگے ہوئے ہیں۔سب موجود ہیں ... “

سپیکر صاحب کی جھنجلاہٹ جاری تھی وہ کہنے لگے

You should check it up ....

یعنی آپ کو چاہئے کہ اسے چیک کریں۔

اس پر نورانی صاحب فرمانے لگے”صرف چھاپے خانے کا فرق ہوتا ہے“۔اب ظاہر ہے کہ اگر ایک ایڈیشن کا حوالہ دیا جائے گا اور دوسرے ایڈیشن کی کتاب ڈھونڈ کر اس صفحہ پر حوالہ ڈھونڈا جائے گا تو اس خفت کو تو بھگتنا پڑے گا۔اس لئے حوالہ دیتے وقت یہ دیکھنا ضروری ہوتا ہے کہ حوالہ کس ایڈیشن سے نوٹ کیا گیا ہے اور سامنے کون سا ایڈیشن موجود ہے اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی کتب کا حوالہ دیتے ہوئے تو یہ مشکل ہونی ہی نہیں چاہئے تھی کیونکہ جب روحانی خزائن کے نام سے کتب کا مجموعہ شائع ہوا تو اس میں پہلے ایڈیشن کے صفحات کے نمبر بھی ایک طرف لکھے ہوئے ہوتے تھے۔لیکن حقیقت یہ تھی کہ یہ صرف مختلف ایڈیشن کا معاملہ نہیں تھا کئی مرتبہ غلط حوالے پیش کئے جا رہے تھے۔

خدا ہی جانتا ہے کہ سوال کرنے والے مزید کس کارکردگی کا مظاہرہ کرتے کہ آخر کار جماعت کے وفد نے خود ہی کوشش کر کے یہ حوالہ ڈھونڈا اور انہیں مطلع کیا۔دراصل یہ عربی شعر ”اعجازِ احمدی“ کے صفحہ 69 اور روحانی خزائن جلد 19 کے صفحہ 181 پر تھا اور یہ حوالہ بھی جماعت کے وفد نے ڈھونڈا تھا۔حضور نے فرمایا کہ اس کا explanation ہم بعد میں دیں گے۔

اس مرحلہ پر سپیکر نے اعلان کیا کہ اب تک کے لیے اتنا ہی کافی ہے۔ہم چھ بجے دوبارہ کارروائی شروع کریں گے۔جب حضور انور اراکینِ وفد کے ہمراہ ہال سے تشریف لے گئے تو سپیکر نے اراکینِ اسمبلی کو رکنے کا کہااور ایک بار پھر حوالہ جات نہ ملنے کی بات شروع ہوئی۔معلوم ہوتا ہے کہ سپیکر صاحب کو اس بات کا بہت احساس تھا کہ جماعت کے وفد کے سامنے ممبرانِ اسمبلی کو شرمندگی اُٹھانی پڑی ہے کیونکہ انہوں نے کہا:۔

We should not cut a sorry figure before the members of the delegation. And these members should be here up to 6 .

یعنی ہمیں وفد کے ممبران کے سامنے شرمندہ نہیں ہونا چاہئیے۔وفد کے ممبران 6بجے یہاں پہنچ جائیں گے۔پھر کہا

”اگر آپ نے اپنا work دکھانا ہے تو یہ نہیں ہے ایک حوالہ تلاش کرتے ہی آدھا گھنٹہ لگ جائے

The change of edition, or print at Rabwah or Qadian is no excuse, or you say.

یہ ریفرنس نہیں ہے ،غلط دیا یا کتاب ہی نہیں exist کرتی۔“

یہ کارروائی ان ممبران کی امیدوں کے بالکل بر عکس جا رہی ہے۔اس کا اندازہ اس سیشن کے آخری تبصرہ سے لگایا جا سکتا ہے۔یہ تبصرہ ممبر اسمبلی عبد الحمید جتوئی صاحب کا تھا انہوں نے کہا کہ جو سوال کیا جاتا ہے جماعت کے وفد کے پاس اس کا لکھا ہوا جواب ہوتا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ سوالات Leak ہو رہے ہیں اور ممبران اسمبلی میں سے کوئی ایسا کر رہا ہے۔اس پر دو اور ممبران نے ان کی تائید کی۔

حقیقت یہ تھی کہ جو اعتراضات ممبرانِ کمیٹی کی طرف سے بالخصوص جماعت کے مخالفین کی طرف سے پیش کیے جا رہے تھے،وہ وہی تھے جو تقریباً ایک صدی سے جماعت ِ احمدیہ پر کیے جا رہے تھے۔اوراس وقت سے ہی ان کا تسلی بخش جواب دیا جا رہا تھا۔اور ان کا جواب ممبرانِ وفد نے پہلے سے ہی تیار کیا ہوا تھا۔نئی بات یہ تھی کہ جتنے غلط حوالے اب پیش کیے جا رہے تھے،شاید ہی پہلے مسلسل اتنے غلط حوالے پیش کیے گئے ہوں۔

لنچ کے وقفہ کے بعد دوبارہ کارروائی شروع ہوئی۔اب تک غلط حوالے پیش ہونے کی وجہ سے جو صورت ِ حال پیدا ہوئی تھی،اب اس کی درستگی کے لئے یہ تدبیر کی گئی کہ سپیکر صاحب نے یہ تجویز پیش کی کہ کیوں نہ مولانا عطاء اللہ صاحب کو کتب خانہ کا انچارج بنا دیا جائے؟ اور پھر عطاء اللہ صاحب کو کہا کہ آپ کتب خانہ کے انچارج ہو جائیں۔

جب وقفہ کے بعد کارروائی شروع ہوئی تو حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے آغاز اسی عربی شعر سے فرمایا جس کا ابھی ذکر کیا گیا تھااور فرمایا کہ اس سے پہلے جو اشعار ہیں وہی اس بات کو واضح کر دیتے ہیں کہ کیا مضمون بیان ہو رہا ہے۔یہ ذکر اس بات سے شروع ہوتا ہے کہ تم گمان کرتے ہو کہ حسینؓ تمام مخلوق کا سردار ہے اور تمام انبیاء ان کی شفاعت سے نجات پائیں گے اور بخشے جائیں گے اور اس شعر میں حسینکم کے الفاظ اس بات کو واضح کر دیتے ہیں کہ یہاں ایک مخصوص گروہ کے غلط عقائد کا رد کر کے ان کے تصور کا ذکر کیا جا رہا

ہے۔اس بحث کے دوران حضور نے یہ اصول بیان فرمایا اگر ایک شخص کی تحریریں جو مختلف کتب میں پائی جاتی ہیں اگر ان سب کو سامنے رکھا جائے تو ہی صحیح نتیجہ نکالا جا سکتا ہے۔اس کے بعد ایک بار پھر 'کفر'، 'ایمان' اور 'دائرہ اسلام' جیسے الفاظ کے بارے میں بحث ہوئی جس کا ایک اجتماعی جائزہ ہم پہلے ہی لے چکے ہیں۔

اس روز کی کارروائی کے آخر میں یعنی اس سیشن میں جو کہ رات آٹھ بجے شروع ہوا حضور نے فرمایا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی توہین کے الزام کے بارے میں ہمارے جوابات تیار ہیں اور پھر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی توہین کے الزام کے بارے میں فرمایا۔

"1850-60 ء اور1880ء کے درمیان حکومتِ برطانیہ اپنے ساتھ ایک زبردست فوج پادریوں کی بھی لے کر آئی تھی اور 70ء کے قریب ایک پادری عمادالدین صاحب نے ایک مضمون امریکہ لکھ کر بھیجا جس میں انہوں نے دعویٰ کیا کہ عنقریب وہ وقت آنے والا ہے کہ سارا ہندوستان عیسائی ہو جائے گا اور ہندوستان کے مسلمان بھی عیسائی ہو جائیں گے اور اگر کسی شخص کے دل میں یہ خواہش پیدا ہوئی کہ وہ کسی مسلمان کو دیکھے تو اس کی خواہش پوری نہیں ہو گی اور اس وقت اتنی جرأت پیدا ہوئی بعض پادریوں میں کہ انہوں نے یہ اعلان کیا کہ عنقریب نعوذُباللہ خداوند یسوع مسیح کا جھنڈا مکہ معظمہ پر لہرایا جائے گا۔اس وقت دینِ متین کے دفاع کے لئے اور اسلام کے جوابی حملوں کے لئے اللہ تعالیٰ نے متعدد علماء کو پیدا کیا جن میں سے مَیں تین نام لوں گا: نواب صدیق حسن خان صاحب ، مولوی آلِ حسن صاحب، مولوی رحمت اللہ صاحب مہاجر مکی۔ان کے علاوہ احمد رضا صاحب کے بھی حوالے ہیں اور بھی تھے اور حضرت مسیح موعود بانیِ سلسلہ بھی تھے اور اتنی زبردست جنگ شروع ہوئی کہ اس کا اندازہ لگانا اس زمانہ کے لوگوں کے لئے مشکل ہے۔

اس وقت پادریوں نے حکومتِ برطانیہ کے بل بوتے پر اس قدر گندی گالیاں دی ہمارے محبوب حضرت خاتم الانبیاء محمد ﷺ کو کہ جن کو سوچ کر بھی رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ان سب نے جن کا میں نے نام لیا ہے اور کچھ اور جو ہیں انہوں نے پادریوں کی گندہ دہانی کا جواب انہی کی انجیل سے نکال کے، جو انجیل نے ایک خاکہ کھینچا تھا ،وہ الزامی جواب جیسے کہتے ہیں وہ دیا اور اعلان کیا۔

بڑا ذہن رکھتے تھے یہ سب علماء اللہ تعالیٰ نے فراست دی تھی، اسلام کا پیار دیا تھاان کو ایک طرف ان کے لئے یہ مشکل تھی کہ حضرت مسیح علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے نبی اور بزرگ بندے اور دوسری طرف یہ تھی کہ ان کے نام پرحضرت محمد ﷺ خاتم الانبیاء جو انبیاء کے اوّل بھی ہیں اور آخر بھی ہیں، ان کی طرف اور ان کی عظمت اور جلال کو ظاہر کرنا تھا اس لیے اللہ تعالیٰ عطاء کردہ فراست کے نتیجے میں ان بزرگوں نے دو مختلف شخصیتیں بنا دیں ایک یسوع کی شخصیت اور ایک مسیح علیہ السلام کی شخصیت، ایک وہ شخصیت جسے انجیل پیش کر رہی ہے اور ایک وہ شخصیت جسے قرآن عظیم پیش کر رہا ہے اور انہوں نے یہ بات واضح کرنے کے بعد کہ حضرت مسیح علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ نبی اور عزت و احترام ان کا کرنا ضروری ہے، لیکن جو حملہ ہم کر رہے ہیں وہ مسیح علیہ السلام پر نہیں وہ اس یسوع پر ہے جس نے تمہارے نزدیک خدائی کا دعویٰ دیا تھاتو دو personalities بالکل علیحدہ علیحدہ کر کے اس طرح اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی اس فراست کے نتیجے میں وہ اس قابل ہوئے کہ اس دجل کو پاش پاش کریں جو اسلام کے خلاف کھڑا کیا گیا تھا۔"

اس کے بعد حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے غیر احمدی علماء کے کئی حوالے پیش کئے جن میں انجیل کے پیش کردہ تصوراتی یسوع پر تنقید کی گئی تھی۔

حضور نے سید آلِ حسن صاحب کے اس استفسار کے یہ حوالے پڑھے جس کو مولوی رحمت اللہ مہاجر مکی کی کتاب "ازالہ اوہام" میں درج کیا گیا ہے

"پس تربیت حضرت عیسٰیؑ از روئے حکمت بہت ہی ناقص ٹھہری۔" (استفسار107)

حضرت عیسٰیؑ کے معجزات کے بارے میں سید آلِ حسن صاحب نے لکھا:۔

"حضرت عیسٰیؑ کا معجزہ احیاءِ میت کا بعض بھان متی کرتے پھرتے ہیں کہ ایک آدمی کا سر کاٹ ڈالا۔اس کے بعد سب کے سامنے دھڑ سے ملا کر کہا : اٹھ کھڑا ہو۔وہ اُٹھ کھڑا ہوا۔" (استفسار ص336)

"اشیاع اور ارمیہ اور عیسٰی علیہ السلام کی عیب گوئیاں قواعد نجوم و رمل سے بخوبی نکل سکتی ہیں۔"

(استفسار ص336)

یسوع نے کہا کہ لومڑیوں کی اپنی کھوئیں ہیں اور پرندوں کی اپنی بسیریں ہیں پر میرے لئے کہیں سر رکھنے کی جگہ نہیں۔دیکھو یہ شاعرانہ مبالغہ ہے۔دنیا کی تنگی کی شکایت کرنا ،اقبح ترین امور ہے۔"

(استفسار ص334)

حضرت عیسٰیؑ نے اندازِ خطاب کے بارے میں سید آلِ حسن صاحب لکھتے ہیں۔

"حضرت عیسٰیؑ ایک انجیر کے درخت پر صرف اس جہت سے کہ اسمیں پھل نہ تھے خفا ہوئے۔پس جمادات پر خفا ہونا کمال جہالت کی بات ہے۔"

(استفسار۔ص417)

حضرت عیسٰیؑ نے کون سا مرتبہ درشت گوئی کا اُٹھا رکھا۔"

(استفسار۔ ص417)

حضورؒ نے مولوی رحمت اللہ مہاجر مکی کی کتاب "ازالہ اوہام" جو کہ فارسی میں ہے کے ایک اقتباس کا یہ ترجمہ پڑھا:۔

"جنابِ مسیح کے ہمراہ بہت سی عورتیں چلتی تھیں اور اپنا مال انہیں کھلاتی تھیں۔فاحشہ عورتیں آنجناب کے پاؤں چومتی تھیں اور آنجناب مرتا مریم کو دوست رکھتے تھے اور خود دوسرے لوگوں کو پینے کے لئے شراب عطا کرتے تھے۔"

(ازالہ اوہام مصنفہ مولوی رحمت اللہ مہاجر مکی ص 370)

اُس وقت اس سپیشل کمیٹی میں اس مسلک سے وابستہ کئی ممبران وہاں موجود تھے جو احمد رضا خان صاحب کے پیرو کار تھے انہیں مجدّد بھی تسلیم کرتے تھے۔حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے یسوع مسیح کے بارے میں ان کی کتاب" العطایا النبویہ فی الفتاویٰ الرضویہ "کا یہ حوالہ پڑھ کر سنایا:۔

"نصاریٰ ایسے کو خدا کہتے ہیں ......... ایسے کو یقیناً دغا باز ہے پچھتاتا بھی ہے۔ایسے کو جس کی دو جورئیں ہیں۔دونوں پکی زنا کار حد بھر کی فاحشہ۔ایسے کو جس کے لئے زنا کی کمائی۔فاحشہ کی خرچی کمال مقدس کمائی ہے ...... جو اس کی شریعت پر عمل کرے ملعون ہے بلکہ اس کا اکلوتا بیٹا خود ہی ملعون ہے۔"

(العطایا النبویہ فی الفتاویٰ الرضویہ مصنفہ احمد رضا خان صاحب ، ناشر شیخ غلام علی اینڈ سنز کشمیری بازار لاہور ص741)

اس کے علاوہ حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے جماعت ِ احمدیہ کے اشد ترین مخالف جریدے ”اہلحدیث“ کی ایک اشاعت کا حوالہ پڑھ کر سنایا۔یہ حوالہ 31/مارچ1939ء کی اشاعت سے تھا۔اس اشاعت میں حضرت مسیح علیہ السلام کے بارے میں بہت کچھ لکھا گیا تھا۔ہم ان خیالات کے چند نمایاں پہلو پیش کرتے ہیں۔

”اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ کہ مسیح خود اپنے اقرار کے مطابق کوئی نیک انسان نہ تھے ...

ظاہر ہے کہ اجنبی عورت بلکہ فاحشہ اور بدچلن عورت سے سر اور پاؤں کو ملوانا اور وہ بھی اس کے بالوں سے ملا جانا کس قدر احتیاط کے خلاف کام ہے۔اس قسم کے کام شریعت ِالٰہیہ کے خلاف صریح خلاف ہیں ... ان حالات میں مسیح کی شراب سازی خلاف شریعت فعل ہے۔انجیل کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ مسیح نے کذب کو روا رکھا ... ہمیں انجیل کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ مسیح اپنی والدہ کی تعظیم نہیں کرتے تھے“

(اہلحدیث 31/مارچ 1939ء۔ص8و9)

جن کی اپنی تحریروں میں یہ مواد پایا جاتا ہو حیرت کا مقام ہے کہ وہ کس منہ سے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی تحریروں پر اعتراض کر رہے تھے۔اس کے بعد حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے وہ حوالے سنائے جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شان کے بارے میں ہیں۔

اس بیان کے اختتام پر حضور نے فرمایا کہ میں تھکاوٹ محسوس کر رہا ہوں باقی کل کر لیا جائے۔اس پر اس سیشن کا اختتام ہو گیا۔اسمبلی ممبران میں جماعت کے مخالفین دلائل دینے کی بجائے کس ذہنیت کے ساتھ کارروائی چلانا چاہتے تھے اس کا اندازہ ایک ممبر محمود اعظم فاروقی صاحب کی اس تجویز سے ہوتا ہے جو انہوں نے اس وقت سپیکر صاحب کو دی۔انہوں نے سپیکر صاحب کو کہا کہ جماعت کے وفد کو رات کے بارہ بجے تک بٹھا کر سوالات کریں۔ہم بھی بیٹھیں گے۔اس پر سپیکر صاحب نے کہا کہ گواہ کے کچھ حقوق ہوتے ہیں اور

انہیں یاد دلایا کہ وہ اب تک تو کارروائی سے غیر حاضر رہے ہیں اور اب آکر کارروائی ڈال رہے ہیں۔اس اوٹ پٹانگ تجویز کا اس کے علاوہ کوئی مقصد نہیں تھا کہ اس طرح جماعت کے وفد کو تھکایا جائے اور انہیں اتنا وقت نہ مل سکے کہ وہ جا کر جو حوالے چیک کرنے ہیں انہیں چیک کر سکیں۔

اس مرحلہ پر ممبرانِ اسمبلی اور سپیکر صاحب نے اٹارنی جنرل صاحب کے طریقہ کار پر بھر پور اعتماد کا اظہار کیا۔اٹارنی جنرل صاحب نے اس روز کی کارروائی کے اختتام پر کہا کہ مسئلہ یہ ہے کہ مجھے ممبران نے بہت سے سوالات دے دیئے ہیں اور میں ان کو fit in کرنے کی کوشش کر رہا ہوں۔

اس مرحلہ پر ایک ممبر اسمبلی محمد سردار خان صاحب نے نہایت اہم نکتہ اُٹھایا۔انہوں نے کہا

I want to bring it to the notice of this honourable house, that the main question I should say, before the special committee or the assembly is as to what is the status of the person who does not believe in the finality of the prophethood. That question or that point is still untouched .

یعنی میں اس معزز ایوان کی توجہ اس طرف مبذول کرانا چاہتا ہوں کہ اس سپیشل کمیٹی یا اس ایوان کے سامنے اصل سوال یہ ہے کہ جو شخص ختمِ نبوت پر ایمان نہیں لاتا اس کی کیا حیثیت ہے؟ اس سوال یا اس نقطہ کا ابھی تک کوئی ذکر ہی نہیں کیا گیا۔

اس پر سپیکر صاحب نے جواب دیا:۔

It will come it will be taken up. It will come at its proper place .

یعنی اس کی باری بھی آئے گی۔اس کو بھی اُٹھائیں گے، صحیح وقت پر اس کو بھی اُٹھایا جائے گا۔

اس سوال اور اس کے جواب سے مندرجہ ذیل امور واضح ہیں

1)۔ تین روز کے سوالات کے بعد بھی ابھی تک اصل موضوع کا ذکر تک نہیں کیا گیا تھا۔

2)۔اصل موضوع سے گریز اس وقت کیا جا رہا تھا جب کہ اس موضوع پر جماعتِ احمدیہ کا موقف محضرنامہ کی صورت میں اسمبلی کے اراکین کے سامنے آ چکا تھااور وہ اس کی مضبوط یا بر عکس ہونے کے بارے میں کوئی رائے قائم کر سکتے تھے۔ظاہر ہے کہ اگر یہ ممبران جماعتِ احمدیہ کے موقف کو مضبوط خیال کر رہے تھے تو اس صورت میں ان کا رجحان یہی ہو سکتا تھا کہ اس سے گریز کیا جائے۔

3)۔یہ گریز ممبران کی رضامندی سے کیا جا رہا تھا کیونکہ سوالات تو ممبران کی طرف سے آ رہے تھے اور ابھی کچھ ہی دیر قبل انہوں نے اٹارنی جنرل صاحب کے طریقہ کار پر بھر پور اعتماد کیا تھا۔

4)۔ہم بعد میں جائزہ لیں گے کہ اس روز کے بعد بھی یہ کارروائی اپنے اصل موضوع پر نہیں آئی اور اس سے عمداً گریز کا سلسلہ جاری رہا۔

اب اسمبلی میں ان ممبران کی پریشانی بڑھ چکی تھی جو جماعت احمدیہ سے بُغض رکھتے تھے۔کارروائی ان کی امیدوں کے بر عکس جا رہی تھی۔ان کی نفسیاتی الجھن یہ تھی کہ وہ اعتراض تو کر بیٹھتے تھے لیکن جب جواب شروع ہوتا تو انہیں اپنی خفت سامنے نظر آرہی ہوتی تھی۔چنانچہ کارروائی کے اختتام کے قریب جب حضور اور جماعت کا وفد باہر جا چکا تھا مولوی ظفر احمد انصاری صاحب نے سپیکر سے درخواست کی:۔

”جنابِ والا ! میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ انہوں نے جو تحریری بیان دینے کا سلسلہ شروع کیا ہے اس کی حوصلہ افزائی نہ کی جائے۔یہ محضر نامے میں کافی طویل جواب دے چکے ہیں۔اس لئے جہاں تک ہو سکے ہم ان کو Discourage کریں تا کہ یہ لامتناہی سلسلہ ختم ہو جائے۔اب اس کی ضرورت نہیں۔“

ان الفاظ پر زیادہ تبصرہ کی ضرورت نہیں۔جماعتِ احمدیہ نے ایک مختصر سا محضر نامہ پیش کیا تھا، اسے کسی طرح بھی طویل نہیں کہا جا سکتا۔اب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی گستاخی کے معاملہ میں جب باقاعدہ جماعت کا موقف پڑھا گیا تو اس کا کوئی معقول جواب معترضین کے پاس نہیں تھا۔5/ اگست کو کارروائی شروع ہوتی ہے اور 7/ اگست کو مولوی صاحب کو خیال آنے لگ جاتے ہیں کہ یہ تو بہت طویل ہو گئی ہے حالانکہ اس کے بعد بھی کئی روز کارروائی جاری رہی۔اصل بات تو یہ تھی کہ وہ جوابات سے خفت محسوس کر رہے تھے اور اپنی جان چھڑانا چاہتے تھے۔لیکن اس کے بعد اٹارنی جنرل صاحب نے کہا کہ وہ چاہتے ہیں کہ گواہ زیادہ سے زیادہ بولے کیونکہ جتنا وہ زیادہ بولے گا اتنا ہی اس کے بیان میں Contradiction آئے گی۔ان کی خوش فہمی کس حد تک بجا تھی۔میرا نہیں خیال کہ اس کارروائی کو پڑھنے والے کو اس بارے میں خود فیصلہ کرنے میں کوئی دشواری پیش آئے گی۔

# 8/ اگست کی کارروائی

8/ اگست کو کارروائی شروع ہونے سے قبل سپیکر صاحب نے اس عندیہ کا اظہار کیا کہ جماعتِ احمدیہ مبائعین اور جماعتِ احمدیہ غیر مبایعین پر سوالات 10/ اگست تک چلیں گے یعنی سپیشل کمیٹی کی کارروائی ہو گی۔ 13اور14/ اگست کو قومی اسمبلی کا اجلاس کر کے یہ معاملہ نمٹا دیا جائے گا۔ہم پہلے یہ ذکر کر چکے ہیں کہ پہلے سپیکر صاحب نے کہا تھا کہ یہ سلسلہ دو تین دن جاری رہ سکتا ہے لیکن اب یہ کہا گیا تھا کہ یہ کارروائی 10/اگست تک چلے گی۔اس کے بعد عملاً یہ کارروائی اس سے بھی آگے تک جاری رہی۔اس کی بنیادی وجہ یہی تھی کہ سوال کرنے والے جانتے تھے کہ انہیں اب تک عملاً کامیابی حاصل نہیں ہوئی لیکن وہ محسوس کرتے تھے کہ اگر یہ کارروائی اور زیادہ جاری رہے تو انہیں مطلوبہ نتائج حاصل ہو سکتے ہیں۔

اگلے روز جب کارروائی شروع ہوئی تو حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے اس اعتراض کا جواب دینا شروع کیا جو ایک روز قبل کیا گیا تھا۔اور یہ اعتراض حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے اس کشف پر کیا گیا تھا اور اس ضمن میں حضور کی تصنیف "ایک غلطی کا ازالہ" کا حوالہ دیا گیا تھا۔اور یہی کشف براہینِ احمدیہ میں بھی درج کیا گیا ہے۔جیسا کہ ہم ذکر کر چکے ہیں کہ اٹارنی جنرل صاحب نے حوالہ پڑھتے ہوئے تحریف شدہ عبارت پڑھی تھی۔ہم صحیح عبارت درج کرتے ہیں۔پڑھنے والے فرق کو خود محسوس کر سکتے ہیں۔حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں

"... افاضہ انوارِ الٰہی میں محبت اہلِ بیت کو بھی بہت عظیم دخل ہے اور جو شخص حضرتِ احدیت کے مقربین میں داخل ہوتا ہے وہ انہی طیّبین طاہرین کی وراثت پاتا ہے اور تمام علوم و معارف میں ان کا وارث ٹھہرتا ہے۔اس جگہ ایک نہایت روشن کشف یاد آیااور وہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ نمازِ مغرب کے بعد عین بیداری میں ...... ایک

" مرزا صاحب1949ء میں کیوں؟ عیسائی مشنریوں نے کوئی انکوائری شروع کی تھی، اسلام کے خلاف جب انہوں نے یہ بات کہی۔" پھر انہوں نے اس عجیب سوال کو ان الفاظ میں دہرایا کہ "... میں آپ سے یہ پوچھ رہا ہوں کہ1949ء میں کون سا حادثہ تھا جو انہوں نے کہا؟ دشمن کون تھے؟"

اٹارنی جنرل صاحب کا یہ سوال پڑھ کر تو حیرت ہوتی ہے کہ یہ حضرات نہ تو دنیا کی کچھ خبر رکھتے تھے اور نہ ہی کسی عبارت کو سمجھنے کی صلاحیت ظاہر ہو رہی تھی۔اس حوالے میں کہیں یہ ذکر نہیں تھا کہ 1949ء میں ہی یہ متعصبانہ مخالفت ظاہر ہوئی ہے۔اس حوالے میں ایک تاریخی حقیقت کا ذکر ہو رہا تھا اور صدیوں سے یہ معاندانہ رویہ مسلسل ظاہر ہو تا رہا ہے۔اس بات سے صرف وہی شخص انکار کر سکتا ہے جو کہ اس موضوع کے بارے میں کوئی علم نہ رکھتا ہو اور نہ ہی اسے اس بات کی کوئی پرواہ ہو کہ آنحضرت ﷺ کی ذات اقدس پر کس قسم کے حملے کئے جا رہے ہیں۔اس پر حضور نے فرمایا کہ چودہ سو سال سے آج کے دن تک ... اس وقت تک وہ تحریک جاری ہے۔"

لیکن اٹارنی جنرل صاحب نے ایک بار پھر کمال لا علمی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا

"کون اسلام کے دشمن تھے ؟ کون آنحضرت ﷺ پر حملہ کر رہے تھے؟ ... "

اس پر حضرت خلیفة المسیح الثالثؒ نے فرمایا کہ عیسائیوں کی طرف سے یہ حملے کئے جا رہے تھے۔اس کی وجہ کیا تھی یہ تو ہمیں نہیں معلوم لیکن اب اٹارنی جنرل صاحب نے آنحضرت ﷺ کی ذات اقدس پر حملہ کرنے والوں کے کرتوتوں پر پردہ ڈالنا چاہتے تھے۔انہوں نے پھر کہا:۔

" عیسائی کہاں کر رہے تھے؟"

اس کے بعد انہوں نے جو کچھ فرمایا وہ انہی کا ہی حصہ ہے۔اٹارنی جنرل صاحب نے کہا کہ 1949ء میں تو پاکستان بن چکا تھا اور کسی کی ہمت نہیں تھی کہ وہ آنحضرت ﷺ کی شان میں کسی قسم کی کوئی گستاخی کرتا۔ گویا اٹارنی جنرل صاحب کو یہ علم ہی نہیں تھا کہ پاکستان سے باہر بھی ایک دنیا آباد ہے اور اس حوالے میں تو کہیں ذکر ہی نہیں تھا کہ یہ صرف پاکستان کی بات ہو رہی ہے۔اس میں تو ان صدیوں کی مخالفت کا ذکر ہے جب کہ پاکستان وجود میں ہی نہیں آیا تھا۔ہم نے اٹارنی جنرل صاحب کے خیالات درج کر دیئے ہیں۔آج کے دور میں تو انٹر نیٹ کی سہولت موجود ہے۔ہر پڑھنے والا خود جائزہ لے سکتا ہے کہ آج تک اسلام اور آنحضرت ﷺ کے دشمن ، تمام اخلاقی معیاروں کو بالائے طاق رکھ کر آنحضرت ﷺ کی ذات اقدس پر کتنے غلیظ حملے کر رہے ہیں۔کتنی ہی گندی کتابیں تحریر کی گئیں اور یہ عمل صدیوں سے مسلسل جاری ہے اور صرف 1949ء کا ہی سوال نہیں کوئی سال ایسا نہیں گزرا جس میں یہ زہریلے وار نہ کئے گئے ہوں لیکن اسلام کی محبت کے اتنے دعووں کے با وجود پاکستان کی قومی اسمبلی کے قابل اراکین کو کچھ ہوش نہیں تھی کہ دنیا میں کیا ہو رہا ہے۔اگر کسی چیز کی ہوش تھی تو اس بات کی کہ کس طرح اس جماعت کو اس کے بنیادی حقوق سے محروم کر دیا جائے جو کہ دنیا بھر میں اسلام کے دشمنوں کا مقابلہ کر رہی ہے۔سب جانتے ہیں کہ تقریباً ایک دہائی سے آنحضرت ﷺ پر ہونے والے رکیک حملے پہلے سے زیادہ شدید ہوں گئے ہیں۔آخر اس کی نوبت کیوں آئی؟ ایک وجہ یہ بھی ہے کہ دشمن نے عالمِ اسلام کو دلائل کی اس جنگ میں غافل پایا اور حملہ مزید شدید کر دیا۔اٹارنی جنرل صاحب کے سوالات اس غفلت کا منہ بولتا ثبوت ہیں۔آنحضرت ﷺ کی محبت کا تو یہی تقاضا تھا کہ یہ احباب چوکنا رہتے لیکن یہ سوالات تو ظاہر کرتے ہیں کہ یہ لوگ دشمنانِ اسلام کی کارروائیوں پر پردہ ڈالنے کی کوشش کر رہے تھے۔انّا للہ و انّا الیہ راجعون

گزشتہ اجلاسات میں یہ اعتراض بھی اُٹھایا گیا تھا کہ جماعت کے لٹریچر میں ان لوگوں کے لیے سخت الفاظ استعمال کئے گئے ہیں جنہوں نے 1857ء میں ہندوستان میں انگریز حکومت کے خلاف بغاوت کی تھی۔یہ جنگ ان فوجیوں نے شروع کی تھی جو ایسٹ انڈیا کمپنی کی فوج میں تنخواہ دار ملازم تھے۔اور ۱۹۴۷ء میں آزادی کے بعد سے اس جنگ کو جنگِ آزادی کا نام دے کر اس میں شریک سپاہیوں کو مجاہد کے طور پر پیش کیا گیا ہے۔قطع نظراس بحث کے جماعت کے لٹریچر میں ان کے متعلق کیا لکھا ہے اور 1857ء کی جنگ کی حقیقت کیا تھی، یہ دیکھنا ضروری ہے کہ وہ اہم مسلمان لیڈر جو اس دور کے گواہ تھے اور اس دور کے مسلمانوں کا بُرا بھلا آج کے لوگوں کی نسبت زیادہ اچھی طرح سمجھتے تھے، وہ اس جنگ کے متعلق کیا خیالات رکھتے تھے۔کیا وہ سمجھتے تھے کہ اس جنگ میں شریک مسلمانوں کے ہمدرد تھے یا ان کے خیال میں اس جنگ میں شرکت کرنے والوں نے ہندوستان کے مسلمانوں کو نقصان پہنچایا تھا۔حضورؒ نے ان خطوط پر جواب دیااور اس دور کے مشہور مسلمان قائدین کے کچھ حوالہ جات سنائے۔ان میں سے کچھ پیش ہیں۔سرسید احمد خان صاحب اپنی کتاب اسبابِ بغاوتِ ہند میں تحریر کرتے ہیں:۔

”غور کرنا چاہیے کہ اس زمانہ میں جن لوگوں نے جہاد کا جھنڈا بلند کیا ایسے بد اطوار آدمی تھے کہ بجز شراب خوری اور تماش بینی اور ناچ اور رنگ دیکھنے کے کچھ وظیفہ ان کا نہ تھا۔بھلا یہ کیونکر پیشوا اور مقتدا جہاد کے گنے جا سکتے تھے۔اس ہنگامے میں کوئی بھی بات مذہب کے مطابق نہیں ہوئی۔سب جانتے ہیں کہ سرکاری خزانہ اور اسباب جو امانت تھا اس میں خیانت کرنا۔ملازمین کی نمک حرامی کرنی مذہب کی رو سے درست نہ تھی۔صریح ظاہر ہے کہ بے گناہوں کا قتل علی الخصوص عورتوں اور بچوں اور بڈھوں کا مذہب کے بموجب گناہِ عظیم تھا ... پھر یہ بات بھی مفسدوں کی حرامزدگیوں میں سے ایک حرامزدگی تھی نہ واقعہ میں جہاد۔“ (90)

خواجہ حسن نظامی صاحب نے بہادر شاہ ظفر کے مقدمہ کی روئیداد شائع کی تھی جس سے یہ ظاہر ہوتا تھا کہ اس وقت بہادر شاہ ظفر بھی جسے بادشاہ بنایا گیا تھا ،سپاہیوں کے ہاتھ میں ایک بے بس مہرے کی حیثیت رکھتا تھا۔خواجہ حسن نظامی نے اس جنگ کے متعلق لکھا ہے۔

"غدر ۱۸۵۷ء میں جس قسم کے ناجائز واقعات پیش آئے اسلا م نے کہیں بھی ان کی اجازت نہیں دی۔تیرہ سو برس سے آج تک تاریخ ایک واقعہ بھی ایسا پیش نہیں کرتی کہ اسلام کی اجازت سے اس قسم کی کوئی حرکت کی گئی ہو جیسی غدر 57ء میں پیش آئی..." (91)

اور خود اس جنگ کے دوران کئی مولوی صاحبان مسجد میں یہ بحث کرتے رہے تھے کہ یہ جنگ ہرگز جہاد نہیں ہے۔اور کچھ مغل شہزادے ایسے بھی تھے جو ان سپاہیوں کو جو انگریز عورتوں اور بچوں کو قتل کر رہے تھے یہ کہہ کر روکنے کی کوشش کر رہے تھے کہ اسلام میں بچوں اور عورتوں کو قتل کرنا منع ہے۔لیکن یہ لوگ ان کو بھی قتل کرنے پر آمادہ ہوئے تو ان منع کرنے والوں کو وہاں سے فرار ہونا پڑا۔(92)

جماعت کے ایک اشد مخالف مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی ،جماعت کے ایک اور مخالف مولوی نذیر حسین صاحب دہلوی کے متعلق تحریر کرتے ہیں:۔

"مولانا سید محمد نذیر حسین صاحب محدّث دہلوی نے اصل معنی جہاد کے لحاظ سے بغاوت ۱۸۵۷ء کو شرعی جہاد نہیں سمجھابلکہ اس کو بے ایمانی و عہد شکنی عناد خیال کر کے اس میں شمولیت اور اس کی معاونت کو معصیت قرار دیا۔" (93)

خود مولوی محمد حسین بٹالوی صاحب نے 1857ء کی جنگ کے بارے میں کن خیالات کا اظہار کیا اس کا اندازہ ان کی اس تحریر سے ہو جاتا ہے جو کہ حضور نے سپیشل کمیٹی میں پڑھ کر سنائی۔

" عہد و امن والوں سے لڑنا ہر گز شرعی جہاد (ملکی ہو خواہ مذہبی نہیں ہو سکتا بلکہ عناد و فساد کہلاتا ہے۔مفسدہ1857ء میں جو مسلمان شریک ہوئے تھے وہ سخت گنہگار اور بحکمِ قرآن و حدیث مفسد و باغی بد کردار تھے۔اکثر ان میں عوام کالانعام تھے بعض جو خواص و علماء کہلاتے تھے وہ بھی اصل علومِ دین قرآن و حدیث سے بے بہرہ تھے یا نا فہم و بے سمجھ۔"

( اشاعۃ السنہ نمبر 10 جلد9ص309)

سب سے بڑھ کر یہ کہ یہ جنگ اس لئے شروع کی گئی تھی کہ اب انگریزوں کی حکومت ختم کر دی گئی ہے اور بہادر شاہ ظفر کی حکومت قائم ہو گئی ہے ، خود ان بادشاہ سلامت کا اس جنگ کے شرکاء اور اس جنگ کے بارے میں کیا خیال تھا؟ اس کے بارے میں بہادر شاہ ظفر کے ایک درباری ظہیر دہلوی لکھتے ہیں کہ بہادر شاہ ظفر نے اپنے خاص درباریوں کو جمع کر کے کہا:۔

" ... مجھے معلوم ہوا فلکِ غدار اور زمانہ نا ہنجار کو میرے گھر کی تباہی منظور ہے۔آج تک سلاطینِ چغتائی کا نام چلا آتا تھا اور اب آئندہ کو نام و نشان یک قلم معدوم و نابود ہو جائے گا۔یہ نمک حرام جو اپنے آقاؤں سے منحرف ہو کر یہاں آکر پناہ پذیر ہوئے ہیں کوئی دن میں ہَوّا ہوئے جاتے ہیں۔جب یہ اپنے خاوندوں کے کہ نہ ہوئے تو میرا ساتھ کیا دیں گے۔یہ بدمعاش میرا گھر بگاڑنے آئے تھے بگاڑ چلے ... "

(داستانِ غدر مصنفہ ظہیر دہلوی ناشر سنگِ میل ص 81)

اور یہ جنگ شروع کرنے والے لوگ کون تھے۔یہ وہی تھے جو اب تک اپنے ہم وطنوں پر اور ہم مذہب لوگوں پر گولیاں چلا کر انگریزوں کی حکومت ہندوستان میں قائم کر رہے تھے اور خود برملا اعتراف کر رہے تھے کہ ہم وہ ہیں جنہوں نے اپنی گردنیں کٹا کر انگریزوں کی حکومت ہندوستان میں قائم کی ہے اور جنگ شروع

ہونے کے بعد بھی یہ سپاہی ہاتھ جوڑ کر یہ کہتے تھے کہ ہم آپ کے نمک حلال ہیں، ہمیں آپ نے ہی پالا ہے اور ہم نے انگریز حکومت کی خاطر سر کٹوانے سے کبھی دریغ نہیں کیا۔ یہ پاکستان میں ہونے والی جعلی تاریخ سازی کا کرشمہ ہے کہ انگریزوں کے سب سے بڑے آلہ کار کو ان کے خلاف جہاد کرنے والے مجاہدین کے طور پر پیش کیا جاتا ہے۔

(تفصیلات کے لئے ملاحظہ کیجئے داستانِ غدر کا صفحہ 46اور47 اور50)

بہر حال 1857ء کی جنگ کے متعلق جواب ختم ہوا۔حضور نے اس ضمن میں بہت سے ٹھوس حقائق پیش کئے اور مندرجہ بالا حوالوں میں سے بھی کئی پیش کئے گئے۔ حضور نے بعض اور پیش کردہ حوالوں کی حقیقت بیان فرمانی شروع کی۔

جیسا کہ ہم ذکر چکے ہیں ،پہلے اٹارنی جنرل صاحب نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی تصنیف ”سیرت الابدال“ کے 193صفحہ کا حوالہ پیش کر کے سوال کیا تھا۔ابھی جماعت کے وفد نے اس کی تردید یا تصدیق کرنی تھی۔اس مرحلہ پر حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے اس حوالہ کے متعلق فرمایا:۔

”اس کا جواب یہ ہے کہ” سیرت الابدال“ جو کتاب ہے اس کے صرف سولہ صفحے ہیں۔تو ان سولہ صفحوں میں سے وہ کون سا page 193تلاش کیا گیا ہے جس پر اعتراض کیا گیا ہے۔کتاب کے سارے صفحے ہی سولہ ہیں۔“

یہ اندازہ لگانا مشکل نہیں کہ اب ممبران اسمبلی کے کئے گئے سوالات کی حقیقت خوب ظاہر ہو رہی تھی۔انہیں ایک کے بعد دوسری شرمندگی کا سامنا کرنا پڑ رہا تھا۔غالباً اٹارنی جنرل صاحب کی کوشش تھی کہ وہ کم از کم اس خفت سے بچ جائیں کہ سولہ صفحے کی کتاب کے صفحہ نمبر193کا حوالہ پیش کرنے کی سعادت ان کے حصے میں آئی ہے۔ڈوبتے کو تنکے کا سہارا۔انہوں نے کہا:۔

" نہیں وہ کسی دوسرے volume کا ہو گا۔"

شاید ان کی مراد تھی کہ یہ صفحہ نمبر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی تمام کتب کے مجموعے " روحانی خزائن " کا ہو گا۔اس پر حضور نے ارشاد فرمایا کہ اس volume میں بھی یہ کتاب صفحہ 144 پر ختم ہو جاتی ہے۔اب اٹارنی جنرل صاحب بے بس تھے۔

اس کے جواب میں یحیٰی بختیار صاحب حیرت سے یہی دہراتے رہے کہ کیا وہ حوالہ ہے ہی نہیں۔انہوں نے کہا:۔

"نہیں ہے بالکل ؟"

حضور نے انہیں بے یقینی کے جنجال سے نکالنے کے لئے فرمایا:۔

"نہیں ہے۔"

اب یحیٰی بختیار صاحب بولے:۔

" ٹھیک ہے ،ہم دیکھ لیں گے۔"

کارروائی کئی روز چل کر ختم ہوگئی لیکن اٹارنی جنرل صاحب ثبوت پیش نہ کر سکے۔ہمارے لئے یہ سمجھنا مشکل ہے کہ اگر ایک کتاب کے سولہ صفحے ہیں تو اس کے صفحہ نمبر193 پر اٹارنی جنرل صاحب کیا دیکھنے کی کوشش کر رہے تھے۔

قومی اسمبلی میں پیش کئے جانے والے یہ سب حوالے غلط ثابت ہو رہے تھے۔اُٹھائے گئے اعتراضات کی بنیاد یہ خود ساختہ حوالے تھے۔اگر یہ حوالے ہی صحیح نہیں تھے تو پھر ان اعتراضات کی کوئی حیثیت نہیں رہ جاتی تھی۔سب ممبران کے لئے یہ بات باعثِ شرم تھی کہ ان کے پیش کئے گئے اعتراضات کا یہ حشر ہو رہا ہے۔اس

مرحلہ پر سپیکر صاحب اس اجلاس سے اُٹھ کر باہر چلے گئے اور ان کی جگہ اشرف خاتون عباسی صاحبہ نے اجلاس کی صدارت شروع کی۔اس کے بعد اٹارنی جنرل صاحب نے ان غلط حوالوں پر کوئی وضاحت پیش کرنا مناسب نہیں سمجھا مگر قاضی اکمل صاحب کے شعر پر طویل سوال و جواب کیے۔

پھر انہوں نے اپنی توجہ خطبہ الہامیہ کی طرف کی اور یہاں بھی وہی غلطی دہرائی جو اب تک کمیٹی کی طرف سے کیے جانے والے سوالات کا خاصہ رہی تھی۔

اٹارنی جنرل صاحب نے خطبہ الہامیہ کا حوالہ پڑھنے کی کوشش شروع کی لیکن آغاز میں ہی کچھ گڑبڑا گئے۔انہیں یقین نہیں تھا کہ صفحہ نمبر کون سا ہے۔انہوں نے ایک کی بجائے دو صفحہ نمبر پڑھے۔پھر حوالے کے معیّن الفاظ پڑھنے کی کوشش ترک کی اور صرف عمومی طور پر یہ کہا کہ خطبہ الہامیہ میں مرزا صاحب نے کہا ہے کہ اسلام ابتدائی حالت میں ہلال کے چاند کی طرح تھا اور مرزا صاحب نے اپنے دور کو چودھویں کا چاند قرار دیا ہے۔اعتراض کا لبِ لباب یہ تھا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے گویا نعوذ باللہ اپنے آپ کو آنحضرت ﷺ سے افضل قرار دیا ہے۔ابھی اس پر بات جاری تھی کہ سپیکر صاحب نے یہ کہہ کر وقفے کا اعلان کیا کہ شام کے اجلاس میں حضور کو اس کا حوالہ دکھا دیا جائے۔وقفہ ہوا اور ختم ہوا۔وقفہ کے بعد حضور نے فرمایا کہ ہم نے خطبہ الہامیہ کا جو صفحہ نمبر بتایا گیا تھا اس پر اور اس کے آگے پیچھے بھی دو تین صفحات کو چیک کیا ہے مگر یہاں پر تو کوئی ایسی عبارت موجود نہیں۔اس پر اٹارنی جنرل صاحب نے فخر سے کہا کہ ہمیں مل گیا ہے اور مولوی ظفر احمد صاحب انصاری سے کہا کہ آپ سنا دیں۔مولوی صاحب شروع ہوئے کہ مرزا بشیر الدین نے ذکر کیا ہے، الفضل قادیان یکم جنوری 1916ء ... ایک بار پھر نا قابلِ فہم صورتِ حال درپیش تھی کہ حوالہ خطبہ الہامیہ کا تھا اور اس کی جگہ الفضل کے ایک شمارے سے عبارت پڑھی جارہی تھی جہاں پر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی تحریر یا تقریر کو Quoteہی نہیں کیا جا رہا تھا اور کہا جا رہا تھا کہ یہ مرزا بشیرالدین محمود احمد نے

کہا ہے۔حضور نے فرمایا کہ بات تو خطبہ الہامیہ کی ہو رہی تھی مگر مولوی صاحب اتنی سی بات بھی سمجھ نہیں پائے اور الفضل کی عبارت پڑھنی شروع کی۔حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے اس پر فرمایا کہ اصل کتاب خطبہ الہامیہ ہے ہمیں بس اس میں سے سنا دیں۔

شاید بہت سے پڑھنے والوں کو قومی اسمبلی کے اس اندازِ استدلال کا کچھ بھی سمجھ نہ آ رہا ہو اس لیے وضاحت ضروری ہے۔مولوی صاحب اسمبلی میں الفضل کے جس شمارے سے بزعم خود حضرت خلیفۃ المسیح الثانی کی تقریر کا حوالہ پڑھ رہے تھے (94) اس شمارے میں حضرت خلیفۃ المسیح الثانی کی تقریر کا خلاصہ درج ہے مگر اس میں خطبہ الہامیہ یا ہلال اور بدر کی تمثیل کا ذکر ہی نہیں۔حضرت خلیفۃ المسیح الثانی کا خطاب تو اس خوش خبری کے بارہ میں تھا کہ پارہ اوّل کا انگریزی ترجمہ تیار ہو گیا ہے۔وہ جو حوالہ پڑھ رہے تھے وہ حضرت غلام رسول راجیکی صاحب کی پنجابی تقریر کا ترجمہ تھا اور اس جگہ پر بھی خطبہ الہامیہ کا نام تک درج نہیں تھا۔مولوی صاحب نے خطبہ الہامیہ کا حوالہ پڑھنے میں یہ کہہ کر تردد کیا کہ یہ بہت لمبا ہے۔بہر حال حضور کے اصرار پر مولوی صاحب نے خطبہ الہامیہ سے عبارت پڑھنے کی کوشش از سرِ نو شروع کی اور جو حوالہ پڑھا وہ ملاحظہ ہو:۔

”اسلام ہلال کی طرح شروع ہوا اور مقدر تھا کہ انجام کار آخر زمانہ میں بدر ہو جائے خداتعالیٰ کے حکم سے پس خدا تعالیٰ کی حکمت نے چاہا کہ اسلام اس صدی میں بدر کی طرح شکل اختیار کرے جو شمار کی رو سے بدر کی طرح مشابہ ہو۔پس انہی معنوں کی طرف اشارہ ہے خداتعالیٰ کے قول میں کہ لَقَدْ نَصَرَکُمُ اللّٰہُ بِبَدْرٍ۔پس اس امر میں باریک نظر سے غور کر اور غافلوں میں سے نہ ہو۔“ (95)

حضور نے اسی قت ارشاد فرمایا کہ

"یہ جو حوالہ ابھی سنایا گیا ہے اس میں اسلام کا ذکر ہے نبی اکرم ﷺ یا بانی سلسلہ کا ذکر نہیں۔" شاید اس لئے سوالات کرنے والے خطبہ الہامیہ کا حوالہ پڑھنے کی بجائے ادھر اُدھر کے حوالے پڑھ رہے تھے کیونکہ انہوں نے جو دعویٰ کیا تھا کہ یہ خطبہ الہامیہ میں لکھا ہے ،وہ غلط تھا۔یہ بات بالکل واضح تھی۔اس لیے اٹھایا گیا اعتراض بالکل رفع ہو جاتا تھا۔کیا قومی اسمبلی کے ممبران کے نزدیک اگر اسلام ترقی کرتا چلا جائے تو یہ بات رسولِ کریم ﷺ کی شان کو کم کرنے والی تھی۔اور جب اسلام ترقی کرتا ہے تو یہ رسول کریم ﷺ کی قوتِ قدسیہ ہی کا کارنامہ ہے۔کیا ان کے نزدیک یہی مناسب تھا کہ نعوذُ باللہ ا سلام ترقی نہ کرے بلکہ اسے زوال ہو ۔کوئی بھی ذی ہوش اس سوچ کو قبول نہیں کر سکتا۔اس حوالہ کو پڑھ کر کوئی صاحبِ فہم یہ نہیں کہہ سکتا کہ اس میں رسولِ کریم ﷺ کی توہین کی گئی ہے۔اب حضور نے تفصیل سے خطبہ الہامیہ کی عبارت پڑھ کر سنائی ۔اس ساری عبارت میں اسلام کی عظمت اور رسول اللہ ﷺ کی شان بیان کی گئی تھی۔اس عبارت میں کوئی شائبہ تک نہیں پایا جاتا کہ نعوذ باللہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو آنحضرت ﷺ سے افضل قرار دیا گیا ہے۔یہ بالکل جھوٹا اعتراض تھا۔خطبہ الہامیہ میں تو یہ لکھا ہے " اور محمد ﷺ کے بغیر ہمارا کوئی نبی نہیں اور قرآن کے سوا ہماری اور کوئی کتاب نہیں۔اے رشد کے طالبو ! اس سے رشد طلب کرو۔"

(روحانی خزائن جلد 16ص165)

پھر خطبہ الہامیہ کے پیش لفظ میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں:۔

" ... اور ماحاصل معراج کا یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ خیر الاولین والآخرین ہیں ... "

(روحانی خزائن جلد16ص22)

پھر خطبہ الہامیہ میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں:۔

"اس جدید طرز کی معراج سے غرض یہ تھی کہ آنحضرت ﷺ خیر الاولین والآخرین ہیں اور نیز خدا تعالیٰ کی طرف سیر ان کا اس نقطہ ارتفاع پر ہے کہ اس سے بڑھ کر کسی انسان کو گنجائش نہیں۔"

(روحانی خزائن جلد16ص23)

اب اگر خطبہ الہامیہ کو پڑھ کر کوئی یہ نتیجہ نکالتا ہے کہ نعوذُ باللہ اس میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے خود کو رسول اللہ ﷺ سے افضل قرار دیا ہے تو اس کی عقل پر ماتم ہی کیا جا سکتا ہے۔

اب اٹارنی جنرل صاحب کو کچھ اور نہیں سوجھی تو کہا کہ ان جملوں کی مرزا بشیر الدین محمود احمد نے جو تشریح کی ہے وہ تو وہی ہے جو ظفر انصاری صاحب نے پڑھی ہے اور حوالہ دیا کہ الفضل یکم جنوری 1916ء میں یہ لکھا ہے۔جیسا کہ ہم پہلے واضح کر چکے ہیں کہ اس میں حضرت خلیفۃ المسیح الثانی کا یہ فرمان درج تھا کہ پارہ اوّل کا انگریزی ترجمہ قرآن تیار ہو گیا ہے۔خطبہ الہامیہ کا تو کوئی ذکر ہی نہیں تھا۔

اب صورتِ حال یہ تھی کہ وقفہ اس لیے کیا گیا تھا کہ سپیشل کمیٹی تازہ دم ہو کر نئے ثبوتوں کے ساتھ جماعت پر وزنی اعتراضات اُٹھانے کی کوشش کرے گی۔اور ابھی تک جو خفت اُٹھانی پڑی تھی اس کا ازالہ ہو گا ۔لیکن عملاً یہ ہوا کہ حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے اس کا آغاز اس طرز پر فرمایا کہ بہت سے حوالے جو انہوں نے اب تک پیش کئے تھے جن پر ان کے اعتراضات کا دارومدار تھا ان کی حقیقت کھولنی شروع فرمائی۔اکثر حوالے تو سرے سے ہی غلط تھے۔متعلقہ جگہ وہ عبارت ہی موجود نہ تھی۔یا ایک آدھا جملہ سیاق و سباق سے ہٹ کر پیش کیا گیا تھا۔جب پورے حوالے پڑھے گئے تو ان مقامات پر تو بالکل بر عکس مضمون بیان ہو رہا تھا ،جس سے اس اعتراض کی ویسے ہی تردید ہو جاتی تھی۔

سوالات کسی نے بھی لکھ کر دیئے ہوں ،حوالہ کسی نے بھی نکالا ہو،بیچارے اٹارنی جنرل صاحب کو یہ سوالات پیش کرنے پڑتے تھے اور جب ان کا جواب ملتا تو خفت بھی سب سے زیادہ ان کے حصہ میں آتی تھی۔اب تک تو ان کا ردِ عمل حیرانی یا زیادہ سے زیادہ بوکھلاہٹ کا تھا لیکن اس تازہ صورتِ حال نے ان کے رویہ میں چڑچڑا پن بھی پیدا کر دیا تھا۔انہوں نے اس بات کی کوئی وضاحت نہیں پیش کی کہ ملک کی قومی اسمبلی پر مشتمل سپیشل کمیٹی میں مسلسل غلط حوالے کیوں پیش کئے جا رہے تھے۔آخر اتنی متواتر غلطیوں کا جواز کیا تھا؟اس کا ذمہ دار کون تھا؟جب حضور نے اور دو حوالوں کی نشاندہی فرمائی کہ جو مکتوباتِ احمدیہ کے ایک صفحہ اور الفضل کے ایک شمارے کی عبارت پر اعتراض اُٹھائے گئے تھے تو اس صفحہ اوراس شمارے میں اس قسم کی عبارات نہیں ملیں،تو اس پر اٹارنی جنرل صاحب کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا۔وہ کہنے لگے

”... اس واسطے میں آپ سے گزارش کروں گا،جب آپ انکار کر دیتے ہیں تو اس سے اگر بعد میں کوئی چیز مل گئی تو بڑا برا inference ہوتا ہے۔“

اس کے بعد اٹارنی جنرل صاحب نے کہا:۔

”یہpresume کیا جاتا ہے کہ احمدیت کے بارے میں جتنی بھی important چیزیں ہیں۔وہ آپ کے علم میں ضرور ہوں گی۔“

اس مرحلہ پر ان کے اس جملہ کا تجزیہ ضروری ہے۔جماعت نے پہلے سپیشل کمیٹی سے درخواست کی تھی کہ جو سوالات کیے جانے ہیں وہ پہلے سے بتا دیئے جائیں تاکہ جماعت کے لٹریچر سے متعلقہ حوالہ جات نکال کر ،پوری تحقیق کر کے ان کے جوابات کمیٹی کو دیئے جائیں۔لیکن کمیٹی اس خیال میں تھی کہ وہ کوئی بہت حیران کن سوالات پیش کرے گی۔جب وہ سوالات پیش کیے گئے جو مولوی ممبرانِ اسمبلی نے لکھ کر دئے اور اٹارنی

جنرل صاحب نے ان کو حضور کے سامنے رکھا تو جماعت نے تحقیق شروع کی تو معلوم ہوا کہ بہت سے پیش کردہ حوالے تو سرے سے غلط تھے یا پوری عبارت نہیں پیش کی گئی تھی۔اب کوئی بھی شخص جماعت کے پورے لٹریچر کا ،تمام اخبارات کا ،تمام حوالوں کا حافظ نہیں ہوسکتا۔یہ تو حوالہ پیش کرنے والے کا فرض ہوتا ہے کہ وہ صحیح صفحہ ، صحیح عبارت ، صحیح ایڈیشن پیش کرے اور اٹارنی جنرل صاحب بلکہ پوری قومی اسمبلی اس معاملہ میں مکمل طور پر ناکام ہوئی تھی تو اس کا الزام جماعت کے وفد کو دینا بالکل خلافِ عقل تھا اور جہاں تک بُرے Inference کا تعلق ہے تو یہ اس وقت ہونا چاہئے تھا جب کہ خود اٹارنی جنرل صاحب کے پیش کردہ حوالے غلط ثابت ہو رہے تھے اور رہی یہ بات کہ گزشتہ نوے برس کے دوران دنیا کے بیسیوں ممالک میں جماعت کا جو جریدہ اور جو کتاب چھپی تھی یا کسی احمدی شاعر نے اگر کوئی شعر کہا تھا یا کسی جماعت نے کوئی قرارداد پاس کی تھی ،یہ تمام باتیں خلیفہ وقت کے ذہن میں ہر وقت مستحضر ہونی چاہئیں، اٹارنی جنرل صاحب کی اس بات کو کوئی بھی صاحبِ عقل تسلیم نہیں کر سکتا۔زیادہ سے زیادہ یہ حسن ظن کیا جا سکتا ہے کہ اس کارروائی کے دوران ان کو جو ناکامی ہو رہی تھی اس نے وقتی طور پر ان کی قوتِ فیصلہ کو مفلوج کر دیا تھا۔پہلے اٹارنی جنرل صاحب سے یہ سوال ہونا چاہئیے تھا کہ انہوں نے خود سپیکر صاحب سے کہا کہ ہمارے سامنے حوالے موجود ہیں اور پھر بھی وہ غلط حوالے پڑھتے رہے۔کیا انہیں اردو پڑھنی نہیں آتی تھی یا پھر وہ عمداً غلط عبارات پڑھ رہے تھے۔حضور نے اس کا یہ اصولی جواب دیا کہ

”یہ Inference جو ہے میرے نزدیک درست نہیں ہے۔اس لئے میرا یہ دعویٰ نہیں کہ لاکھوں صفحوں کی کتب ... جن کی اشاعت تقریباً نوے سال پر پھیلی ہوئی ہے، میں اس کا حافظ ہوں اور ہر حوالہ مجھے یاد ہے۔“

پھر آپ نے فرمایا:۔

"لیکن جب میں یہ کہتا ہوں کہ میرے علم میں نہیں ہے تو آپ کو یقین رکھنا چاہئے کہ میرے علم میں نہیں ہے۔"

پاکستان کی قابل قومی اسمبلی کے قابل اراکین کی اس وقت کیا سوچ تھی ،اٹارنی جنرل صاحب نے ان کے متعلق فرمایا:۔

"... اسمبلی ممبران کو یہ شک ہوتا ہے کہ جو جواب آپ کے حق میں ہوتا ہے،اس کے حوالے آپ ضرور لے آتے ہیں۔جو جواب آپ کے حق میں نہیں ہوتا ،آپ اس کو ٹالتے ہیں ..."

اگر اسمبلی ممبران کا یہ خیال تھا تو نہایت ہی نامعقول خیال تھا۔اگر کوئی ممبر جماعتِ احمدیہ پر اعتراض کرنے کے لئے کوئی حوالہ پیش کر رہا تھا تو یہ اس کا فرض تھا کہ اس کا ثبوت مہیا کرے ، جماعتِ احمدیہ کے وفد کا یہ کام نہیں تھا کہ اس کو ثبوت مہیا کرے۔اگر الفضل کے اس شمارے کا حوالہ دیا جائے گا جو کبھی شائع ہی نہیں ہوا تھا یا اس کتاب کی عبارت پیش کی جائے گی جو کہ کبھی لکھی ہی نہیں گئی تھی۔اگر ایسی عبارت پڑھی جائے گی جو اس صفحے پر موجود ہی نہیں جس کا حوالہ دیا جا رہا ، اگر ایک کتاب کے سولہ صفحے ہیں اور اس کے صفحہ نمبر193 کا حوالہ دیا جائے گا۔تو اس صورت میں جماعتِ احمدیہ کا وفد یہ حوالہ کس طرح ڈھونڈے گا؟

بہر حال یہ اس کا اثر تھا یا کوئی اور وجہ تھی ، سپیکر صاحب نے اس اجلاس کے دوران اٹارنی جنرل صاحب کو اصرار سے یہ کہا کہ وہ اس کارروائی کو اب مختصر کرنے کی کوشش کریں۔اس پس منظر میں سپیکر صاحب اٹارنی جنرل صاحب کی ہمدردی میں اس سے زیادہ اور کیا کر سکتے تھے۔

اٹارنی جنرل صاحب یا ان کی ٹیم کی ذہنی کیفیت کچھ بھی تھی لیکن جب ملک کی قومی اسمبلی میں ایک غلط حوالہ پیش کر کے جماعتِ احمدیہ پر غلط اعتراض کیا جا رہا ہو تو جماعتِ احمدیہ کے وفد کا یہ فرض تھا کہ وہ ان

کا مکمل جواب دے۔اٹارنی جنرل صاحب نے ایک احمدی کی کتاب کا حوالہ دے کر اعتراض اُٹھایا تھا کہ اس میں جو درود دیا گیا ہے اس میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا نام بھی شامل ہے۔حضور نے فرمایا کہ ہم نے اس کتاب کے تمام ایڈیشن دیکھ لئے ہیں۔درود کی جو عبارت یہاں پڑھ کر سنائی گئی تھی وہ اس کے کسی ایڈیشن میں سرے سے موجود ہی نہیں۔ابھی اٹارنی جنرل صاحب اس تازہ صدمہ سے سنبھل نہیں پائے تھے کہ انہیں ایک اور صدمہ سے دوچار ہونا پڑا۔یحیٰی بختیار صاحب نے ایک کتاب کے انگریزی ترجمہ کا حوالہ پیش کیا تھا۔حضور نے اس کا اصل اردو کا حوالہ پیش کیا تو یہ اعتراض خود بخود ہی باطل ہو گیا۔اٹارنی جنرل صاحب نے ترجمہ پر اصرار کرنا چاہا تو سپیکر صاحب نے یہ کہہ کر بات ختم کر دی

When the original is available translation is of no use.

جب اصل کتاب موجود ہے تو پھر ترجمہ کی کوئی اہمیت نہیں۔

سوالات کرنے والی ٹیم اپنی طرف سے نئی تیاری کے ساتھ کارروائی میں شامل ہونے آئی تھی۔لیکن وقفہ کے بعد پہلے دن انہیں جس ہزیمت سے دوچار ہونا پڑا وہ ان کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھی۔

## 21/ اگست کی کارروائی

جب 21/ اگست کی کارروائی شروع ہوئی تو سپیکر صاحب نے ممبرانِ اسمبلی کو مطلع کیا کہ حضرت صاحبزادہ مرزا منصور احمد صاحب ناظر اعلیٰ صدر انجمن احمدیہ کی طرف سے ایک خط موصول ہوا ہے جس میں انہوں نے لکھا ہے کہ جماعتِ احمدیہ کو اس سپیشل کمیٹی کی بحث کی ریکارڈنگ مہیا کی جائے۔ سپیکر نے کہا کہ میں نے اس کا جواب یہ دیا ہے کہ فی الحال ایسا نہیں کیا جا سکتا۔ ممبرانِ اسمبلی نے اس بات کی متفقہ تائید کی کہ اس کارروائی کی ریکارڈنگ جماعتِ احمدیہ کو بالکل نہیں دینی چاہئے۔ محمد حنیف خان صاحب نے کہا کہ آپ نے کہا ہے کہ فی الحال نہیں دی جا سکتی،یہ ریکارڈنگ کبھی بھی نہیں دینی چاہئیے۔ پروفیسر غفور صاحب نے کہا کہ صرف ریکارڈنگ ہی نہیں بلکہ اس کی کاپی بھی نہیں دینی چاہئیے۔ حضرت صاحبزادہ مرزامنصور احمد صاحب ناظر اعلیٰ صدر انجمن احمدیہ نے یہ خط 15/ اگست 1974ء کو تحریر فرمایا تھا ، اس سے قبل کارروائی کے آغاز پر 6/اگست 1974ء کو ایڈیشنل ناظر اعلیٰ محترم صاحبزادہ مرزا خورشید احمد صاحب کی طرف سے بھی ایک خط قومی اسمبلی کے سیکریٹری کو لکھا گیا تھا کہ اس کارروائی کی ریکارڈنگ جماعت احمدیہ کو مہیا کی جائے اس خط میں یہ یقین دلایا گیا تھا کہ اگر یہ ریکارڈنگ مہیا کر دی جائے تو صدر انجمن احمدیہ بھی اس کے مندرجات کو ظاہر نہیں کرے گی۔ اب تک جس نہج پر کارروائی چلی تھی اس کو پیش نظر رکھا جائے تو ممبرانِ اسمبلی کے اس انکار کی وجہ سمجھنا مشکل نہیں۔ پھر یہ تجویز سامنے رکھی گئی کہ جماعتِ احمدیہ کے وفد کو سوالات سے پہلے مطلع کر دیا جائے تا کہ وہ اس کا تحریری جواب جمع کرا سکیں۔ اٹارنی جنرل صاحب نے اس کی مخالفت کی اور پوری سپیشل کمیٹی نے اٹارنی جنرل صاحب کی رائے کی متفقہ تائید کی۔ یہ امر قابلِ ذکر ہے کہ جب ہم نے صاحبزادہ فاروق علی خان صاحب سے دریافت کیا کہ جب جماعت کی طرف سے یہ درخواست کی گئی کہ ہمیں سوالات سے پہلے مطلع کر دیا

جائے تو اس کو منظور نہیں کیا گیا تھا تو اس کی وجہ کیا تھی۔اس کے جواب میں سابق سپیکر صاحب نے فرمایا کہ میرے سامنے اس قسم کی کوئی بات نہیں آئی تھی۔ریکارڈ کے مطالعہ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ پہلے سٹیرنگ کمیٹی کو اور پھر سپیشل کمیٹی کو یہ درخواست کی گئی تھی لیکن اسے منظور نہیں کیا گیا تھا۔اور سپیکر صاحب نے ایوان میں بھی اس درخواست کا ذکر کیا تھا۔

اس کے بعد مولوی ظفر انصاری صاحب نے بھی ایک تجویز پیش فرمائی۔اور وہ تجویز یہ تھی

”جنابِ والا میں ایک چیز یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ بعض ممبران بار بار یہ کہتے ہیں کہ بہت دیر ہو رہی ہے۔دیر یقیناً ہو رہی ہے لیکن جب ہم نے ایک دفعہ یہ کام شروع کر دیا تو پھر اسے کسی ایسے مرحلہ پر چھوڑنا بہت غلط ہو گا اور مقصد کے لئے مضر ہو گا۔میرے ذہن میں ایک تجویز یہ ہے کہ ہم کسی موضوع پر چار پانچ Questions ایک دفعہ پڑھ دیں۔ان سے اگر یہ کہہ دیں کہ وہ اسے Admit کرتے ہیں یا نہیں کرتے۔کوئی Explaination نہ لیں۔ اگر وہ Admit نہیں کرتے ہم کوشش کریں گے کہ ہم Original Produce کریں۔“

یہ بات مدِ نظر رہے کہ مولوی ظفرانصاری صاحب سوالات تیار کرنے کے لئے اٹارنی جنرل صاحب کے دستِ راست کے طور پر کام کر رہے تھے۔یہ تجویز پیش کیوں کی گئی اس کی وجہ ظاہر ہے۔جو سوالات کئے جا رہے تھے ان میں پیش کردہ حوالے اگر کبھی قسمت سے ٹھیک ہو جاتے تھے تو جب پوری عبارت پیش کی جاتی تھی تو یہ صاف نظر آجاتا تھا کہ اس عبارت پر تو یہ اعتراض ہو ہی نہیں سکتا تھا۔نامکمل حوالہ پیش کر کے جو تاثر پیدا کرنے کی کوشش کی جا رہی ہوتی تھی وہ ناکام ہو جاتی تھی۔اس لئے اب بار بار کی خفت سے بچنے کے

لئے مولوی صاحب نے یہ حل تجویز فرمایا تھا کہ جماعت ہر حوالے کے جواب میں صرف یہ کہے کہ یہ حوالہ صحیح ہے یا غلط اور اس کا سیاق و سباق بھی سامنے نہ رکھے۔

اس تجویز کے جواب میں سپیکر صاحب نے کہا:۔

”اگر آپ original produce کریں تو بڑا easy ہوتا ہے۔جب آپ حوالہ دیتے ہیں تو وہ کہتے ہیں کہ ہم دیکھیں گے چیک کریں گے۔verify کریں گے۔“

اب یہ بڑی معقول تجویز تھی کہ اگر اصل حوالہ اسی وقت پیش کردیا جائے تو پھر اتنی دیر اور تلاش کی کوئی ضرورت ہی نہیں رہتی۔لیکن مولوی ظفرانصاری صاحب اس طرف آنا ہی نہیں چاہتے تھے۔انہوں نے اس کے جواب میں اپنی سابقہ بات ہی دہرائی اور صرف یہ اضافہ کیا کہ اگر وفد چاہے تو explaination کے لئے سپلیمنٹری وقت لے سکتا ہے۔

اس مرحلہ پر سپیکر صاحب نے ایک عجیب بات کی کہ اکثر سوالات تو ہو چکے ہیں اب کچھ سپلیمنٹری سوالات رہ گئے ہیں۔حقیقت یہ ہے کہ اصل موضوع یہ تھا کہ جو شخص یا گروہ آنحضرت ﷺ کو آخری نبی نہیں مانتا اس کا اسلام میں کیا status ہے یعنی کیا ایسا شخص قانون کی نظر میں مسلمان ہو گا کہ نہیں۔اگر کوئی شخص آنحضرت ﷺ کو آخری نبی نہیں مانتا تو پھر کیا اسے قانونی طور پر مسلمان سمجھنا چاہیئے کہ نہیں۔اس موضوع پر تو ابھی جماعت ِاحمدیہ کے وفد سے کوئی سوالات کئے ہی نہیں گئے تھے۔اور سپیکر صاحب کہہ رہے تھے اکثر سوالات ہو بھی گئے۔جماعت کا وفد تو اس موضوع پر اپنے موقف کا واضح اعلان کر چکا تھا لیکن اسمبلی ممبران اس پر سوالات کرنے سے کترا رہے تھے۔

ممبرانِ اسمبلی اس کارروائی کے افشا ہونے سے اس قدر خوف زدہ تھے کہ اس مرحلہ پر ایک ممبر نے کہا کہ وہ دروازہ کھلا رہتا ہے اور وہاں پر کوئی Constantly سنتا رہتا ہے۔ سپیکر صاحب نے ہدایت دی کہ یہ معلوم کر کے بتائیں کہ یہ شخص کون ہے ،یہ طریقہ کار غلط ہے۔جب حضرت خلیفة المسیح الثالث ؒ جماعتِ احمدیہ کے وفد کے اراکین کے ہمراہ تشریف لائے تو اٹارنی جنرل صاحب نے کہا کہ کل کی کوئی بات رہ گئی ہو بیان کر دیں۔حضور نے فرمایا کہ کل الفضل کا حوالہ دیا گیا تھا کہ اس میں حضرت خلیفة المسیح الثانی نے خطبہ الہامیہ کی ایک عبارت کی تشریح کی ہے۔تو اس کو چیک کیا گیا ہے جس جگہ کا حوالہ دیا گیا تھا اس پر ایسی کوئی عبارت نہیں ملی۔

حضور نے فرمایا کہ کل مجھ پر جو الزام لگایا گیا تھا (یعنی بعض ممبران نے یہ الزام لگایا تھا کہ جو حوالہ ان کی تائید میں ہو وہ یہ نکال کر لے آتے ہیں اور جو ان کے خلاف جائے اس کو ٹالتے رہتے ہیں)۔ابھی حضور نے اپنا جملہ مکمل نہیں کیا تھا کہ اٹارنی جنرل صاحب نے جملہ کاٹ کر کہا کہ ”نہیں مرزا صاحب میں نے کوئی الزام نہیں لگایا۔“

لیکن حضور نے فرمایا۔

”نہیں میری بات تو سن لیں۔اس لیے سوالوں کے متعلق جو حوالے چاہئیں اسے معزز اراکین جو چاہیں خود تلاش کریں۔ہمیں آپ صرف یہ پوچھیں یہ حوالہ ہے اس کا مطلب کیا ہے ؟ ... ہم پر یہ بوجھ نہ ڈالیں کہ آپ کے لئے ہم حوالے تلاش کریں۔“

ایک روز پہلے تو اٹارنی جنرل صاحب کے رویہ کی تلخی کا عالم کچھ اور تھا لیکن اس روز وہ کچھ معذرت خواہانہ رویہ ظاہر کر رہے تھے۔انہوں نے کہا:۔

"نہیں وہ ٹھیک ہے۔میں ابھی یہی کروں گا کہ اگر آپ کہیں کہ اس حوالے کا آپ کو علم نہیں تو کافی ہے۔"

اب غلط، جعلی اور خود ساختہ حوالوں کو پیش کرنے کی انتہا ہو چکی تھی حضور نے پھر واضح فرمایا:۔

"صرف جو حوالہ آپ کہیں کہ" فلاں کتاب میں ہے" اسی تاریخ کے متعلق میں بات کروں گا۔ایک دن پہلے اور ایک دن بعد کی بھی بات نہیں کروں گا ... "

یحییٰ بختیار صاحب نے ایک بار پھر غلط حوالوں کی وضاحت پیش کرنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا:۔

"نہیں، وہ ٹھیک ہے۔مرزا صاحب ! بات یہ ہے ،یہ جو حوالہ جات ہیں،کچھ اخباروں میں،کچھ رسالوں میں،کچھ کتابوں میںre produceکر کے کتابت کی غلطی ہو جاتی ہے،اور ممبر صاحب کہیں سے اُٹھا کے مجھ سے سوال پوچھتے ہیں تو وہ میں آپ سے پوچھتا ہوں۔بعض دفعہ کی تاریخ میں فرق دس دن کا۔21کی جگہ 31ہوجاتا ہے۔بعض اوقات سال کا فرق ہو جاتا ہے51کی جگہ ... تو ایسا ہو جاتا۔"

اٹارنی جنرل صاحب کی بے ربط وضاحت پر " عذرِ گناہ بد تر از گناہ" کی مثل صادق آتی تھی۔اس پر حضور نے فرمایا:۔"تو جو پوچھنے والے ہیں، وہ ذرا محنت کر لیا کریں۔"

اس پر اٹارنی جنرل صاحب نے وضاحت کی ایک اور کوشش کی اور کہا کہ زیادہ تر حوالے الفضل کے ہیں اور ہمارے پاس الفضل کی فائل نہیں ہے، اس وجہ سے ہمیں یہ مشکل ہوتی ہے۔حقیقت یہ تھی کہ اکثر حوالے الفضل کے نہیں تھے اور جو کتب کے حوالے بھی تھے وہ بھی اسی طرح مسلسل غلط نکل رہے تھے اور رہا الفضل تو اس اخبار کا ہر شمارہ سرکاری ادارے کو بھجوایا جاتا تھا۔اگر نیت صاف ہوتی تو وہاں سے یہ ریکارڈ طلب کیا جا سکتا تھا۔

اس پر حضرت خلیفة المسیح الثالثؒ نے فرمایا:۔

”نہیں میں نے تو صرف یہ عرض کی ہے کہ میں نے اپنی طرف سے نہایت دیانتداری کے ساتھ خود ہی اس بات کو تسلیم کر لیا تھا کہ ہم تلاش کریں گے لیکن جس کا بدلہ مجھے یہ دیا گیا کہ بڑا نا مناسب اعتراض مجھ پر کر دیا گیا ... تو اس واسطے میں صرف یہ عرض کر رہا ہوں کہ جو بوجھ آپ کا ہے وہ آپ اُٹھائیں اور جو ہمارا ہے وہ ہم اُٹھانے کی کوشش کریں گے۔“

اس پر اٹارنی جنرل صاحب نے کہا کہ میں آپ کی دیانت پر شک نہیں کرتا اور پھر کہا کہ کل جو اعتراض اُٹھایا گیا تھا وہ Clarify ہو گیا ہے۔اٹارنی جنرل صاحب نے واضح کیا کہ انہیں یہ غلط فہمی کس طرح ہوئی تھی۔اس کے جواب میں حضور نے فرمایا: جب ایک سوال کیا جاتا ہے تو بعض دفعہ وفد کے کسی ممبر کے ذہن میں اس کا پس منظر آجاتا ہے اور وہ دورانِ گفتگو حضور کی خدمت میں اس بارے میں عرض کر دیتا ہے۔

اب اٹارنی جنرل صاحب اپنی طرف سے یہ ثابت کرنے کی کوشش کر رہے تھے کہ جماعتِ احمدیہ نے خود اپنے آپ کو مسلمانوں سے علیحدہ رکھا ہے اور اپنی دانست میں اس کی مضبوط دلیل یہ پیش کی کہ جب برِ صغیر آزاد ہو رہا تھا اور برصغیر کے مسلمان مسلم لیگ کے ساتھ مل کر پاکستان کے قیام کے لئے کوششیں کر رہے تھے تو احمدیوں نے ان کی مخالفت کی تھی اور ان کا ساتھ نہیں دیا تھا۔

پہلی بات تو یہ کہ ہم پہلے ہی حوالے درج کر چکے ہیں کہ یہ الزام غلط تھا لیکن اس ضمن میں مندرجہ ذیل حقائق سامنے لانے ضروری ہیں۔

1۔اگر یہ فرض کیا جائے کہ جس گروہ نے آزادی کے وقت مسلم لیگ کا ساتھ نہیں دیا تھا ، اس نے اپنے آپ کو خود امتِ مسلمہ سے علیحدہ رکھا ہے اور اب اسے قانونی طور پر غیر مسلم قرار دے دینا چاہئیے تو یہ الزام

جماعتِ احمدیہ پر نہیں بلکہ ان جماعتوں پر آتا تھا جو جماعتِ احمدیہ کی مخالفت میں سب سے پیش پیش تھیں اور اس کے ممبران اس اسمبلی میں بھی موجود تھے۔جماعتِ اسلامی کے ممبران اس اسمبلی میں موجود تھے اور ان کے بانی مودودی صاحب نے آزادی کے وقت مسلم لیگ کی بھرپور مخالفت کی تھی۔جمعیت علماء اسلام کے ممبران اس اسمبلی میں موجود تھے ان کے بزرگان سیاسی طور پر مسلم لیگ کی مخالفت کرتے رہے تھے۔ان کے علاوہ نیپ سے وابستہ اراکین اس موقع پر موجود تھے ،یہ سیاسی گروہ بھی پاکستان کے قیام تک مسلم لیگ اور قیامِ پاکستان کی مخالفت کرتا رہا تھا۔ان تاریخی حقائق کی موجودگی میں جماعت احمدیہ پر یہ اعتراض اُٹھانا مضحکہ خیز تھا۔

2۔اگر ایسا ہی تھا کہ جماعتِ احمدیہ قیامِ پاکستان کی مخالفت کر رہی تھی تو پھر آزادی سے معاً قبل ہونے والے انتخابات میں ،جس کے نتیجہ میں پاکستان کے بننے یا نہ بننے کا فیصلہ ہونا تھا ،جماعتِ احمدیہ نے تمام مرکزی نشستوں پر مسلم لیگ کو کیوں ووٹ دیئے تھے؟ حضرت خلیفۃ المسیح الثانی نے ان انتخابات سے قبل یہ اعلان شائع فرمایا تھا

" آئندہ الیکشنوں میں ہر احمدی کو مسلم لیگ کی پالیسی کی تائید کرنی چاہئیے تا انتخابات کے بعد مسلم لیگ بلاخوفِ تردید کانگرس سے یہ کہ سکے کہ وہ مسلمانوں کی نمائندہ ہے۔

(الفضل 22/ اکتوبر 1945ء)

3۔اگر جماعتِ احمدیہ قیامِ پاکستان کی مخالفت کر رہی تھی تو پنجاب باؤنڈری کمیشن کے روبرو اس نے اپنا یہ تحریری موقف کیوں جمع کرایا تھا کہ احمدی مسلمان قیامِ پاکستان کے حق میں اپنی رائے کا اظہار کر چکے ہیں۔اب اس باؤنڈری کمیشن کا تمام ریکارڈ شائع ہو چکا ہے۔(جماعتِ احمدیہ کی طرف سے پیش کردہ میمورنڈم کتاب The

Partition of the Punjab 1947, Vol 1, published by Sang-e-Meel Publications کے صفحہ 428 تا 469 پر ملاحظہ کیا جا سکتا ہے)۔ حقیقت یہ ہے کہ آل انڈیا مسلم لیگ کے بعد اس کمیشن کے روبرو پاکستان کے حق میں سب سے طویل میمورنڈم جماعتِ احمدیہ کی طرف سے ہی جمع کروایا گیا تھا۔

4۔ قادیان تحصیل بٹالہ میں شامل تھا۔پنجاب کے باؤنڈری کمیشن میں ایک میمورنڈم مسلم لیگ بٹالہ کی طرف سے بھی جمع کرایا گیا تھا۔اس میمورنڈم میں لکھا تھا:

If religious places and shrines are to be considered, Qadian town situated in the jurisdiction of Batala Sadar Police Station, requires special attention. Among the Mussalmans, the Ahmadis acclaim the late Mirza Ghulam Ahmad as a prophet. This prophet was born and bred up, lived and died and was buried here . Qadian is the very cradle of Ahmadi faith, it grew and blossomed here and every particle of this earth is linked with its history. And the Qadianis have declared in unequivocal-terms in favour of Pakistan.

(The Partition of The Punjab 1947, Vol 1, published by Sang-e- Meel Publications.478)

ترجمہ: اگر مقدس مقامات اور عمارات کو زیرِ غور لایا جا رہا ہے تو قادیان بٹالہ صدر پولیس سٹیشن کے علاقہ میں واقع ہے اور خاص توجہ کا تقاضا کرتا ہے۔مسلمانوں میں سے احمدیوں کا یہ عقیدہ ہے کہ مرحوم مرزا غلام احمد نبی تھے۔یہ نبی یہاں پر پیدا ہوئے، بڑے ہوئے، یہیں پر زندگی گزاری اور یہیں پر ان کا انتقال ہوا اور یہیں

پر دفن ہوئے۔ قادیان احمدی عقائد کا پنگوڑھا ہے، یہیں سے اس نے ترقی کرنی شروع کی۔ یہاں کے ایک ایک ذرہ سے ان کی تاریخ وابستہ ہے۔اور قادیانی واضح طور پر پاکستان کی حمایت کا اعلان کر چکے ہیں۔

1947ء میں پاکستان کی خالق جماعت یہ اعلان کر رہی تھی اور 1974ء میں قومی اسمبلی میں یہ الزام لگایا جا رہا تھا احمدیوں نے قیامِ پاکستان کی مخالفت کی تھی اور خود اپنے آپ کو مسلمانوں سے علیحدہ رکھا تھا۔انّا للہ و انّا الیہ راجعون

بہر حال اٹارنی جنرل صاحب نے اپنے پیش کردہ الزام کو ثابت کرنے کے لئے الفضل کے کچھ حوالے پیش کرنے شروع کئے۔انہوں نے کہا کہ الفضل 17 / جون 1947ء میں مرزا محمود احمد امام جماعتِ احمدیہ کا یہ بیان شائع ہوا تھا:۔

"آخر میں دعا کرتا ہوں کہ اے میرے رب ! میرے اہلِ ملک کو تو سمجھ دے اور اوّل تو یہ ملک بٹے نہیں اور اگر بٹے تو اس طرح بٹے کہ پھر مل جانے کے راستے کھلے رہے ہیں۔"

الفضل کے اس شمارے میں حضرت خلیفۃ المسیح الثانی کی ایک طویل مجلسِ عرفان شائع ہوئی تھی۔اس میں یہ فقرے یا اس مفہوم کی کوئی بات موجود نہیں ہے۔اس ساری مجلسِ عرفان کے ارشادات مسلمانوں کی ہمدردی اور ان کی خیر خواہی کے جذبات سے پُر ہیں۔اس مجلس میں حضور نے فرمایا کہ

"جب ہندوستان کے ہونے والے فسادات میں مسلمانوں پر کہیں پر ظلم ہوتا ہے تو انگلستان کے اخبارات ایک پالیسی کے تحت اسے شائع نہیں کرتے اور جب بھی مسلمانوں کے حقوق کا معاملہ اُٹھتا ہے تو یوروپین قومیں مسلمانوں کے مخالفین کے حق میں اور ان کے خلاف رائے رکھتی ہیں۔حضور نے فرمایا کہ میں نے انگلستان میں اپنے مبلغین کو لکھا کہ تم لوگ وہاں بیٹھے کیا کر رہے ہو مسلمانوں کی حمایت میں مضامین کیوں نہیں لکھتے ان کے

خلاف پروپیگنڈا کی تردید کیوں نہیں کرتے؟ تو انہوں نے جواب دیا کہ ہم تو لکھ رہے ہیں لیکن وہاں کے اخبارات اسے شائع نہیں کر رہے۔"

(الفضل 17/ جون 1947ص 1 تا 8)

خدا جانے اس مجلس عرفان میں اٹارنی جنرل صاحب کو کیا بات نظر آئی کہ انہوں نے یہ نتیجہ نکال لیا کہ احمدیوں نے خود اپنے آپ کو مسلمانوں سے علیحدہ رکھا ہے۔اس مجلسِ عرفان میں تو حضور نے فرمایا تھا کہ امرتسر کے مسلمانوں پر ظلم ہوا ،اس کا بدلہ دوسرے مقامات پر غیر مذاہب سے نہ لیں بلکہ اپنے بھائیوں کی مالی مدد کریں اور ان کے پاس جا کر ان سے اظہارِ یکجہتی کریں۔اسی طرح 17/ مئی 1947ء کے الفضل میں بھی ایسی کوئی بات نہیں جس سے کسی طرح یہ مطلب اخذ کیا جا سکے کہ احمدی اپنے آپ کو باقی مسلمانوں سے علیحدہ رکھنا چاہتے تھے۔

جہاں تک 5/اپریل، 12/اپریل 1947ء کے شماروں کا تعلق ہے تو اس کا سوال 1953ء میں عدالتی تحقیقات میں بھی اُٹھایا گیا تھا۔5/اپریل کی اشاعت میں خلاصہ تھا اور اس میں بعض الفاظ غلط شائع ہو گئے تھے اور 12/ اپریل کی اشاعت میں مجلس عرفان کا مکمل ریکارڈ شائع ہوا تھا اور سارا مضمون بالکل واضح ہو گیا تھا۔یہاں پاکستان کے قیام کی مخالفت کا کوئی ذکر ہی نہیں تھا۔ان دنوں ہندوستان میں ہندو مسلم فسادات ہو رہے تھے جگہ جگہ خون خرابہ ہو رہا تھا۔حضور نے ایک رؤیا بیان فرما کر اس امید کا اظہار فرمایا تھا کہ شاید ہندوؤں اور مسلمانوں میں صلح اور یکجہتی کی کوئی صورت پیدا ہو جائے اور یہ فسادات بند ہو جائیں او ر آخر میں غیر احمدی مسلمانوں کے بارے میں فرمایا:۔

"یہ سب حالات بتاتے ہیں۔کہ ہمارے اور ان کے درمیان ایک قدرتی اتحاد ہے اور ہم جسم کے ٹکڑوں کی طرح ایک دوسرے سے جدا نہیں ہو سکتے۔ان سے جدا ہونے کے معنے یہ ہوں گے۔کہ پھلدار درخت تبر رکھ کر کاٹ دیا جائے۔یاد رکھو ہماری جماعت کی ساری ترقی انہی کی وجہ سے ہوئی ہے اور آئندہ بھی انشاء اللہ ان کی وجہ سے ہو گی ... ہم پہلے تو یہی کوشش کریں گے کہ کہ ہندوستان مین یکجہتی پیدا ہو جائے۔ورنہ ہم مسلمانوں کا ساتھ دیں گے۔"

(الفضل 12/ اپریل1947ء ص3)

الغرض کسی بھی زاویہ سے جائزہ لیا جائے اٹارنی جنرل صاحب پیش کردہ اعتراض کوئی بھی وزن نہیں رکھتا تھا۔ایک بار پھر جعلی حوالہ پیش کر کے بھی وہ اپنے اعتراض کے مردہ میں جان نہیں ڈال سکے۔

اس کے بعد اٹارنی جنرل صاحب زیادہ تر انہی اعتراضات کو دہرا رہے تھے جو اس کمیٹی کے سامنے پہلے بھی پیش ہو چکے تھے۔ایک بوسیدہ یہ اعتراض بھی پیش کیا کہ آپ کا مشن اسرائیل میں ہے۔حقیقت یہ ہے کہ فلسطین میں احمدی اس وقت سے موجود ہیں جب کہ ابھی اسرائیل وجود میں بھی نہیں آیا تھا اور احمدیوں کی تعداد تو وہاں پر بہت کم ہے ،باقی فرقوں کے مسلمان احمدیوں کی نسبت بہت بڑی تعداد میں موجود ہیں۔وہاں احمدیوں کی بھی مسجد ہے اور غیر احمدی مسلمانوں کی بھی بہت سی مساجد ہیں۔اس بات پر کسی طرح کوئی اعتراض اُٹھ ہی نہیں سکتا۔احمدی تو اپنی غریبانہ آمد میں سے چندہ دے کر اپنا خرچہ چلاتے ہیں اور اس سے تبلیغ کا کام بھی کیا جاتا ہے۔یہ امر قابلِ ذکر ہے کہ اسرائیل کی فوج میں مسلمان فوجی بھی شامل ہیں اور اسرائیلی فوج بعض مسلمان اماموں کو کچھ رقم بھی دیتی ہے کہ تاکہ وہ مرنے والے مسلمان افراد کی آخری رسومات ادا کریں۔اس

بات کا ذکر International Religious Freedom Report 2008 میں بھی موجود ہے جو کہ Bureau of Democracy, Human Rights, and Labor نے 2008ء میں شائع کی ہے۔

ہر سال کئی مسلمان (جو کہ احمدی نہیں ہیں) اسرائیل کی فوج میں شمولیت اختیار کرتے ہیں۔ خاص طور پر وہ مسلمان جو بدو گھرانوں سے تعلق رکھتے ہیں ہر سال خاطر خواہ تعداد میں اسرائیلی فوج میں شمولیت اختیار کرتے ہیں۔ 2000ء اور 2003ء کے درمیان اسرائیلی فوج میں داخل ہونے والے مسلمانوں میں ساٹھ فیصد سے زیادہ اضافہ ہوا تھا۔ (ملاحظہ کیجیے Haaretz 30 Dec. 2004 انٹرنیٹ پر موجود ہے)۔ اور مسلمانوں میں سے ایک صاحب Raleb Majdele کو تو اسرائیلی حکومت میں مرکزی وزیر بھی لگا دیا گیا تھا اور وہ 2009ء تک اس عہدے پر کام کرتے رہے۔ کئی سنی مسلمان اسرائیلی پارلیمنٹ Knesset کے ممبر رہ چکے ہیں اور اب تو ایک سنی خاتون Haneen Zoabi بھی اسرائیلی پارلیمنٹ کی ممبر بن گئی ہیں۔ ان حقائق کی موجودگی میں جماعتِ احمدیہ پر یہ اعتراض مضحکہ خیز ہے کہ اسرائیل میں کچھ احمدی کیوں موجود ہیں، وہاں انہوں نے مسجد اور مشن ہاؤس کیوں بنایا ہوا ہے۔ اگر یہ اعتراض ہونا چاہئیے تو دوسرے فرقوں سے وابستہ مسلمانوں پر ہونا چاہئیے۔

ایک اور نیا نکتہ جو اٹارنی جنرل صاحب نے منکشف فرمایا کہ جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے دہلی کا سفر کیا تو انہوں نے پولیس کی حفاظت کا مطالبہ کیوں کیا؟ پھر خود ہی یحییٰ بختیار صاحب کو اپنی غلطی کا احساس ہوا اور کہا کہ Everybody has right وہ میں نہیں کہہ رہا۔ اس پر حضور نے فرمایا کہ ہماری کتابوں میں ہے کہ پولیس سے Protection نہیں مانگی تھی۔ اس پر اٹارنی جنرل صاحب نے کہا کہ پولیس نے خود ہی کیا ہو گا۔ پولیس کی Protection میں وہ تقریر کیا کرتے تھے۔ اٹارنی جنرل صاحب کا ذہنی انتشار نہ جانے اور کیا کرشمے دکھاتا کہ سپیکر صاحب نے کہا کہ مغرب کی نماز کے لیے وقفہ ہوتا ہے۔

یہاں یہ جائزہ لینا ضروری ہے کہ اٹارنی جنرل صاحب کے اس سوال کی حقیقت کیا ہے۔اوّل تو اگر یہ بات سچ بھی ہوتی تو یہ سمجھ میں نہیں آتی کہ اگر ایک شخص ایسی حالت میں جب کہ امنِ عامہ کو خطرہ ہو، پولیس کو حفاظت کے لیے کہے تو اس میں قابلِ اعتراض بات کون سی ہے۔جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے 1891ء میں دہلی کا سفر کیا تو اس وقت مخالفت کا یہ عالم تھا کہ جس گھر میں حضور رہائش فرماتھے اس پر قتل کی نیت سے مسلسل بلوائیوں نے حملے کیے تھے۔اور جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام مباحثہ کے لیے جامع مسجد دہلی تشریف لے جا رہے تھے تو راستے میں حملہ کرنے کے لیے کچھ لوگ بندوقوں سمیت تیار تھے مگر خود ہی بگھی والوں نے راستہ تبدیل کر لیا۔یہ اعتراض اُٹھانے والے یہ بھول گئے کہ جب آنحضرت ﷺ طائف کے سفر سے واپس تشریف لائے تو آپ مکہ میں داخل ہونے سے قبل حرا کے مقام پر رک گئے اور آپ نے مکہ کے ایک مشرک رئیس مطعم بن عدی کو پیغام بھجوایا کہ کیا میں تمہارے پڑوس میں داخل ہو سکتا ہوں۔اس پر مطعم بن عدی نے خود بھی ہتھیار پہنے اور اپنے بیٹوں کو بھی مسلّح کر کے بیت الحرام کے قریب کھڑے ہو گئے اور یہ اعلان کیا کہ میں نے محمد (ﷺ) کو پناہ دی ہے اور آنحضرت ﷺ خانہ کعبہ میں تشریف لائے اور حجرِ اسود کو بوسہ دیا اور دو رکعت نماز پڑھی۔(96)

اٹارنی جنرل صاحب نے یہ سوال کرتے ہوئے کئی تاریخی حقائق بھی غلط بیان فرمائے تھے۔حقیقت یہ تھی کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے پولیس کو اپنی حفاظت کے لیے کہا ہی نہیں تھا بلکہ غیراحمدی علماء کو فرمایا تھا کہ وہ اس مناظرے کے لیے موقع کی مناسبت سے پولیس کا انتظام کر لیں۔اور یہ بات بھی غلط ہے کہ اس موقع پر حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے پولیس کی حفاظت میں کوئی تقریر کی تھی۔عملاً اس موقع پر کوئی تقریر ہوئی ہی نہیں تھی۔اس موقع پر حضرت مسیح موعود علیہ السلام صرف بارہ خدام کے ساتھ جامع مسجد تشریف لے گئے تھے اور وہاں پر پانچ ہزار مخالفین کا مجمع تھا جنہوں نے پتھر اُٹھا رکھے تھے اور خون خوار

آنکھوں سے اس مبارک گروہ کو دیکھ رہے تھے۔ایسے موقع پر صرف اللہ تعالیٰ کی خاص حفاظت ہی تھی جو اپنے مامور کی حفاظت کر رہی تھی ورنہ ایسے خطرناک مواقع پر پولیس کے چند سپاہی بھی کیا کر سکتے ہیں۔مخالف علماء نے مناظرہ کرنے کی بجائے وہاں سے چلے جانا مناسب سمجھا تھا۔جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا کہ یہ علماء خدا کی قسم کھالیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام مادی جسم کے ساتھ آسمان پر زندہ موجود ہیں۔تو ان علماء نے یہ جرأت بھی نہیں کی تھی۔

مغرب کے وقفہ کے بعد جب کہ ابھی جماعت کا وفد ہال میں نہیں آیا تھا تو سپیکر اسمبلی اس بات پر اظہارِ ناراضگی کرتے رہے کہ ممبران اکثر غیر حاضر رہتے ہیں۔ سپیکر صاحب نے کہا کہ ممبران نو بجے کے بعد ایک ایک کر کے ہاتھ میں بستہ لے کر کھسکنا شروع ہو جاتے ہیں۔اس کے بعد جو کارروائی شروع ہوئی تو ایک سوال اس حوالہ سے بھی آیا کہ جماعتِ احمدیہ کے نزدیک حدیث کا کیا مقام ہے اور کیا جماعتِ احمدیہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے ارشادات و الہامات کو حدیث سے زیادہ وقعت دیتی ہے اور اس اعتراض کی تمہید یہ باندھی گئی کہ چونکہ آپ کے نزدیک قرآن کریم کی آیات بھی خدا تعالیٰ کی طرف سے نازل شدہ ہیں اور بانی سلسلہ احمدیہ کے الہامات بھی اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہیں اس لئے نعوذُ باللہ احمدیوں کے نزدیک ان کا مقام ایک ہے اور اس طرح احمدی حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے الہامات و ارشادات کو نعوذُ باللہ احادیثِ نبویہ سے افضل سمجھتے ہیں۔یہ صرف ایک بہتان تھا۔جماعت احمدیہ کا پورا لٹریچر اس کی تردید کر رہا ہے۔حضور نے اٹارنی جنرل صاحب کو یہ یاد کرایا قرآنِ کریم کے اس ارشاد کے مطابق جماعتِ احمدیہ کا عقیدہ تو یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ کا ہر ارشاد اللہ تعالیٰ کی راہنمائی کے نتیجہ میں ہی ہے اور اس کی شان یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:۔

وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى (النجم : 5-4)

ترجمہ : اور وہ خواہشِ نفس سے کلام نہیں کرتا۔ یہ تو محض ایک وحی ہے جو اُتاری جاتی ہے

یہ آیاتِ کریمہ پڑھنے کے بعد حضور نے فرمایاِ"جو واقعہ میں نبی اکرم ﷺ کا ارشاد ہے اور جو ارشاد ہے، وہ اپنے نطق کا نہیں بلکہ خدا تعالیٰ کی تائید کے مطابق آپ کا وہ ارشاد ہے۔"

حضور کا ارشاد رتو واضح تھا لیکن حسبِ سابق اٹارنی جنرل صاحب نے پھر وہی بے بنیاد دہرائی اور کہا:۔

" اور جو خدا تعالیٰ کا ارشاد مرزا صاحب کو ہوا وہ حدیث سے بلند مرتبہ ہے اس کا کہ نہیں۔"

اس پر حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے فرمایا" ہر حدیثِ صحیح حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے الہام سے اس لئے بالا ہے کہ اس کا تعلق محمد رسول اللہ ﷺ سے ہے۔"

جب یہ گفتگو آگے چلی تو اٹارنی جنرل صاحب نے ایک مرحلہ پر کہا کہ مجھے تو ممبرانِ اسمبلی کی طرف سے جو سوال آئے اس کو پیش کرنا پڑتا ہے۔

اس اعتراض کے رد کے لیے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا یہ ارشاد ہی کافی ہے آپ فرماتے ہیں:

"ہماری جماعت کا یہ فرض ہونا چاہئے کہ اگر کوئی حدیث معارض اور مخالفِ قرآن اور سنت نہ ہو تو خواہ کیسے ہی ادنیٰ درجہ کی حدیث ہو اس پر وہ عمل کریں اور انسان کی بنائی ہوئی فقہ پر اس کو ترجیح دیں۔" (97)

اس کارروائی کے دوران اٹارنی جنرل صاحب اور ان کی اعانت کرنے والی ٹیم کو اس مسئلہ کا مسلسل سامنا کرنا پڑ رہا تھا کہ وہ ایک موضوع پر سوالات کا سلسلہ تو شروع کر دیتے تھے لیکن اس موضوع کے بارے میں بنیادی معلومات سے بھی بے خبر ہوتے تھے۔ اب اٹارنی جنرل صاحب نے امتی نبی اور کسی شریعت کے تابع نبی کے مسئلہ پر ایک مرتبہ پھر سوالات شروع کئے۔ جب اپنے جواب میں حضور نے ارشاد فرمایا کہ on the

wholeحضرت عیسیٰ علیہ السلام شریعت موسوی کی پابندی کرتے تھے۔یہ سن کر اٹارنی جنرل صاحب نے ایک بار پھر حیران ہو کر دریافت فرمایا:۔

"یعنی حضرت عیسیٰؑ بھی شرعی نبی نہیں تھے؟"

اس پر حضور نے ایک بار پھر واضح فرمایا کہ حضرت عیسیٰؑ شرعی نبی نہیں تھے۔

اس اجلاس میں ان سوالات اور جوابات کی تکرار ہوتی رہی جن پر پہلے بھی بات ہو چکی تھی۔ایک موقع پر اٹارنی جنرل صاحب نے یہ سوال اُٹھایا کہ جہاد کے مسئلہ کو چھوڑ کر وہ کون سا خزانہ تھا جو تیرہ سو سال سے مسلمانوں کو نہیں ملا تھا اور مرزا صاحب نے سامنے لا کر رکھ دیا؟

اوّل تو حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے صرف جہاد کے مسئلہ پر ہی مسلمانوں میں رائج غلط خیالات کی اصلاح نہیں فرمائی تھی بلکہ اور بہت سے پہلو تھے جن پر آپ کی مبارک آمد کے ساتھ غلط خیالات کی دھند چھٹنے لگی۔بہر حال حضور نے قرآنی آیات پڑھ کر فرمایا کہ قرآنِ کریم جہاں ایک کھلی کتاب ہے وہاں یہ کتابِ مکنون بھی ہے۔پھر حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے مختلف پرانے بزرگوں کی مثالیں پڑھ کر سنائیں کہ جن پر ان کے دور کے لوگوں نے اس وجہ سے کفر کے فتوے لگائے کہ آپ وہ باتیں کرتے ہیں جو آپ سے پہلے بزرگوں نے نہیں کیں۔حضور نے فرمایا کہ اس دور کے تمام مسائل کا حل بھی قرآنِ کریم میں موجود ہے اور فرمایا کہ میں اپنی ذات کے متعلق بات کرنا پسند نہیں کرتا لیکن مجبوری ہے اور پھر بیان فرمایا کہ 1973ء کے دورہ یورپ کے دوران میں نے ایک پریس کانفرنس میں ذکر کیا تھا کہ کمیونزم جو حل آج پیش کر رہا ہے اس سے کہیں زیادہ بہتر علاج قرآنِ کریم نے بیان فرمایا ہے۔مزید فرمایا کہ کون سے مخفی خزانے تھے جو اس Ageمیں جماعتِ احمدیہ کے ذریعہ ظاہر ہوئے۔چنانچہ ان کے مطابق میں یہ کہوں گا کہ میرا یہ دعویٰ نہیں کہ پہلی ساری کتب پر

مجھے عبور ہے۔ اگر کسی صاحب کو عبور ہو کہ وہ آج کے مسائل حل کرنے کے لیے پہلی کتب میں سے مواد نکال دیں تو میں سمجھوں گا کہ وہ ٹھیک ہیں۔ جب اس موضوع پر بات چلی تو اٹارنی جنرل صاحب نے سوال کیا کہ کوئی اور مثال دی جائے جو حضرت بانی سلسلہ احمدیہ نے نکتہ بیان کیا ہو اور پہلے علماء نے نہ بیان کیا ہو۔

اس پر حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے سورۃ فاتحہ کی تفسیر کی مثال دی اور اس کی کچھ تفصیلات بیان فرمائیں کہ کس طرح حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے سورۃ فاتحہ کی تفسیر کے وہ نکات بیان فرمائے تھے کو پہلے کسی عالم نے بیان نہیں کئے تھے۔اور اس ضمن میں حضور نے بیان فرمایا کہ کس طرح حضور نے ڈنمارک میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے چیلنج کو دہرایا تھا کہ عیسائی اپنی مقدس کتب میں وہ خوبیاں نکال کر دکھائیں جو سورۃ فاتحہ میں موجود ہیں۔ پھر اٹارنی جنرل صاحب اس موضوع پر سوال کرتے رہے کہ قرآنِ کریم سے نیا استدلال کوئی غیر نبی بھی کر سکتا ہے۔ یقیناً تاریخِ اسلام میں بہت سے ایسے علماءِ ربّانی گزرے ہیں جنہوں نے قرآنِ کریم سے استدلال کر کے لوگوں کی ہدایت کا سامان کیا ہے انہیں الہامات بھی ہوتے تھے لیکن یہ خدا کی مرضی ہے کہ کب اس کی حکمتِ کاملہ اس بات کا فیصلہ کرتی ہے کہ دنیا کی اصلاح اور دنیا کو قرآنِ کریم کے نور سے منور کرنے کے لئے نبی کو آنا چاہیئے اور یہ کہ کب وہ دینِ اسلام کی تجدید کے لئے مجدّدین کو دنیا میں بھیجتا ہے۔ یہ ایسی بات نہیں ہے کہ دنیا کی کوئی اسمبلی اور وہ بھی پاکستان کی اسمبلی اس بات کا فیصلہ کرے کہ دنیا میں نبی آنا چاہیئے یا مجدّد کا ظہور ہونا چاہیئے۔

اس کے بعد ایک بار پھر جہاد کے موضوع پر سوالات شروع ہوئے۔ چونکہ اٹارنی جنرل صاحب کے سوالات اس بات کو ظاہر کر رہے تھے کہ جہاد کی قرآنی فلاسفی کے بارے میں ان کا ذہن واضح نہیں ہے۔ اس بات کو واضح کرنے کے لئے حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے فرمایا:۔

" ... اسلامی لٹریچر میں اور نبی اکرم ﷺ کے ارشادات میں تین جہادوں کا ذکر ہے۔ایک کو ہمارا لٹریچر کہتا ہے" جہادِ اکبر" اور اس کا مفہوم یہ لیا جاتا ہے " اپنے نفس کے خلاف جہاد ، محاسبہ نفس، self criticism اصلاحِ نفس کی خاطر" اس کو اسلامی اصطلاح میں"جہادِ اکبر" کہتے ہیں۔

اور ایک اسلامی اور قرآنِ کریم کی اصطلاح میں آتا ہے" جہادِ کبیر" اور وہ قرآنِ عظیم اور اسلام کی تبلیغ اور اشاعت کا نام قرآنِ کریم میں آیا ہے: ... (آگے ریکارڈ میں آیت درج نہیں کی گئی)

قرآنِ کریم کو لے کر دنیا میں اس کی اشاعت کا جو کام ہے وہ قرآنی اصطلاح میں"جہادِ کبیر " کہلاتا ہے۔

اور ایک جہادِ صغیر اور وہ تلوار کی جنگ یا اب جنگ کے حالات بدل گئے،اب بندوق یا ایٹم بم سے ہونے لگ گئی بہر حال مادی ذرائع سے انسانی جان کی حفاظت کے لئے یا لینے کے لئے تیار ہوجانا یہ ہے جہادِ صغیر ...

قرآنِ کریم کی آیت ہے کہ اس قرآنِ کریم کو لے کے دنیا میں پھیلواور اس ہدایت اور شریعت کو پھیلانے کا جہاد کرو، تبلیغ کا جہاد کرو۔"

حضور نے فرمایا کہ

جہادِ کبیر تو جاری ہے لیکن مسیح موعود علیہ السلام کے زمانے میں جہادِ صغیر کی شرائط پوری نہیں ہوئیں۔ایک سوال کے جواب میں حضور نے فرمایا کہ اگر جہادِ صغیر کی شرائط پوری ہوں تو احمدی بھی باقی مسلمانوں کے ساتھ مل کر لڑیں گے۔جماعتِ احمدیہ کے مخالفین کی طرف سے یہ اعتراض تو بہت کیا جاتا ہے کہ بانی سلسلہ احمدیہ نے یہ کہا کہ اس وقت ہندوستان کی انگریز حکومت کے خلاف جہاد بالسیف جائز نہیں ہے لیکن یہ اعتراض تو پلٹ کر ان پر آتا تھا کہ اس وقت وہ خود کیا کر رہے تھے۔حضور نے پہلی جنگِ عظیم کے دور کے حالات بیان فرمائے کہ اس وقت ترکی کی حکومت جرمنی کی اتحادی بن کے اتحادیوں کے خلاف جنگ کر رہی تھی اور دوسری

طرف سعودی خاندان اور شریف مکہ کا خاندان انگریزوں سے بھاری وظیفہ اور اسلحہ لے کر ترکی کی سلطنتِ عثمانیہ کے خلاف سرگرمیوں میں مصروف تھے اور ان کا یہ فتویٰ تھا کہ ترکی کی حکومت کی یہ جنگ جہاد نہیں ہے۔

تاریخ کی ستم ظریفی دیکھئے کہ اب اسی سعودی حکومت سے وظیفے لے کر پاکستان کے مولوی یہ پروپیگنڈا کر رہے تھے کہ نعوذُ باللہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے انگریز حکومت کو خوش کرنے کے لئے یہ فرمایا تھا کہ اس وقت جہادِ صغیر جائز نہیں۔

اس بحث کے دوران اٹارنی جنرل صاحب نے یہ سوال کیا کہ کیا شاہ عبد العزیز صاحب نے ہندوستان کو دارالحرب قرار دیا تھا کہ نہیں؟ حضور نے فرمایا کہ اس بات کا حوالہ کیا ہے کہ شاہ عبدالعزیز صاحب نے ہندوستان کو دارالحرب قرار دیا تھا؟معلوم ہوتا ہے کہ اٹارنی جنرل صاحب اب غلط اور نامکمل حوالوں کو پیش کرنے کی شرمندگی سے عاجز آ چکے تھے۔ممبران اسمبلی غلط حوالوں کے ساتھ سوال کرتے تھے اور شرمندگی یحیٰ بختیار صاحب کو اُٹھانی پڑتی تھی۔اب انہوں نے یہ فیصلہ کیا تھا کہ جماعت کے مخالفین کے دیئے ہوئے حوالے کم سے کم پیش کئے جائیں۔انہوں نے یہ عجیب جواب دیا

”کوئی بھی نہیں۔میں اس واسطے کہہ رہا ہوں کہ میں نے ان کے حوالے بند کرادیئے ہیں۔“

اس پر حضور نے فرمایا:۔

”... یہ اس قسم کا سوال ہے جس کا جواب دینے کی ضرورت نہیں۔“

واضح رہے کہ شاہ عبد العزیز صاحب ،حضرت شاہ ولی اللہؒ کے بڑے صاحبزادے تھے لیکن اس موقع پر بھی اٹارنی جنرل صاحب نے غلط مثال پیش کرنے کی نیم دلانہ کوشش کی تھی۔یہ حقیقت ہے کہ ان کی طرف

ایک فتویٰ منسوب ہے جس میں ہندوستان کے ان علاقوں کو جن پر اس وقت نصاریٰ کی حکومت تھی، دارالحرب قرار دیا تھا۔

(فتاویٰ عزیزی ، از شاہ عبدالعزیز صاحب۔ناشر سعید کمپنی ص421و422)

یہ مثال اس لئے غیر متعلقہ تھی کہ اس وقت یہ بحث ہو رہی تھی کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے زمانے میں جہاد بالسیف کی شرائط پوری ہو رہی تھیں کہ نہیں اور اس وقت علماء کے فتاویٰ کیا تھے اور شاہ عبد العزیز صاحب تو حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی پیدائش سے قبل ہی1823 ء میں فوت ہو چکے اور یہ فتویٰ تو اس وقت سے بھی پہلے کا ہے اور یہ فتویٰ ان کی وفات سے پہلے کا ہے اور جیسا کہ فتویٰ کے الفاظ ظاہر کرتے ہیں اس وقت انگریز حکومت ہندوستان میں پوری طرح قائم نہیں ہوئی تھی ہر طرف چھوٹی چھوٹی ریاستیں قائم تھیں جو کہ ایک دوسرے سے بر سرِ پیکار تھیں اور یہ بھی حقیقت ہے کہ اس فتویٰ میں فقط دارالحرب کی اصطلاح استعمال ہوئی ہے ،کسی کے خلاف قتال کا فتویٰ نہیں دیا گیا اور نہ خود شاہ عبد العزیز صاحب نے ساری عمر انگریز حکمرانوں کے خلاف کسی قتال میں شرکت کی۔

ابھی یہ موضوع جاری تھا کہ 21/ اگست کی کارروائی ختم ہوئی۔

# 22 / اگست کی کارروائی

22/ اگست کو بھی اسی موضوع پر گفتگو جاری رہی کہ جہاد بالسیف کا زمانہ اس وقت نہیں ہے۔کب تک یہ جہاد ملتوی رہے گا۔ایسا کیوں ہے؟وغیرہ وغیرہ۔زیادہ تر پرانے سوالات ہی دہرائے جا رہے تھے۔صرف ایک حدیث اس ساری بحث کا فیصلہ کر دیتی ہے۔اس حدیث میں آنحضرت ﷺ نے مسیح موعود کی آمد کی نشانیاں بیان فرمائیں اور دیگر نشانیوں کے علاوہ آنحضرت ﷺ نے ایک نشانی یَضَعُ الْحَرْبَ کی بھی بیان فرمائی ہے یعنی مسیح موعود کی آمد کے مقاصد میں سے ایک یہ بھی ہو گا کہ وہ جنگوں کا خاتمہ کرے گا۔(98)

یہ اعتراض بھی جماعتِ احمدیہ کے خلاف بڑے زور و شور سے پیش کیا جاتا ہے کہ جماعتِ احمدیہ جہاد کی قائل نہیں اور یہ ایک اہم رکن اسلام کا ہے اور یہ جماعت اس کی منکر ہے۔دیگر اعتراضات کی طرح یہ اعتراض بھی معقولیت سے قطعاً عاری ہے۔اس کا سادہ سا جواب یہ ہے کہ جماعت ِاحمدیہ قطعاً جہاد کی منکر نہیں ہے بلکہ قرآنِ کریم اور نبی اکرم ﷺ کے بیان کردہ معیار کے مطابق پوری دنیا میں حقیقی معنوں میں جماعت ِاحمدیہ ہی جہاد کر رہی ہے جب کہ جماعت ِاحمدیہ پر الزام لگانے والے اس اہم فرض سے مسلسل غفلت برت رہے ہیں۔لیکن یہ بحث اٹھانے سے قبل یہ دیکھنا ضروری ہے کہ جہاد کہتے کسے ہیں۔قرآنِ کریم نے اس کے بارے میں کیا تعلیم دی ہے۔آنحضرت ﷺ نے اس کے بارے میں کیا راہنمائی فرمائی ہے۔یہ باتیں سمجھے بغیر تو یہ فیصلہ نہیں کیا جا سکتا ہے کہ کون جہاد کا منکر ہے اور کون جہاد کامنکر نہیں ہے۔

22/اگست کی کارروائی کے شروع میں جب یہ ذکر چلا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے زمانے میں جیسا کہ آنحضرت ﷺ نے پیشگوئی فرمائی تھی، دین کے نام پر قتال یعنی جہادِ صغیر کی شرائط پوری نہیں ہوتی

تھیں۔تو اس دوران اٹارنی جنرل صاحب نے یہ انوکھا نکتہ بیان کیا کہ اس دور میں مہدی سوڈانی نے تو قتال کا فتویٰ دیا تھا اور انگریزوں کے خلاف جنگ کی تھی۔یہ کوئی دلیل نہیں تھی۔جماعت ِ احمدیہ کے نزدیک مہدی سوڈانی کا کوئی فعل سند نہیں۔اب کتنے مسلمان اس کو مہدی تسلیم کرتے ہیں کہ اس کا فعل اور فتویٰ سند ہو۔اگر وہ مہدیِ برحق ہوتا تو اس کی تحریک کا یہ ا نجام نہ ہوتا کہ بالآخر صفر ہوجاتی۔اس کے علاوہ چند اور حقائق قابلِ توجہ ہیں۔مہدی سوڈانی توجماعت ِ احمدیہ کے قیام سے قبل ہی 1885ء میں انتقال کر گیا تھا۔البتہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے دورِ ماموریت کے دوران اس کے خلیفہ اور انگریزوں کے درمیان جنگ ہوئی تھی اور اس دور میں جامع ازہر کے علماء نے مہدی سوڈانی اور اس کے فرقہ کے خلاف کفر کا فتویٰ دیا تھا۔(اسلامی انسائیکلو پیڈیا ص1391)

سب سے پہلے تو یہ دیکھنا چاہئے کہ جہاد کا حکم کب نازل ہوا اور آنحضرت ﷺ نے اپنے عمل سے اس کی کیا تشریح فرمائی۔یہ امر قابلِ ذکر ہے کہ جہاد کا حکم آنحضرت ﷺ کی حیات ِمبارکہ کے مکی دور میں نازل ہو چکا تھا۔اللہ تعالیٰ سورۃ الفرقان میں ارشاد فرماتا ہے۔

فَلَا تُطِعِ الْكٰفِرِيْنَ وَجَاهِدْهُمْ بِهٖ جِهَادًا كَبِيْرًا(الفرقان : 53)

یعنی کافروں کی پیروی نہ کر اور اس کے ذریعہ ان سے ایک بڑا جہاد کر۔

مفسرین اس آیت کریمہ سے یہی مطلب لیتے رہے ہیں کہ اس میں قرآنِ کریم کے ذریعہ جہاد کرنے کا حکم ہے۔چنانچہ تفسیر کی مشہور کتاب فتح البیان میں یہی لکھا ہوا ہے۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اگر جہاد سے صرف یہی مراد تھی کہ قتال کیا جائے اور جنگ کی جائے تو نا ممکن تھا کہ اس حکم کے بعد رسولِ کریم ﷺ اور آپ کے صحابہ مکی زندگی میں ہی بلا توقف قتال اور جنگ

شروع نہ کر دیتے۔جب کہ اس وقت مسلمانوں کی مذہبی آزادی بھی ہر طرح سلب کی جا رہی تھی۔ لیکن ایسا نہیں ہوا اور جب قرآنِ کریم میں قتال کی مشروط اجازت مدنی زندگی میں نازل ہوئی تو مسلمانوں کو اپنے دفاع میں انتہائی مجبوری کی حالت میں تلوار اُٹھانی پڑی۔

پھر مکہ میں نازل ہونے والی سورتوں میں جہاد کرنے والوں کا ذکر بھی مل جاتا ہے۔چنانچہ سورۃ النحل جو کہ مکہ میں نازل ہوئی تھی میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:۔

ثُمَّ إِنَّ رَبَّكَ لِلَّذِيْنَ هَاجَرُواْ مِن بَعْدِ مَا فُتِنُواْ ثُمَّ جَاهَدُواْ وَصَبَرُواْ إِنَّ رَبَّكَ مِن بَعْدِهَا لَغَفُورٌرَّحِيْم(النحل :111)

ترجمہ۔پھر تیرا رب یقیناً ان لوگوں کو جنہوں نے ہجرت کی بعد اس کے کہ وہ فتنہ میں مبتلا کئے گئے پھر انہوں نے جہاد کیا اور صبر کیا تو یقینا تیرا رب اس کے بعد بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

یہ تو مکی زندگی میں نازل ہونے والی آیت ہے۔اس وقت بھی مسلمان جہاد کا عظیم فرض ادا کر رہے تھے۔اگرچہ باوجود سخت آزمائشوں کے قتال نہیں کیا جا رہا تھا۔جبکہ اس وقت مسلمان جہاں پر رہ رہے تھے وہاں پر مشرکین کی حکومت تھی۔

پھر قرآنِ کریم سے ہی یہ ثابت ہو جاتا ہے کہ جہاد مال سے بھی کیا جاتا ہے۔جیسا کہ سورۃ الانفال میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ

وَجَاهَدُواْ بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنفُسِهِمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّهِ (الانفال : ۷۳)

یعنی انہوں نے اموال اور جانوں کے ساتھ اللہ کی راہ میں جہاد کیا۔

اس آیتِ کریمہ سے واضح ہو جاتا ہے کہ جہاد مال سے بھی کیا جاتا ہے۔

پھر یہ دیکھنا ضروری ہے کہ رسولِ کریم ﷺ کے اس ضمن میں کیا ارشادات ہیں۔ آنحضرت ﷺ کے ارشاد کے ماتحت مجاہد کسے کہتے ہیں۔

آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ

"اَلْمُجَاهِدُ مَنْ جَاهَدَ نَفْسَه "

یعنی مجاہد وہ ہے جو اپنے نفس سے جہاد کرے۔

(جامع ترمذی ابواب فضائل الجهاد)

پھر رسول کریم ﷺ نے فرمایا۔

" جَاهِدُوا الْمُشْرِكِيْنَ بِاَمْوَالِكُمْ وَ اَنْفُسِكُمْ وَ اَلْسِنَتِكُمْ "

یعنی مشرکین سے اپنے اموال سے اپنی جانوں سے اور اپنی زبانوں سے جہاد کرو۔

(سنن ابی داوٗد باب کراھیۃ ترک الغزو)

پھر رسولِ کریم ﷺ فرماتے ہیں:۔

"اِنَّ مِنْ اَعْظَمِ الْجِهَادِ كَلِمَةَ عَدْلٍ عِنْدَ سُلْطَانٍ جَائِرٍ"

یعنی ظالم بادشاہ کے سامنے کلمہ حق کہنا جہاد کی ایک سب سے عظیم قسم ہے

(جامع ترمذی باب افضل الجهاد کلمة عدل عند سلطان جائر)

ان ارشاداتِ نبویہ سے یہ بات ظاہر ہے کہ جہاد صرف جنگ کرنے کو یا تلوار اُٹھانے کو نہیں کہتے۔اس کے بہت وسیع معانی ہیں اور ان وسیع معانی کو محض قتال تک محدود کر دینا ایک نادانی ہے بلکہ رسولِ کریم ﷺ نے قتال کو جہادِ صغیر قرار دیا ہے۔چنانچہ ایک غزوہ سے واپسی پر آنحضرت ﷺ نے فرمایا

"رَجَعْنَا مِنَ الْجِهَادِ الْاَصْغَرِ اِلَى الْجِهَادِ الْاَكْبَرِ"

یعنی ہم چھوٹے جہاد سے بڑے جہاد کی طرف واپس آرہے ہیں۔

(رد المختار علی الدر المختار ،کتاب الجہاد)

اور جہاں تک قتال کا تعلق ہے یہ دیکھنا چاہئے کہ شریعت نے اس کے لئے جو شرائط مقرر کی ہیں وہ پوری ہو رہی ہیں کہ نہیں۔وہ علماء بھی جو جماعت کی مخالفت میں ایڑی چوٹی کا زور لگاتے رہے ہیں، انہوں نے بھی اپنی تحریرات میں یہ شرائط بڑی تفصیل سے بیان کی ہیں۔اور جب 22/ اگست کو جہاد کے مسئلہ پر بات شروع ہوئی اور اس موضوع پر بات ہو رہی تھی کہ احمدیوں کے نزدیک قتال کی شرائط کیا ہیں۔اس پر حضور نے فرمایا کہ ابھی ہم فلسفیانہ بات کر رہے ہیں۔ہمیں یہ بھی تو دیکھنا چاہئے کہ قتال کی شرائط کے بارے میں ہمارے بھائیوں کا کیا فتویٰ ہے۔پھر آپ نے فرمایا میں مثال کے طور اہلِ حدیث کا فتویٰ بیان کرتا ہوں۔اور پھر آپ نے اہلِ حدیث کے مشہور عالم نذیر حسین صاحب دہلوی کا فتویٰ سنایا جو انہوں نے انگریز کے دورِ حکومت میں ہی دیا تھا۔ہم فتاویٰ نذیری سے ہی یہ فتویٰ نقل کر دیتے ہیں۔

"... مگر جہاد کی کئی شرطیں ہیں جب تک وہ نہ پائی جائیں جہاد نہ ہو گا۔

اوّل یہ کہ مسلمانوں کا کوئی امامِ وقت و سردار ہو۔دلیل اس کی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کلامِ مجید میں ایک نبی کا انبیاءِ سابقین سے قصہ بیان فرمایا ہے کہ ان کی امت نے کہا کہ ہمارا کوئی سردار اور امامِ وقت ہو تو

ہم جہاد کریں۔ اَلَمْ تَرَ اِلَی الْمَلَاِ مِنْ بَنِیْ اِسْرَائِیْلَ مِنْ بَعْدِ مُوْسٰی اِذْ قَالُوْا لِنَبِیٍّ لَّھُمُ ابْعَثْ لَنَا مَلِکًا نُّقَاتِلْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ۔ اَ لْاٰیۃ۔ اس سے معلوم ہوا کہ جہاد بغیر امام کے نہیں کیونکہ اگر بغیر امام کے جہاد ہوتا تو ان کو یہ کہنے کی حاجت نہ ہوتی کَمَا لَا یخفٰی اور شَرَائِع مِنْ قَبْلِنَا جب تک اس کی ممانعت ہماری شرع میں نہ ہو، حجت ہے۔ کَمَا لَا یَخْفٰی عَلَی الْمَعَاصِرِ بِالْاُصُوْلِ۔ اور حدیث میں آیا ہے کہ امام ڈھال ہے،اس کے پیچھے ہو کر لڑنا چاہئے اور اس کے ذریعہ سے بچنا چاہئے۔ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اِنَّمَا الْاِمَامُ جُنَّۃٌ یُّقَاتَلُ مِنْ وَّرَآئِہٖ وَ یُتْقٰی بِہٖ۔ الحدیث رواہ البخاری و مسلم۔ اس سے صراحتًا یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ جہاد امام کے پیچھے ہو کر کرنا چاہئے بغیر امام کے نہیں۔

دوسری شرط کہ اسباب لڑائی کا مثل ہتھیار وغیرہ کے مہیا ہو جس سے کفار کا مقابلہ کیا جاوے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:۔

وَاَعِدُّوْا لَھُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ قُوَّۃٍ وَ مِنْ رِّبَاطِ الْخَیْلِ تُرْھَبُوْنَ بِہٖ عَدُوَّ اللّٰہِ وَ عَدُوَّکُمْ وَ اٰ خَرِیْنَ مِنْ دُوْنِھِمْ۔ اَلآیۃ ۔

(ترجمہ)۔اور سامان تیار کرو ان کی لڑائی کے لئے جو کچھ ہو سکے تم سے، ہتھیار اور گھوڑے پالنے سے اس سے ڈراؤ اللہ کے دشمن کو اور اپنے دشمنوں کو ...

یعنی قوت کے معنی ہتھیار اور سامانِ لڑائی کے ہیں اور فرمایا اللہ تعالیٰ نے

یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا خُذُوْا حِذْرَکُمْ فَانْفِرُوْا ثُبَاتًا اَوِ انْفِرُوْا جَمِیْعًا

(ترجمہ)۔اے ایمان والو!اپنا بچاؤ پکڑو ،پھر کوچ کرو جدا جدا فوج یا سب اکٹھے ...

یعنی حذر سے مراد لڑائی ہے۔مثلاً ہتھیار وغیرہ کا مہیا ہونا ضروری ہے اور حدیثوں سے بھی اس کی تاکید معلوم ہوتی ہے اور ظاہر ہے کہ بغیر ہتھیار کے کیا کرے گا۔

تیسری شرط یہ ہے کہ مسلمانوں کا کوئی قلعہ یا ملک جائے امن ہو کہ ان کا ماویٰ و ملجا ہو چنانچہ قرآن کے لفظ مِنْ قُوَّةٍ کی تفسیر عکرمہ نے قلعہ کی ہے۔قَالَ عِکْرمة اَلْقُوَّةُ اَلْحُصُوْنُ اِنْتَھٰی مَا فِی الْمَعَالِمِ التَّنْزِیْلِ لِلْبَغْوِیّ اور حضرت ﷺ نے جب تک مدینہ میں ہجرت نہ کی اور مدینہ جائے پناہ نہ ہوا جہاد فرض نہ ہوا،یہ صراحةً دلالت کرتا ہے کہ جائے امن ہونا بہت ضروری ہے۔

چوتھی شرط یہ ہے کہ مسلمانوں کا لشکر اتنا ہو کہ کفار کے مقابلہ میں مقابلہ کر سکتا ہو یعنی کفار کے لشکر سے آدھے سے کم نہ ہو ...“

(فتاویٰ نذیریہ جلد سوم ص282۔284)

اس فتویٰ سے ظاہر ہے کہ جہاد امامِ وقت کے حکم اور اس کی اتباع کے بغیر ہو ہی نہیں سکتا اور اگر امام الزمان قتال سے روک رہا ہو تو پھر اس کو جہاد نہیں قرار دیا جا سکتا۔دراصل یہ اعتراض تو احمدیوں پر ہو ہی نہیں سکتا۔اس ضمن میں ان کے عقائد تو بہت واضح ہیں۔اگر الزام آتا ہے تو ان فرقوں پر آتا ہے جن کے عقائد تو یہ تھے کہ قتال فرض ہے اور سو سال انگریز نے ان پر حکومت کی اور وہ محض ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھے رہے۔بلکہ لاکھوں کی تعداد میں انگریز کی فوج میں شامل ہو کر ان کی طرف سے لڑتے رہے بلکہ اس مقصد کے لئے مسلمانوں پر بھی گولیاں چلاتے رہے اور جب انگریز یہاں سے رخصت ہو گیا تو انہیں یاد آیا کہ انگریز سے لڑنا بہت ضروری تھا اور احمدیوں پر اعتراض شروع کر دیا کہ وہ جہاد کے قائل نہیں۔

اب جماعتِ اسلامی کی مثال لے لیں۔ان کی طرف سے یہ اعتراض بارہا کیا گیا کہ احمدی جہاد یعنی قتال کے قائل نہیں ہیں۔انگریز ابھی ہندوستان پہ حکمران تھا کہ جماعتِ اسلامی کی بنیاد رکھی جا چکی تھی۔اور جماعتِ اسلامی کا اعلان ہی یہ تھا کہ وہ ملک میں حکومتِ الٰہیہ قائم کرنے کے لئے کھڑی ہوئی ہے۔اور جب اسی دور میں ان کے بانی مودودی صاحب نے اپنے لائحہ عمل کا اعلان کیا تو اس کے الفاظ یہ تھے:۔

”جماعت کا ابتدائی پروگرام اس کے سوا کچھ نہیں ہے کہ ایک طرف اس میں شامل ہونے والے افراد اپنے نفس اور اپنی زندگی کا تزکیہ کریں اور دوسری طرف جماعت سے باہر جو لوگ ہوں (خواہ وہ غیر مسلم ہوں یا ایسے مسلمان ہوں جو اپنے دینی فرائض اور دینی نصب العین سے غافل ہیں)ان کو بالعموم حاکمیتِ غیر اللہ کا انکار کرنے اور حاکمیت رب العالمین کو تسلیم کرنے کی دعوت دیں۔اس دعوت کی راہ میں جب تک کوئی قوت حائل نہ ہو، ان کو چھیڑ چھاڑ کی ضرورت نہیں۔اور جب کوئی قوت حائل ہو ،خواہ کوئی قوت ہو ،توان کو اس کے علی الرغم اپنے عقیدہ کی تبلیغ کرنی ہو گی۔اور اس تبلیغ میں جو مصائب بھی پیش آئیں ان کا مردانہ وار مقابلہ کرنا ہو گا۔“

(مسلمان اور موجودہ سیاسی کشمکش حصہ سوئم صفحہ آخر)

پڑھنے والے خود دیکھ سکتے ہیں کہ جب انگریز حکومت ہندوستان میں موجود تھی اس وقت تک جماعتِ اسلامی کا مسلک یہی تھا کہ اگر تو تبلیغ کی راہ میں کوئی قوت حائل نہیں تو کسی قسم کی چھیڑ چھاڑ تک نہیں کرنی۔اور اگر قوت حائل بھی ہو تو اس کو تبلیغ کرو اور بس۔یہ واضح طور پر اس بات کی ہدایت ہے کہ تم نے قتال نہیں کرنا۔

جب اس موضوع پر بات آگے بڑھی تو حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے فرمایا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے یہ تعلیمات پیش فرمائی ہیں کہ یہ نظریہ جس کا عیسائی مناد اس زور و شور سے پرچار کر رہے ہیں کہ اسلام تلوار اور جبر کے زور سے پھیلا ہے سراسر غلط اور خلافِ واقعہ ہے۔اور اسلام نے تو ہر طرح کے مظالم کا سامنا کر کے یہ تعلیم دی ہے کہ لَآ اِکْرَاہَ فِی الدِّیْنِ یعنی دین کے معاملہ میں کسی قسم کا جبر نہیں ہے اور جو لوگ یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ اسلام تلوار کے زور سے پھیلا ہے وہ اپنے دعویٰ میں جھوٹے ہیں کیونکہ اسلام کی تاثیرات اپنی اشاعت کے لئے کسی جبر کی محتاج نہیں ہیں اور یہ خیال بھی لغو ہے کہ اب ایسا کوئی مہدی یا مسیح آئے گا جو تلوار چلا کر لوگوں کو اسلام کی طرف بلائے گا۔

اس کے دوران حضورؒ نے فرمایا کہ یہ تصور ہی احمقانہ ہے کہ جبر کے ساتھ عقائد تبدیل کئے جائیں۔اب معلوم ہوتا ہے کہ اٹارنی جنرل صاحب اس بات سے خوش نہ تھے کہ بحث اس روش کی طرف جائے چنانچہ انہوں نے کہا:۔

”کوئی مسلمان عالم جو ہے وہ جانتا ہے کہ تلوار کے زور سے اسلام کبھی نہیں پھیلایا جا سکتا۔“

پھر انہوں نے کہا کہ اس پر تو کوئیdispute ہی نہیں۔اس کے بعد انہوں نے اسی بات کا اعادہ ان الفاظ میں کیا۔

” اسلام تلوار کے زور سے کوئی پھیلانا چاہتا ہے یہ غلط conceptionہے۔سب مسلمان جانتے ہیں کہ اسلام میں defensive warہے۔“

حقیقت یہ ہے کہ دلائل کے دباؤ کی وجہ سے اٹارنی جنرل صاحب خلافِ واقعہ دعویٰ کر رہے تھے ورنہ مسلمانوں میں جو غلط اور فاسد خیالات پھیلائے گئے ہیں ،ان میں سے ایک یہ بھی ہے کہ اسلام کی اشاعت میں

تلوار کا بہت کچھ ہاتھ ہے اور اسلام صرف دفاع کے لئے جنگ نہیں بلکہ جارحیت کے لئے جنگ کی اجازت بلکہ حکم دیتا ہے۔حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے ان غلط نظریات کی تردید فرمائی ہے ... کچھ دیر کے بعد ہم مودودی صاحب کا یہ دعویٰ درج کریں گے کہ اسلام کی اشاعت میں تلوار کا نہایت اہم حصہ ہے۔اس حوالے سے مودودی صاحب اور جماعتِ اسلامی کے خیالات تو واضح ہو جاتے ہیں۔پاکستان کے مشہور مصنف اور مذہبی شخصیت ڈاکٹر طاہرالقادری صاحب کے خیالات ملاحظہ ہوں۔وہ لکھتے ہیں:

"... جارحیت کا ذکر معذرت خواہانہ انداز میں کرنے کی قطعاً کوئی ضرورت نہیں باطل کا سر کچلنے کے لئے جارحانہ اقدام کے بغیر چارہ ممکن نہیں۔گھر میں بیٹھ کر اپنے آپ کو صرف مدافعت تک محدود کر دینے سے غلبہ حق کا ہر تصور ہوا میں تحلیل ہو کر رہ جائے گا۔"

(سیرۃ الرسول ﷺ۔مصنفہ طاہرالقادری۔جلد ہشتم۔ناشر منہاج القرآن پبلیکیشنز۔ص63)

پھر لکھتے ہیں :

"بد قسمتی سے دورِ حاضر کے سیرت نگاروں نے مستشرقین کے بے بنیاد اعتراضات سے خائف ہو کر جہاد کو مدافعانہ جنگ سے تعبیر کرنا شروع کر دیا۔"

(سیرۃ الرسول ﷺ۔مصنفہ طاہرالقادری۔جلد ہشتم۔ناشر منہاج القرآن پبلیکیشنز۔ص64)

اس کے بعد طاہر القادری صاحب یہ خوفناک نتیجہ نکالتے ہیں۔

"مسلمانوں کی ساری جنگیں مدافعانہ (defensive) نہیں تھیں۔ محض دفاع کمزوروں کا ہتھیار ہے حالانکہ اسلام کسی کمزوری کا نہیں خیر کی قوتِ کثیر کا نام ہے۔"

(سیرۃ الرسول صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم۔مصنفہ طاہر القادری۔جلد ہشتم۔ناشر منہاج القرآن پبلیکیشنز۔ص 65)

ایک اور مصنف میجر غلام نصیر صاحب تو اپنے غیر اسلامی تصورات سے اتنا مغلوب ہوئے کہ جہاد کے بارے میں اپنی تحقیق کا خلاصہ لکھتے ہوئے یہ بھی لکھ گئے :

" قتالِ کفار ہی اصل جہاد ہے۔ایسے قتال اور ایسے جہاد پر ہمیں فخر ہے۔اے نبی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے وارثو اُٹھو اور مسلمانوں کو دعوتِ قتال دو۔"

(وقت کی پکار۔الجہاد۔الجہاد مصنفہ میجر شیخ غلام نصیر ،ناشر جنگ پبلیکیشنز۔ص 80)

لیکن اب اٹارنی جنرل صاحب ایک مخمصے میں پڑ گئے۔ایک طرف تو وہ یہ کہہ بیٹھے تھے کہ جبر کے ذریعہ عقائد بدلنے کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا اور دوسری طرف وہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی اس تعلیم پر اعتراض بھی کرنا چاہتے تھے کہ مہدی اور مسیح کے ظہور کے ساتھ اسلام اپنی حقانیت اور دلائل کے ساتھ پھیلے گا نہ کہ کسی جنگ کے نتیجے میں۔اب اس مرحلہ پر جو گفتگو ہوئی وہ پیش کی جاتی ہے۔

حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے فرمایا کہ مسلمانوں میں جو خونی مہدی کا انتظار ہے وہ ایک ایسے وجود کا انتظار ہے جو کہ امن کا انتظار کئے بغیر جہاد کا اعلان کر دے گا۔

اس پر اٹارنی جنرل صاحب نے فرمایا:۔

"ایک یہ مطلب نہیں لیا جاتا۔بعض مسلمانوں کا یہ خیال ہے۔میری سمجھ کے مطابق جب مہدی آئے گا اسلام پھیل جائے گا۔چونکہ جہاد کفار کے خلاف ہوتا ہے اس لئے کوئی ضرورت نہیں ہوگی جہاد کی۔"

اب اٹارنی جنرل صاحب اس بات کی نفی کر رہے تھے جو انہوں نے چند لمحوں پہلے کی تھی۔وہ یہ واضح نہیں کر رہے تھے کہ آخر مہدی کے دور میں ان کے نزدیک اسلام کس طرح پھیلے گا۔اگر وہ یہ کہہ دیتے کہ تبلیغ کے ساتھ پھیلے گا تو حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی بات کی تائید ہو جاتی اور اگر یہ کہتے کہ تلوار کے ساتھ پھیلے گا تو یہ خلافِ عقل ہوتا۔ان کی بات کا یہی مطلب لیا جا سکتا تھا کہ اسلام کو اپنے پھیلنے کے لئے قتال کی ضرورت ہے اور جب مہدی کے زمانہ میں اسلام پھیل جائے گا تو ایسے جہاد کی ضرورت نہیں رہے گی۔اس پر حضور نے فرمایا:۔

"وہی پھر کہ اسلام کو تلوار کی ضرورت ہے اپنی اشاعت کے لئے۔"

اس پر اٹارنی جنرل صاحب نے فرمایا:۔

"نہیں میں تلوار کی بات نہیں کر رہا ہوں ... کہ جب مہدی آئے گا تو اس کے بعد اسلام پھیل جائے گا ساری دنیا میں"۔

اس پر حضور نے بات کو واضح کرنے کے لئے پھر سوال دہرایا۔

"کس طرح پھیلے گا۔وہاں وہ لکھا ہوا ہے ... "

اب اٹارنی جنرل صاحب بے بس تھے انہوں نے چار و نا چار ان الفاظ میں اعتراف کیا۔

"تلوار کے ... "

شاید یہ کہہ کر انہیں خیال آیا کہ وہ ایک نہایت خلافِ عقل بات کہہ رہے ہیں اور انہوں نے اپنا جملہ ادھورا چھوڑا۔

اس پر حضور نے ایک بار پھر ان کے موقف کی بو العجبی واضح کرنے کے لئے فرمایا:۔

”جبر کے ساتھ وہیں یہ لکھا ہوا ہے۔“

یحییٰ بختیار صاحب نے اب جان چھڑانے کے لئے جماعت کے موقف کا ذکر شروع کیا اور کہا

”نہیں آپ کا concept تو یہ ہے ناں جی کہ جبر کے ساتھ نہیں ہو گا تبلیغ سے ہو گا۔“

یقینا جماعت ِ احمدیہ کا موقف یہی ہے اور ہر ذی ہوش کا یہی عقیدہ ہونا چاہیئے اور جماعت اس موقف کو سختی سے ردّ کرتی ہے کہ دین کی اشاعت میں جنگ یا جبر کا کوئی دخل ہونا چاہئے۔یہ قرآنِ کریم کی تعلیم اور رسولِ کریم ﷺ کے عظیم اسوہ کے خلاف ہے۔جماعت کے اکثر مخالفین یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ اسلام کی اشاعت کا اور تلوار کا بڑا گہرا تعلق ہے۔اس اسمبلی میں جماعت ِ اسلامی کی نمائندگی بھی موجود تھی۔ان کے بانی اور قائد کی زبان میں ان کے خیالات درج کرتے ہیں۔وہ اپنی کتاب ”الجہاد فی الاسلام“ میں تحریر کرتے ہیں:۔

”لیکن جب وعظ و تلقین کی ناکامی کے بعد داعیِ اسلام نے ہاتھ میں تلوار لی ...“

اِنَّا لِلّٰهِ وَ اِنَّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْنَ۔ کس دھڑلے سے مودودی صاحب فتویٰ دے رہے ہیں کہ رسولِ کریم ﷺ کا وعظ اور آپ کی تلقین ناکام ہو گئے۔جماعتِ احمدیہ کا عقیدہ یہ ہے کہ یہ خیال ہی فاسد ہے کہ رسولِ کریم ﷺ کا وعظ اور آپ کی تلقین ناکام ہو گئے۔دنیا کے کسی اسلحہ کسی قوت میں وہ تاثیر وہ برکت وہ اثر نہیں جو کہ آنحضرت ﷺ کے ارشاد ات ِ گرامی میں ہے۔اگر دنیا فتح ہو سکتی ہے تو آپ کے وعظ و تلقین کے اثر اور اُن کی برکات سے ہی ہو سکتی ہے لیکن بہر حال مودودی صاحب کو حق ہے کہ وہ یہ عقیدہ رکھیں مگر اس کی صحت کو پرکھنے کے لئے ہم قرآنِ کریم کو معیار بناتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:۔

فَذَكِّرْ اِنْ نَّفَعَتِ الذِّكْرٰى (الاعلیٰ :10)

ترجمہ: پس نصیحت کر۔نصیحت بہر حال فائدہ دیتی ہے۔

لیکن مودودی صاحب مصر ہیں کہ نعوذ باللہ رسولِ کریم ﷺ کی نصیحت ناکام ہو گئی۔

پھر اللہ تعالیٰ رسولِ کریم ﷺ کو مخاطب کر کے فرماتا ہے۔

فَذَكِّرْ إِنَّمَا أَنتَ مُذَكِّرٌ لَّسْتَ عَلَيْهِم بِمُصَيْطِرٍ (الغاشیہ : 22، 23)

ترجمہ : پس بکثرت نصیحت کر۔تو محض ایک بار بار نصیحت کرنے والا ہے تو ان پر داروغہ نہیں ہے۔

قرآنِ کریم تو یہ کہتا ہے لیکن مودودی صاحب لکھتے ہیں کہ نصیحت ناکام ہی ثابت ہوئی۔

بہر حال مودودی صاحب مضمون کو آگے چلا کر لکھتے ہیں کہ جب تلوار ہاتھ میں لی گئی تو تمام موروثی امتیازات کا خاتمہ ہوا۔اخلاقی قوانین نافذ ہوئے۔لوگوں کی طبیعتوں سے بدی اور شرارت کا زنگ چھوٹنے لگا،طبیعتوں کے فاسد مادے خود بخود نکل گئے۔حق کا نور عیاں ہوا۔تلوار کے یہ معجزے بیان کر کے پھر مودودی صاحب یہ بھیانک نتیجہ نکالتے ہیں:۔

”پس جس طرح یہ کہنا غلط ہے کہ اسلام تلوار کے زور سے لوگوں کو مسلمان بناتا ہے،اسی طرح یہ کہنا بھی غلط ہے کہ اسلام کی اشاعت میں تلوار کا کوئی حصہ نہیں ہے۔حقیقت ان دونوں کے درمیان ہے اور وہ یہ ہے کہ اسلام کی اشاعت میں تبلیغ اور تلوار دونوں کا حصہ ہے جس طرح ہر تہذیب کے قیام میں ہوتا ہے۔تبلیغ کا کام تخم ریزی ہے اور تلوار کا کام قلبہ رانی۔پہلے تلوار زمین کو نرم کرتی ہے تاکہ اس میں بیج کو پرورش کرنے کی

قابلیت پیدا ہو جائے۔ پھر تبلیغ بیج ڈال کر آبپاشی کرتی ہے تاکہ وہ پھل حاصل ہو جو اس باغبانی کا مقصودِ حقیقی ہے۔"

(الجہاد فی الاسلام۔ مصنفہ ابوالاعلیٰ مودودی۔ ناشر ادارہ ترجمان القرآن دسمبر 2007۔ ص174۔175)

مودودی صاحب یہ خوفناک عقیدہ پیش کر رہے ہیں کہ کسی کو تبلیغ کرنے سے قبل اس پر تلوار چلانا ضروری ہے تاکہ زمین خوب نرم ہو جائے پھر تبلیغ کچھ فائدہ دے گی ورنہ تبلیغ کا بیج ضائع ہونے کا اندیشہ ہے۔ اسی قسم کے خیالات نے دشمنانِ اسلام کو موقع دیا ہے کہ وہ اسلام کی امن پسند تعلیمات پر حملہ کر سکیں ورنہ ان خیالات کا اسلام سے کوئی تعلق نہیں۔

یہ اعتراض بار بار ہوا تھا اوراب بھی ہوتا ہے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے اس وقت ہندوستان کی انگریز حکومت کی اطاعت کرنے اور قانون کی پیروی کرنے کا ارشاد کیوں فرمایا۔اٹارنی جنرل صاحب نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی تحریرات پر اعتراض کرتے ہوئے کہا:۔

"مجھے اس پر تعجب ہوا کہ اسلام کا یہ بھی حصہ ہے کہ انگریز کی اطاعت کرنا۔"

اس پر حضور نے فرمایا:۔

"اسلام کا یہ حصہ ہے کہ عادل حاکم کی خواہ وہ غیر مسلم ہو اور مذہب میں دخل نہ دے اطاعت کی جائے۔"

پہلے یہ دیکھنا چاہئے کہ اس وقت کے باقی مسلمان فرقوں اور سیاسی اور غیر سیاسی تنظیموں کا اور مسلمانوں کا بالعموم کیا موقف تھا۔کیا وہ اس وقت یہ سمجھتے تھے کہ ہندوستان کی انگریز حکومت سے بغاوت کرنا ان کے مفاد میں ہے یا وہ یہ سمجھتے تھے کہ اس حکومت سے تعاون کرنا اور قانون کی حدود میں رہنا ان کے مفادات

کی حفاظت کے لیے اور ان کی مذہبی آزادی کے لئے ضروری ہے۔جیسا کہ بعد کے حالات نے ثابت کیا کہ صرف ایک سیاسی جماعت تھی جسے ہندوستان کے مسلمانوں کی نمائندہ سیاسی جماعت کہا جا سکتا تھا اور وہ مسلم لیگ تھی۔اس کے طے کردہ اغراض و مقاصد پڑھ لیں تو بات واضح ہو جاتی ہے۔ان میں سے پہلا مقصد ہی یہ تھا کہ ہندوستان کے مسلمانوں میں انگریز حکومت سے وفاداری کے خیالات میں اضافہ کیا جائے اور انہیں قائم رکھا جائے۔اس کا حوالہ ہم پہلے ہی درج کر چکے ہیں۔اب یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ اس وقت ہندوستان کے مسلمانوں نے یہ فیصلہ کیا تھا کہ ہمارا مفاد اسی میں ہے کہ ہم حکومت سے تعاون کریں اور وفاداری کا رویہ دکھائیں بلکہ جیسا کہ پہلے حوالے گزر چکے ہیں وہ تو حکومت سے پر زور مطالبات کر رہے تھے کہ باغیانہ طرز دکھانے والوں کو طاقت کے ذریعہ دبائے اور ان کے جلسوں میں یہ اعلان ہوتا تھا کہ ہم نے تو کبھی حکومت سے مستحکم عقیدت میں کبھی پس و پیش کیا ہی نہیں۔اس پس منظر میں یہ اعتراض ہی نامعقول ہے کہ جماعتِ احمدیہ نے انگریز حکومت سے تعاون کیوں کیا ؟ اور ان کی تعریف کیوں کی؟سوال تو یہ اُٹھنا چاہئے کہ ہندوستان کے تمام مسلمانوں نے خود مسلم لیگ نے ان کے بڑے بڑے علماء نے انگریز حکومت سے وفاداری کا بار بار اعلان کیوں کیا؟اس لیے کہ ان کے آنے سے قبل خاص طور پر اس علاقہ میں جو اب پاکستان ہے مسلمان بہت پسی ہوئی حالت میں زندگی گزار رہے تھے اور ان کی مذہبی آزادی بالکل سلب کی جا چکی تھی اور انگریزوں کی مستحکم حکومت قائم ہونا ان کے حقوق کی بحالی کا باعث بنا تھا۔ہندوستان کے مسلمانوں کی غالب اکثریت کو انگریزوں سے جہاد کا خیال 1947ء کے بعد آیا تھا جب انگریز برِ صغیر سے رخصت ہو چکا تھا۔اس سے قبل توہندوستان کے لاکھوں مسلمان اور ہندوستان کے دوسرے مذاہب سے تعلق رکھنے والے بھی ،پہلی اور دوسری جنگِ عظیم کے موقع پر فوج میں بھرتی ہو کر انگریزوں کی فوج میں شامل ہو کر ان کی طرف سے جنگ کرنے کے لیے جاتے تھے۔

جیسا کہ ہم نے ذکر کیا ہے کہ اٹارنی جنرل صاحب نے کہا تھا کہ مجھے اس بات پر حیرت ہوئی ہے کہ انگریز کی اطاعت کرنا بھی اسلام کا حصہ ہے۔ہم نے حضور کا جامع جواب بھی درج کر دیا ہے لیکن یہ بات قابلِ ذکر ہے کہ یہ حیرت بھی1947ء کے بعد شروع ہوئی تھی ورنہ 1947ء سے قبل جماعت احمدیہ کے مخالف علماء اور عام مسلمان اگر ملکہ وکٹوریہ کی جوبلی بھی مناتے تھے تو یہ فتویٰ دیتے تھے کہ اس جوبلی کا جواز قرآن اور سنت میں پایا جاتا ہے۔جماعتِ احمدیہ کے اشد مخالف اور اہلِ حدیث کے مشہور لیڈر مولوی محمد حسین بٹالوی صاحب نے ملکہ وکٹوریہ کی جوبلی کے موقع پر لکھا:۔

”جوبلی کے موقع پر اہلحدیث وغیرہ اہل اسلام رعایا برٹش گورنمنٹ نے جو خوشی کی ہے اور اپنی مہربان ملکہ قیصر ہند کی ترقی عمر اور استحکام سلطنت کے لئے دعا کی ہے اس کے جواز پر کتاب و سنت میں شہادت پائی جاتی ہے۔

اس مضمون میں دلائل کتاب و سنت کا بیان دو غرض سے ہوتا ہے۔ایک یہ کہ گورنمنٹ کو یہ یقین ہو کہ اس موقع پر مسلمانوں نے جو کچھ کیا ہے سچے دل سے کیا ہے اور اپنے مقدس مذہب کی ہدایت سے کیا ہے۔“

(اشاعۃ السنہ۔جلد 9نمبر8۔ص228۔مضمون ”اہلِ اسلام کی مسرت موقع جوبلی پر شریعت کی شہادت“)

اس کے علاوہ مولوی محمد حسین بٹالوی صاحب کے نزدیک شریعت اسلامیہ کی رو سے ملکہ وکٹوریہ کی خوشی کو اپنی خوشی اور ان کے رنج کو اپنا رنج سمجھنا ضروری تھا۔وہ لکھتے ہیں:۔

”جب ایسی شفیق ملکہ پروردگار نے ہماری خوش قسمتی سے ہماری سلطنت کے واسطے بنائی ہے تو بتایئے کہ عقلاً و عرفاً و شرعاً کیونکر ہم اس کی خوشی کو اپنی خوشی نہ سمجھیں اس کے رنج کو اپنا رنج نہ تصور کریں۔اگر ہم ایسا نہ کریں تو ہم پر نفرین ہے۔“

(اشاعۃ السنہ۔جلد10نمبر 1۔ص31)

جماعتِ احمدیہ کے ان اشد مخالفین کے نزدیک اگر وہ برطانوی فوج کی فتوحات پر خوشی نہ مناتے تو ان مولویوں کے نزدیک وہ رسول اللہ ﷺ کے پیروکار ہی نہیں کہلا سکتے تھے۔چنانچہ مولوی محمد حسین بٹالوی صاحب لکھتے ہیں:۔

”آزادی مذہبی جو اس سلطنت میں مسلمانوں کو حاصل ہے وہ بجائے خود ایک مستقل دلیل جوازِ مسرت ہے۔اس آزادی مذہبی کی نظر سے مسلمانوں کو اس حکومت پر اسی قدر مسرت لازم ہے جس قدر ان کو اپنے مذہب کی مسرت و محبت ہے ...

مسلمان اس سلطنت کو(جس میں ان کو آزادی حاصل ہے پسند نہ کریں اور اس کی فتح و حکومت پر اس خوشی سے جو آنحضرت ﷺ اور مسلمانوں کو فتحِ روم پر ہوئی تھی ) بڑھ کر خوشی نہ کریں تو وہ اپنے پیغمبر ﷺ کے پیرو کیونکر کہلا سکتے ہیں۔“

(اشاعۃ السنہ۔جلد10نمبر1۔ص14)

جماعت احمدیہ کے ایک اور اشد مخالف مولوی ظفر علی خان صاحب نے جو کہ مسلم لیگ کے ایک نمایاں لیڈر بھی تھے خود یہ اقرار کیا تھا کہ وہ اور ہندوستان کے تمام مسلمان برطانوی حکومت کو عطیہ خداوندی سمجھتے ہیں۔چنانچہ انہوں نے 1913ء میں برطانوی جریدے The Outlook میں ایک خط لکھا اور اس میں تحریر کیا

An Indian Muslim looks upon the British Government as a divine dispensation .

یعنی ہندوستان کا مسلمان برطانوی حکومت کو ایک عطیہ خداوندی سمجھتا ہے۔

(The Indian Muslims, compiled by Shan Muhammad, printed by Meenakshi Prakashan, vol.3 p 236)

آخر اس دور میں ہندوستان کے مسلمان بقول ظفر علی خان صاحب کے برطانوی حکومت کو عطیہ خداوندی کیوں سمجھ رہے تھے،یہ جاننے کے لئے ہم آل انڈیا مسلم لیگ کے پہلے اجلاس کا جائزہ لیتے ہیں جو کہ دسمبر 1906 میں یعنی حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی زندگی میں منعقد ہوا۔اس کے خطبہ صدارت کا ایک حصہ ملاحظہ ہو:

The Mussalmans cannot find better and surer means than to congregate under the banner of Great Britian and to devote their lives and property in its protection. I must confess gentlemen, that we shall not be loyal to the Government for any unselfish reasons; but that it is through regard for our own lives and property, and our own honour and religion that we are impelled to be faithfull to the Government .

(Foundations of Pakistan, by Sharifuddin Pirzada, Vol 1 published by Quad e Azam University p 4)

یعنی مسلمانوں کے پاس اس سے بہتر اور یقینی راستہ اور کوئی نہیں ہے کہ وہ برطانیہ عظمیٰ کے پرچم کے نیچے جمع ہو جائیں اور اپنی زندگیاں اور اپنی جائیدادیں اس کی حفاظت کے لئے وقف رکھیں۔میں اس بات کو تسلیم کرتا ہوں کہ ہمارا ایسا کرنا خود غرضی سے خالی نہ ہو گا۔خود ہماری جانوں اور املاک کے لئے ہماری عزت اور مذہب کے لئے یہ ضروری ہے کہ ہم گورنمنٹ کے وفادار رہیں۔

پھر اسی اجلاس میں مسلمان عمائدین یہ اعلان کر رہے تھے:۔

Advantage and every safety of the Mohammadens lay in the loyalty to the Government. So much was their cause bound up with the British Raj that they must be prepared to fight and die for the Government if neccessory.

(Foundations of Pakistan, by Sharifuddin Pirzada, Vol 1 published by Quad e Azam University p 12)

یعنی تمام مسلمانوں کی مفاد اور ان کی حفاظت اسی میں ہے کہ وہ گورنمنٹ کے وفادار رہیں۔برٹش راج سے ان مفادات اس طرح وابستہ ہیں کہ اگر ضرورت پڑے تو انہیں اس کے لئے لڑنے اور اس راہ میں مرنے کے لئے تیار رہنا چاہئیے۔

یہ تو مسلم لیگ کا پہلا اجلاس تھا۔جب مسلم لیگ کا دوسرا اجلاس ہوا تو سید علی امام نے اس کے خطبہ صدارت میں کہا:۔

Islam whatever of it that was in India was on the brink of an inglorius annihilation that an inscrutable providence ordained the advent of a power that gave country peace and religious toleration.

(Foundations of Pakistan, by Sharifuddin Pirzada, Vol 1 published by Quad e Azam University p 42)

یعنی مسلم لیگ کے صدر کہہ رہے ہیں کہ ہندوستان میں اسلام کا جو کچھ بھی بچ گیا تھا وہ مکمل طور پر تباہ ہونے کے قریب تھا کہ قدرت نے ایک ایسی طاقت کو یہاں پر حکمران کر دیا جس نے ملک میں امن اور مذہبی رواداری کو قائم کیا۔

مسلمانوں کی نمائندہ سیاسی جماعت کے پلیٹ فارم پر ان خیالات کا اظہار ہو رہا تھا۔ان مواقع پر تمام ہندوستان سے مسلمانوں کے عمائدین موجود تھے۔ریکارڈ شائع ہو چکا ہے ہر کوئی پڑھ سکتا ہے۔کسی ایک نے بھی ان خیالات سے اختلاف نہیں کیا کیونکہ سب کے یہی خیالات تھے کہ اگر برطانوی حکومت ہندوستان میں قائم نہ ہوتی تو مسلمان مکمل طور پر تباہ ہو گئے تھے اور دشمن ہندوستان سے اسلام کو ختم کر دیتا۔اس کے باوجود اٹارنی جنرل صاحب کی حیرانی کہ اسلام کی رو سے انگریز حکومت کی اطاعت کیسے کی جا سکتی تھی اس بات کا ثبوت ہے کہ یا تو وہ تاریخ سے بالکل نا واقف تھے یا پھر حقائق کا سامنا نہیں کرنا چاہتے تھے۔

اس مرحلہ پر حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے ایک اہم تاریخی نکتہ کی طرف توجہ دلائی اور وہ نکتہ یہ تھا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی زندگی میں تو مخالف مولوی حکومتِ برطانیہ کی خدمت میں بصد ادب عرض کر رہے تھے کہ حضورِ والا! ہم تو آپ کے وفادار اور خدمت گزار ہیں ،یہ مرزا غلام احمد (علیہ السلام) آپ کے خلاف بغاوت کی تیاری کر رہا ہے اور اس نے تو آپ کے سلطنت کے زوال کی پیشگوئی بھی کر رکھی ہے۔حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے اس کی مثالیں پڑھ کر سنائیں۔

ہم ایک مرتبہ پھر احمدیت کے اشد ترین مخالف اور اہلحدیث کے مشہور لیڈر مولوی محمد حسین بٹالوی کی مثال درج کرتے ہیں۔وہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے بارے میں لکھتے ہیں:۔

”گورنمنٹ کو خوب معلوم ہے اور گورنمنٹ اور مسلمانوں کے ایڈووکیٹ اشاعۃ السنہ نے گورنمنٹ کو بارہا جتا دیا ہوا ہے کہ یہ شخص درپردہ گورنمنٹ کا بد خواہ ہے ... صاف ثابت ہوتا ہے کہ وہ اپنے جملہ مخالفینِ مذہب کے مال و جان کو گورنمنٹ ہو خواہ غیر معصوم نہیں جانتا اور ان کے تلف کرنے کی فکر میں ہے۔دیر ہے تو صرف جمعیت و شوکت کی دیر ہے۔“

(اشاعۃ السنہ جلد18 نمبر5 ص152)

اب پڑھنے والے خود دیکھ سکتے ہیں کہ جب انگریز حکمران تھا تو اس وقت یہ مخالف اس حکومت کو درخواستیں جمع کرا رہے تھے کہ مرزا غلام احمد صاحب قادیانی آپ کے خلاف بغاوت کی تیاری کر رہے ہیں۔اور جب انگریز چلا گیا تو اب یہ راگ الاپا جا رہا ہے کہ ان کو کھڑا ہی انگریز حکومت نے کیا تھا۔جھوٹ کے پاؤں نہیں ہوتے۔

اس روز جب دوپہر کا وقفہ ہوا تو سپیکر صاحب نے اس بات کا شکوہ کیا کہ کورم ہی پورا نہیں ہوتا اور کورم پورا کرنے میں دو دو گھنٹے لگ جاتے ہیں۔حالانکہ تقریباً ڈیڑھ سو کی اسمبلی میں کورم پورا کرنے کے لئے صرف چالیس ممبران کی ضرورت تھی۔اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ تمام دعووں کے باوجود حقیقت میں ممبران کو اس کارروائی میں کوئی دلچسپی نہیں تھی۔فیصلہ تو پہلے کئے بیٹھے تھے۔

وقفہ کے بعد حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے مشہور شیعہ عالم علی حائری صاحب کا ایک حوالہ پڑھ کر سنایا جس میں انہوں نے سلطنتِ برطانیہ کی تعریف کرنے کے بعد اس سلطنت کے لئے دعا کی تحریک کی تھی اور کہا تھا کہ بادشاہ کا یہ حق ہے کہ رعیت اس کی تعریف میں ہمیشہ رطب اللسان رہے اور کہا تھا کہ رسول اللہ ﷺ نے بھی تو نوشیروان کے عہد سلطنت میں ہونے میں فخر کا اظہار فرمایا تھا۔

اٹارنی جنرل صاحب کو مشکل یہ درپیش تھی کہ وہ یہ ثابت کرنے کے لئے کہ احمدیوں نے خود اپنے آپ کو باقی مسلمانوں سے علیحدہ رکھا ہے، یہ دلیل لائے تھے کہ برطانوی سلطنت کے دور میں احمدیوں نے دوسرے مسلمانوں کے رویہ کے خلاف برطانوی حکومت کی تعریف کی تھی اور اس وقت کی حکومت کی اطاعت اور اس سے تعاون کا فیصلہ کیا تھا اور اب یہ ہو رہا تھا کہ ایک کے بعد دوسرے حوالے سے یہ ثابت ہو رہا تھا کہ اس وقت کے غیر احمدی مسلمان سب سے زیادہ برطانوی حکومت کی تعریف میں زمین آسمان ایک کر رہے تھے اور ان کی اطاعت کو اپنا فریضہ مذہبی سمجھتے تھے۔فرضی ماضی سے حقائق کی دنیا کی طرف سفر کبھی بھی خوشکن نہیں ہوتا۔اٹارنی جنرل صاحب ان باتوں کی اہمیت کم کرنے کے لئے کہا کہ

”... ایسی خوشامد لوگ کرتے رہیں ،میں ان کی بات نہیں کر رہا ... “

اس پر حضور نے انہیں یاد دلایا:۔

”... حضرات بڑے پائے کے علماء اور اس وقت کے مذہبی لیڈروں کی بات ہو رہی ہے۔ایسے ویسے کی بات نہیں ہو رہی۔“

لیکن اٹارنی جنرل صاحب کا کہنا تھا کہ ایسے تو چند ہی لوگ ہوں گے۔

اٹارنی جنرل صاحب نے بیچارے علی حائری صاحب پر خواہ مخواہ غصہ نکال رہے تھے اور ان کو خوشامدی کا خطاب دے رہے تھے اور ان کا یہ کہنا بھی ٹھیک نہیں تھا کہ ایسے چند لوگ تھے۔پوری مسلم لیگ جن الفاظ میں برطانوی سلطنت کی مدح سرائی کر رہی تھی ہم نے اس کی صرف چند مثالیں درج کردی ہیں۔اب ہم اس ضمن میں ایک اور مثال پیش کرتے ہیں۔یہ مثال بھی کسی ایسے ویسے شخص کی نہیں ہے بلکہ علامہ اقبال کی ہے۔ علامہ اقبال ،مصورِ پاکستان، شاعرِ مشرق جنہیں پیغمبر خودی بھی کہا جاتا ہے۔جب 1901ء میں ملکہ وکٹوریہ کا

انتقال ہوا تو علامہ اقبال نے ان کا پورے 110اشعار کا مرثیہ لکھا اور ماتمی جلسہ میں پڑھ کر سنایا۔اس کے چند اشعار ملاحظہ ہوں

میت اُٹھی ہے شاہ کی تعظیم کے لئے

اقبال!اُڑ کے خاک سر راہ گزار ہو

آئی ادھر نشاط اُدھر غم بھی آگیا

کل عید تھی تو آج محرم بھی آگیا

کہتے ہیں آج عید ہوئی ہے ہوا کرے

اس عید سے تو موت ہی آئے خدا کرے

اے ہند تیرے چاہنے والی گزر گئی

غم میں تیرے کراہنے والی گزر گئی

ہو ممات میں حیات ، ممات اسکا نام ہے

صدقے ہو جس پر خضر وفات اس کا نام ہے

ہلتا ہے جس سے عرش یہ رونا اسی کا ہے

زینت تھی جس سے تجھ کو یہ جنازہ اسی کا ہے

جب یہ دردناک مرثیہ شائع ہوا تو اس کے سرورق پر یہ لکھا تھا

اشکِ خون

یعنی ترکیبِ بند

جو حضور ملکہ معظمہ مرحومہ محترمہ کے انتقالِ پُر ملال پر مسلمانانِ لاہور کے ایک ماتمی جلسہ میں پڑھا گیا۔

از خاکسار اقبال

(ابتدائی کلامِ اقبال بہ ترتیب مہ و سال۔ مرتبہ ڈاکٹر گیان سنگھ۔ناشر اقبال اکادمی پاکستان۔ص 89 تا95)

ان اشعار کو پڑھ کر اٹارنی جنرل صاحب کا یہ دعویٰ بے بنیاد معلوم ہوتا ہے کہ وہ صرف چند مسلمان علماء تھے جو کہ انگریز حکومت کی تعریف کر رہے تھے۔حقیقت یہ تھی کہ ایک خوفناک دور کے بعد ایک مستحکم حکومت ہندوستان میں قائم ہوئی تھی اور اس کے قیام سے مسلمانوں کی مذہبی آزادی بحال ہوئی تھی ان کو ایک دردناک عذاب سے نجات ملی تھی۔اس وقت سب مسلمان ہندوستان میں برطانوی حکومت کے قیام کا خیر مقدم کر رہے تھے اور اس کے قیام کو اپنی بقاء کے لئے ضروری سمجھتے تھے۔

اصل میں مسئلہ یہ ہے کہ آج کے دور میں بالخصوص پاکستان میں لوگوں کا یہ خیال پختہ ہو گیا ہے کہ ان کے مطابق جب مہدی موعود کا ظہور ہو گا تو وہ جنگ کے ذریعہ کفار کو محکوم بنا لیں گے اور سب مسلمان ہو جائیں گے۔اٹارنی جنرل صاحب اس بات پر بہت حیرت کا اظہار کر رہے تھے کہ یہ کس طرح ممکن ہے کہ مہدی کا ظہور ہوتا ہے اور وہ کہتا ہے کہ جو اس وقت حکومت قائم ہے اس کی اطاعت کرو ، باغیانہ رویہ اختیار نہ کرو ،امن میں خلل نہ ڈالو، اسلام کو تبلیغ اور پیار سے پھیلاؤ اور ان خیالات کی تشہیر دوسرے ممالک میں بھی کرتا ہے۔یہاں اس دلچسپ حقیقت کا ذکر ضروری ہے کہ جماعتِ احمدیہ کے مخالفین کے بنیادی عقائد بھی حکومتوں کی تبدیلی کے ساتھ ہی تبدیل ہوجاتے ہیں۔جب انگریز یہاں حکمران تھا تو مہدی کے ظہور کے بارے

میں جماعت احمدیہ کے مخالفین کا کیا اعلان کر رہے تھے؟ہم اہل حدیث کے مشہور لیڈر اور جماعتِ احمدیہ کے اشد مخالف مولوی محمد حسین بٹالوی صاحب کی مثال پیش کرتے ہیں۔ انہوں نے اس دور میں ایک مضمون "آسمانی مسیح اور اس کا رفیق مہدی اور گورنمنٹ انگلشیہ۔" لکھا اور اس میں تحریر کیا

"اس مضمون میں ہم کو آسمانی مسیح اور اس کے رفیق مہدی کی نسبت اہلِ اسلام کا خیال بیان کر کے یہ ظاہر کرنا مدِ نظر ہے کہ یہ خیال عیسائی گورنمنٹِ انگلشیہ کے لئے خطرناک نہیں ہے بلکہ اس خیال کے برخلاف زمینی مسیح (حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی طرف اشارہ کر رہے ہیں) اور اس کے مثیل و ہمعصر و ہم سیرت مہدی کی آمد کا نیا خیال گورنمنٹِ انگلشیہ اور ہر ایک گورنمنٹ کے لئے (اسلامی ہی کیوں نہ ہو) پر خطر ہے۔"

(اشاعۃ السنہ۔ نمبر3 جلد12۔ ص73)

اور پھر مسیح کی آمدِ ثانی کے اسلامی تصور کا ذکر ان الفاظ میں کرتے ہیں۔

"... اس مشن کو پورا کرنے میں وہ زمینی تدبیروں اور اور انسانی سازشوں کے محتاج نہ ہوں گے اور میدانِ جنگ و جدال و خون ریزی و قتال آراستہ کر کے تلوار سے کام نہ لیں گے بلکہ اپنی روحانی طاقتوں اور آسمانی نشانوں کے ذریعہ اس مشن کو پورا کریں گے۔ ان کے وقت میں لڑائی بالکل موقوف ہو گی۔ تلوار اس وقت میں جنگ کے کام سے بیکار ہو جائے گی صرف کھیتی کاٹنے کے کام میں آئیں گی۔"

(اشاعۃ السنہ۔ نمبر3 جلد12۔ ص80)

ان حوالوں کا موازنہ ان خیالات سے کریں جن کا پرچار آج کل کر رہے ہیں تو فرق اور اس کی وجہ صاف ظاہر ہو جاتی ہے۔

بہر حال اسی موضوع پر بات ہو رہی تھی۔ حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے فرمایا:۔

" مسیح نے کسرِ صلیب کرنی تھی۔ وہ کی اور ہو رہی ہے ... جب جماعتِ احمدیہ اپنے زمانے کے تمام بڑے بڑے علماء سے اتفاق کرتی ہے تو وہ وجہ اعتراض بنا لیا جاتا ہے۔ اس زمانے کے بڑے بڑے بزرگ علما نے جو فتوے دیئے، جماعتِ احمدیہ کا فتویٰ اس سے مختلف نہیں۔ تو اگر ہم اتفاق کریں تب بھی زیرِ عتاب اگر ہم اختلاف کریں تب بھی زیرِ عتاب۔ یہ مسئلہ ہماری سمجھ سے ذرا اونچا نکل گیا ... "

اس کے بعد حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے حوالے پڑھ کر سنائے کہ کس طرح جب کسی سمت سے اسلام پر حملہ ہوا تو اس وقت حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے ایک فتح نصیب جرنیل کی طرح اسلام کا کامیاب دفاع کیا۔ جب عیسائی پادری اسلام پر حملہ کرتے تھے تو سب سے آگے حضرت مسیح موعود علیہ السلام بڑھ کر ان کا مقابلہ کرتے اور حضورؒ نے تفصیل سے بیان فرمایا کہ تاریخ میں جب بھی مسلمانوں کے حقوق کی خاطر آواز اُٹھانے اور جد وجہد کرنے کا وقت آیا تو جماعتِ احمدیہ ہمیشہ صف اول میں کھڑے ہوکر قربانیاں دیتی رہی تھی ۔ ابھی حضور یہ واقعات مرحلہ وار بیان فرما رہے تھے اور ابھی مسئلہ کشمیر اور مسئلہ فلسطین کے لیے مسلمانوں کی خدمات کا ذکر ہوناتھا کہ اس روز کی کارروائی کا وقت ختم ہوا۔

## 23/اگست کی کارروائی

اس روز کارروائی شروع ہوئی اور ابھی حضور انور ہال میں تشریف نہیں لائے تھے کہ ممبرانِ اسمبلی نے اپنے کچھ دکھڑے رونے شروع کئے۔ایک ممبر اسمبلی صاحبزادہ صفی اللہ صاحب نے یہ شکوہ کیا کہ پہلے یہ فیصلہ ہوا تھا کہ مرزا ناصر احمد لکھا ہوا بیان نہیں پڑھیں گے سوائے اس کے کہ وہ مرزا غلام احمد یا مرزا بشیر الدین کا ہو لیکن وہ کل ایک کاغذ سے پڑھ رہے تھے اور یہ ظاہر نہیں ہوتا تھا کہ یہ حوالہ کس کا ہے؟ دوسری بات انہوں نے یہ کہی کہ اٹارنی جنرل صاحب ایک چھوٹا سا سوال کرتے ہیں اور یہ جواب میں ساری تاریخ اپنی صفائی کے لیے پیش کر دیتے ہیں۔جہاں تک صفی اللہ صاحب کی پہلی بات کا تعلق ہے تو شاید انہیں بعض باتیں سمجھنے میں دشواری پیش آ رہی ہو اور دوسری بات بھی عجیب ہے۔ اعتراض جماعتِ احمدیہ پر ہورہے تھے۔کچھ اعتراضات ایسے تھے کہ ان کا صحیح تاریخی پس منظر پیش کرنا ضروری تھا۔کوئی بھی صاحبِ عقل اس بات کی اہمیت سے انکار نہیں کر سکتا کہ بہت سی تحریروں اور واقعات کو سمجھنے کے لیے ان کے صحیح پس منظر کا جاننا ضروری ہے۔اصل مسئلہ یہ تھا کہ اعتراض تو پیش کیے جا رہے تھے لیکن جوابات سننے کی ہمت نہیں تھی۔ایک اور ممبر ملک سلیمان صاحب نے کہا کہ کارروائی کی جو کاپی دی گئی ہے اس پر Ahmadiya issue لکھا ہوا ہے ،جب کہ یہ احمدی ایشو نہیں بلکہ قادیانی ایشو ہے۔یہ ہم نے فیصلہ نہیں کیا کہ یہ احمدی ایشو ہے۔اور شاہ احمد نورانی صاحب نے اس کی تائید کی۔گویا یہ بھی پاکستان کی قومی اسمبلی کا حق تھا کہ وہ ایک مذہبی جماعت کا نام اس کی مرضی کے خلاف تبدیل کر دیں۔لیکن اس وقت سپیکر صاحب نے اس خلافِ عقل اعتراض پر کوئی توجہ نہیں دی۔

جب کارروائی شروع ہوئی تو حضور نے قدرے تفصیل سے یہ تفاصیل بیان کرنی شروع کیں کہ کس طرح حضرت خلیفۃ المسیح الثانی اور جماعت ِاحمدیہ نے ہمیشہ مسلمانوں میں اتحاد کی کوششیں کیں اور ان کے مفادات کے لیے بے لوث خدمات سرانجام دیں۔جب سائمن کمیشن کا مرحلہ آیا اور حضور نے اس صورت ِحال پر تبصرہ تحریر فرمایا تو اخبار" سیاست" نے لکھا کہ اس ضمن میں حضرت خلیفۃ المسیح الثانی نے جو خدمات سرنجام دی ہیں وہ منصف مزاج مسلمان اور حق شناس انسان سے خراج تحسین وصول کرتی ہیں۔جب اہلِ فلسطین کے حقوق کے لئے حضور نے الکفر ملة واحدة تحریر فرمایا تو عرب دنیا کے کئی اخبارات نے اسے خراجِ تحسین پیش کیا۔حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے اس کے حوالے پڑھ کر سنائے۔اٹارنی جنرل صاحب یہ ثابت کرنے کی کوشش کر رہے تھے کہ جماعت ِاحمدیہ نے ہمیشہ اپنے آپ کو مسلمانوں اور اپنے ہم وطنوں کی امنگوں سے ان کی جدوجہد سے علیحدہ رکھا ہے۔حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے اس کے جواب میں جماعت احمدیہ کے اشد ترین مخالف مولوی ثناء اللہ امرتسری صاحب کا ایک حوالہ پڑھ کر سنایا۔ایک مرتبہ ہندوستان کی آزادی کے بارے میں حضرت خلیفۃ المسیح الثانی کا خطبہ الفضل میں شائع ہوا۔اس کا حوالہ دے کر مولوی ثناء اللہ امرتسری صاحب نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے فرمودات پر اعتراضات تو کئے لیکن اس کے ساتھ انہیں یہ اعتراف بھی کرنا پڑا:

"یہ الفاظ کس جرأت اور غیرت کا ثبوت دے رہے ہیں۔کانگرسی تقریروں میں اس سے زیادہ نہیں ملتے۔چالیس کروڑ ہندوستانیوں کو غلامی سے آزاد کرانے کا ولولہ جس قدر خلیفہ جی کی اس تقریر میں پایا جاتا ہے وہ گاندھی جی کی تقریر میں بھی نہیں ملے گا۔"

(اہلحدیث۔6/جولائی1945ء۔ص4)

سوالات کرنے والے نامکمل حوالے پیش کر کے یہ ثابت کرنے کی لاحاصل کوشش کر رہے تھے کہ جب پاکستان کے قیام کے لئے جدوجہد ہو رہی تھی تو احمدیوں نے اس کی مخالفت کی تھی۔حالانکہ جس مقصد کے لئے سپیشل کمیٹی کا اجلاس ہو رہا تھا ،اس کا اس معاملے سے دور کا بھی تعلق نہیں تھا۔حضور نے اس دور میں شائع ہونے والی ایک کتاب کا یہ حوالہ پڑھ کر سنایا۔یہ کتاب محمد ابراہیم میر سیالکوٹی صاحب نے مسلم لیگ کی تائید میں لکھی تھی۔واضح رہے کہ اس کتاب کی دیگر عبارات ظاہر کر دیتی ہیں کہ وہ عقیدے کے اعتبار سے جماعتِ احمدیہ سے شدید اختلاف رکھتے تھے۔اس میں وہ لکھتے ہیں:۔

” ... حافظ محمد صادق سیالکوٹی نے احمدیوں سے موافقت کرنے کے متعلق اعتراض کیا ہے اور ایک اور امرتسری شخص نے بھی پوچھا ہے۔سو ان کو معلوم ہو اوّل تو میں احمدیوں کی شرکت کا ذمہ دار نہیں ہوں۔کیونکہ میں نہ تو مسلم لیگ کا کوئی عہدیدار ہوں اور نہ ان کے یا کسی دیگر کے ٹکٹ پر ممبری کا امیدوار ہوں کہ اس کا جواب میرے ذمہ ہو۔دیگر یہ کہ احمدیوں کا اسلامی جھنڈے کے نیچے آجانا اس بات کی دلیل ہے کہ واقعی مسلم لیگ ہی مسلمانوں کی واحد نمائندہ جماعت ہے ...

ہاں اس وقت مسلم لیگ ہی ایک ایسی جماعت ہے جو خالص مسلمانوں کی ہے۔اس میں مسلمانوں کے سب فرقے شامل ہیں۔پس احمدی صاحبان بھی اپنے آپ کو ایک اسلامی فرقہ جانتے ہوئے اس میں شامل ہو گئے جس طرح کے اہلحدیث اور حنفی اور شیعہ وغیرہم شامل ہوئے۔“

(پیغام ہدایت در تائید پاکستان و مسلم لیگ ، مرتبہ محمد ابراہیم میر سیالکوٹی ، شائع کردہ ثنائی پریس ، ص112و113)

ملاحظہ کیجئے اس وقت جماعت کے مخالفین یہ اعتراض اُٹھا رہے تھے کہ احمدی کیوں مسلم لیگ میں شامل ہوتے ہیں اور اب یہ دعویٰ کر کے اعتراض کیا جا رہا تھا کہ احمدیوں نے اس وقت اپنے آپ کو مسلم لیگ سے علیحدہ رکھا تھا۔

جب یہ ذکر بڑھتا ہوا فرقان بٹالین کے ذکر تک پہنچا تو یہ صاف نظر آ رہا تھا کہ سوالات کرنے والوں نے جو تاثرات قائم کرنے کی کوشش کی تھی وہ اس ٹھوس بیان کے آگے دھواں ہو کر غائب ہو رہے تھے۔جب پاکستان خطرے میں تھا تو سب سے پہلے پاکستانی احمدیوں نے رضاکارانہ طور پر اپنی جانوں کا نذرانہ پیش کیا تھا۔آج اسمبلی میں جو جماعتیں سب سے زیادہ جماعتِ احمدیہ کی مخالفت میں پیش پیش تھیں، اس وقت ان میں سے کسی کو بھی یہ توفیق نہیں ہوئی تھی کہ اپنے ملک کے دفاع کے لئے آگے آتی۔

اٹارنی جنرل صاحب نے کہا کہ آپ سے یہ سوال نہیں کیا گیا۔اس طرح باہر کی باتیں آ جائیں گی۔حضور نے اس پر فرمایا کہ ٹھیک ہے۔مَیں یہ بیان بند کر دیتا ہوں۔

لیکن حقیقت یہ تھی کہ جماعتِ احمدیہ پر جس قسم کے اعتراضات کیے گئے تھے ان کے پیشِ نظر یہ تفصیلات بیان کرنا ضروری تھیں اور جب آخر میں اس وقت جب کہ جماعت کا وفد موجود نہیں تھا تو جماعت کے مخالفین نے فرقان بٹالین کے حوالے سے کافی اعتراضات اُٹھائے۔انصاف کا تقاضا تو یہ تھا کہ یہ اعتراض اس وقت اُٹھائے جاتے جب جماعت کا وفد وہاں موجود تھا تاکہ ان کا جواب بھی دیا جاسکتا۔پھر اٹارنی جنرل صاحب نے کہا کہ اگر آپ سمجھتے ہیں کہ آپ کے موقف کی وضاحت کے لیے ان کا بیان کرنا ضروری ہے تو آپ بیان کر دیں۔اس پر حضور نے اہلِ کشمیر کے لیے جماعتِ احمدیہ کی بےلوث خدمات کا خلاصہ بیان فرمایا۔اس کے بعد

جو سوالات شروع ہوئے تو وہ انہی سوالات کا تکرار تھاجو پہلے بھی کئی دفعہ ہو چکے تھے۔معلوم ہوتا ہے کہ اٹارنی جنرل صاحب اس موہوم امید پر انہیں دہرا رہے تھے کہ شاید جوابات میں کوئی قابلِ گرفت بات مل جائے۔

اعتراض اُٹھانے والوں نے اپنی طرف سے یہ غیر متعلقہ اور خلافِ واقعہ اعتراض تو اُٹھا دیا تھا کہ احمدیوں نے ہمیشہ خود کو مسلمانوں سے ہر طرح علیحدہ رکھا ہے لیکن جب حقائق سنائے گئے تو یہ ان کے لئے ناقابلِ برداشت ہو رہا تھا۔جب مغرب کے وقفہ کے بعد اجلاس دوبارہ شروع ہوا تو مولوی عبدالحق صاحب نے ان الفاظ میں اپنے دکھڑے رونے شروع کئے۔

" جی گزارش یہ ہے کہ کل دو گھنٹے تقریباََ اس نے تقریر کی اور آج بھی۔وہ تو اپنی تاریخ پیش کر رہے ہیں یا ریکارڈ کرا رہے ہیں۔ہمارا تو اٹارنی جنرل صاحب کا یہ سوال تھا کہ انگریزوں کی وفاداری کی جو تم نے پیش کیا ہے تو اس کی کیا وجہ ہے ؟ یا مسلمانوں کو تم کافر اور پکا کافر کہتے ہو، جنازے کی نماز میں شرکت نہیں کرتے ،شادی نہیں کرتے ،عبادت میں شریک نہیں ہوتے۔اب وہ کہتے ہیں ہم نے مسلمانوں کے ساتھ نہیں کہا۔یہ تو ایسا ہے کہ جیسا ایک شخص کسی کو کہے " یہ چیز کیا ہے ؟"وہ کہتا ہے "کتا"۔اب وہ کہتا ہے میں پانی بھی اس کو دیتا ہوں، روٹی بھی دیتا ہوں ،جگہ بھی دیتا ہوں۔مقصد تو اصل وہی ہے کہ جو چیز ان سے پوچھی جائے ہمارے اٹارنی جنرل صاحب اس کا جواب دیں اور بس..."

مولوی صاحب کا شکوہ مضحکہ خیز ہونے کے علاوہ نا قابلِ فہم بھی تھا۔نہ معلوم بیچارے کیا کہنا چاہتے تھے؟

ایک سوال یہ دہرایا گیا کہ باؤنڈری کمیشن کے سامنے جماعت نے اپنا میمورنڈم کیوں پیش کیا؟ جیسا کہ پہلے ذکر آ چکا ہے کہ برصغیر کی آزادی کے وقت صوبہ پنجاب کی تقسیم کے لئے جو کمیشن قائم ہوا تھا اس کے روبرو جماعتِ احمدیہ کا ایک میمورنڈم بھی پیش ہوا تھا۔اس کا کچھ جواب پہلے ہی آ چکا ہے کہ ایسا مسلم لیگ کی

مرضی سے ان کے کیس کی تائید کرنے کے لئے کیا گیا تھا۔اس مرحلہ پر اٹارنی جنرل صاحب نے اس کمیشن کے ایک جج جسٹس منیر صاحب کے ایک مضمون کا حوالہ پڑھ کر اعتراض اُٹھانے کی کوشش کی۔

جسٹس منیر صاحب نے 1964ء میں پاکستان ٹائمز میں ایک مضمون لکھا جس کا ایک پیراگراف جماعت احمدیہ کے میمورنڈم کے بارے میں تھا۔اٹارنی جنرل صاحب نے یہ حوالہ پڑھ کر سنایا اور کہا کہ ہم چوہدری ظفراللہ خان صاحب کی خدمات کا اعتراف تو کرتے ہیں لیکن جسٹس منیر کے اس مضمون سے جماعت احمدیہ کے میموریںڈم کے بارہ میں منفی تاثر ابھرتا ہے۔

ہم جسٹس محمد منیر صاحب کے اس مضمون کا متعلقہ حصہ من و عن درج کر کے ان میں تحریر کئے گئے حقائق کا تجزیہ پیش کریں گے۔جسٹس منیر صاحب لکھتے ہیں۔

"In connection with this part of the case I cannot refrain from mentioning an extremely unfortunate circumstance. I have never understood why the Ahmadis submitted a seperate representation. The need for such a representation could arise only if the Ahmadis did not agree with the Muslim league case- itself a regrettable possibility. Perhaps they intended to reinforce the Muslim League's case but in doing so they gave the facts and figures for different parts of Garh Shankar, thus giving prominence to the fact that in the area between River Bein and River Basanter the non-Muslims constituted a majority and providing arguement for the contention that if the area between rivers Ujh and Bein went to India, the area between the Bein

River and the Basanter river would automatically go to India. As it is this area has remained with us but the stand taken by the Ahmadi's did create considerable embarrassment for us in the case of Gurdaspur".

(Pakistan Times,June 24, 1964, article ' Days to Remember by M. Munir)

اب ہم مندرجہ بالا حوالے کے مختلف مندرجات کا جائزہ لیتے ہیں۔اس کے پہلے حصہ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ جسٹس محمد منیر صاحب یہ تحریر فرما رہے ہیں کہ انہیں پورے وثوق سے اس بات کا علم نہیں کہ احمدیوں کے میمورنڈم کا مقصد کیا تھا ؟ کیا وہ مسلم لیگ کے کیس کی تائید کر رہے تھے یا معاملہ اس کے برعکس تھا۔ایک پہلو تو ہم وضاحت سے بیان کر چکے ہیں کہ اس میمورنڈم کی پہلی سطر سے ہی یہ بات واضح ہو جاتی تھی کہ جماعت احمدیہ کے اس میمورنڈم کا مقصد کیا تھا اور بعد کے مندرجات جو کہ اب شائع ہوچکے ہیں اور ہر کوئی ان کا مطالعہ کر سکتا ہے،اس بات کو بالکل واضح کر دیتے ہیں کہ یہ سارا میمورنڈم مسلم لیگ کے کیس کی تائید کے لئے پیش کیا گیا تھا۔اگر حقیقت میں جسٹس محمد منیر صاحب کو اس معاملہ میں ابہام رہ گیا تھا تو اس سے صرف ایک ہی نتیجہ نکل سکتا ہے کہ انہوں بحیثیت جج تمام متعلقہ کاغذات کا مطالعہ نہیں کیا تھا لیکن ایسا بھی نہیں ہو سکتا کیونکہ جیسا کہ ہم حوالہ درج کر چکے ہیں کہ انہوں خود 1953ء کی تحقیقاتی عدالت کی رپورٹ میں یہ تحریر فرمایا تھا کہ وہ اس وقت احمدیوں کے پاس اس کے علاوہ اور کوئی چارہ نہیں تھا کہ قادیان کو پاکستان میں شامل کرانے کے لئے کوشش کریں۔ان کی پہلی تحریر دوسری تحریر کی تردید کر رہی ہے۔

دوسرے یہ مضمون تین اقساط میں شائع ہوا تھا جو حوالہ ہم نے پیش کیا ہے وہ تیسری قسط کا ہے اور اس کی پہلی قسط میں جسٹس منیر صاحب نے تحریر فرمایا تھا کہ چوہدری ظفراللہ خان صاحب نے مسلم لیگ اور جماعت

احمدیہ کا کیس پیش کیا تھا۔ یہ بات بالکل غلط ہے۔حضرت چوہدری ظفر اللہ خان صاحب نے مسلم لیگ کا کیس پیش کیا تھا اور مکرم شیخ بشیر احمد صاحب نے جماعت احمدیہ کا کیس پیش کیا تھا۔اس بنیادی غلطی سے ہی یہ ظاہر ہو جاتا ہے کہ یا تو جس وقت یہ مضمون لکھا گیا اس وقت لکھنے والی کی یادداشت اس کا ساتھ نہیں دے رہی تھی یا پھر وہ عمداً حقائق کو مسخ کر کے پیش کر رہے تھے۔

یہ سوال ضرور اہم ہے کہ آخر جماعت احمدیہ نے میمورنڈم کیوں پیش کیا؟ تو یہ میمورنڈم بھی مسلم لیگ کے کہنے پر اس کے کیس کو مضبوط کرنے کے لئے پیش کیا گیا تھااور جو بھی اس کی شائع شدہ کارروائی کو پڑھے گا اس پر یہ حقیقت کھل جائے گی۔کانگرس کے کیس کو مضبوط کرنے کے لئے سکھوں کی طرف سے یہ موقف پیش کیا گیا تھا کہ لاہور اور مغربی پنجاب میں ان کے بہت سے مقدس مقامات موجود ہیں اور چونکہ زیادہ تر سکھ مشرقی پنجاب میں آباد ہیں اور ہندوستان میں شامل ہو رہے ہیں اس لئے یہ ضروری ہے کہ جن اضلاع میں سکھوں کے مقدس مقامات ہیں وہ پاکستان کا نہیں بلکہ ہندوستان کا حصہ بنائے جائیں اور اس کے مقابل پر مسلم لیگ کی طرف سے یہ موقف پیش کیا گیا تھا کہ اس کلیہ کے تحت تو جن اضلاع میں مسلمانوں کے مقدس مقامات ہیں خاص طور پر جو اضلاع متنازع ہیں انہیں لازمی پاکستان میں شامل کرنا چاہیے۔خاص طور پر جبکہ ان کی اکثریت بھی مسلمان ہے اور جماعت احمدیہ کے میمورنڈم میں ایک یہ اہم پہلو بھی اجاگر کیا گیا تھا اور اس قسم کا میمورنڈم مسلم لیگ نے صرف جماعت احمدیہ کی طرف سے پیش نہیں کرایا تھا بلکہ اس قسم کا میمورنڈم مسلمانان بٹالہ نے صدر مسلم لیگ بٹالہ کی وساطت سے پیش کیا تھا جس میں دیگر دلائل کے علاوہ یہ دلیل بھی پیش کی گئی تھی کہ تحصیل بٹالہ میں مسلمانوں کے بہت سے مزارات اور مقدس مقامات ہیں اور اس میمورنڈم میں ایک حصہ یہ بھی تھا اگر مذہبی مقدس مقامات اور مزارات کو فیصلہ میں مد نظر رکھا جا رہا ہے تو پھر مسلمانوں میں ایک فرقہ

قادیانی بھی ہیں جن کے بانی قصبہ قادیان سے ہیں اور اس کے ایک ایک ذرہ سے ان کی تاریخ وابستہ ہے اور قادیانی بڑے واضح الفاظ میں پاکستان کے حق میں رائے دے چکے ہیں۔

(The Partition of Punjab A Compilation of Official Documents Vol.1 p470-473)

اس میمورنڈم میں لفظ قادیانی کا استعمال ہی اس بات کو واضح کر دیتا ہے کہ اس کی تیاری میں کسی احمدی کا ہاتھ نہیں تھا۔

حقیقت یہ ہے کہ مسلمانوں میں سے مسلم لیگ کے علاوہ اور کئی مسلمان گروہوں سے مسلم لیگ کے کیس کو مضبوط بنانے کے لئے میمورنڈم پیش کرائے گئے تھے۔مثلاً پنجاب مسلم سٹوڈنٹس فیڈریشن نے اپنا علیحدہ میمورنڈم پیش کیا تھا مسلمانان بٹالہ نے مسلم لیگ تحصیل بٹالہ کے صدر کی وساطت سے علیحدہ میمورنڈم پیش کیا تھا۔لدھیانہ کی مسلم لیگ نے اپنا علیحدہ میمورنڈم پیش کیا تھا۔جالندھر کی مسلم لیگ نے اپنا علیحدہ میمورنڈم پیش کیا تھا۔انجمن مغلیہ نے اپنا علیحدہ میمورنڈم پیش کیا تھا، ینگ مین مسلم ایسوسی ایشن نے اپنا علیحدہ میمورنڈم پیش کیا تھا،تحصیل جالندھر کی مسلم راجپوت ایسوسی ایشن نے علیحدہ اور مسلم راجپوت کمیٹی گڑھ شنکر اور نواں شہر نے علیحدہ میمورنڈم پیش کیا، انجمن مدرسۃ البنات جالندھر نے علیحدہ میمورنڈم پیش کیا۔ اس پس منظر میں جماعت ِاحمدیہ کو الزام دینا کہ اس نے ایسا میمورنڈم کیوں پیش کیا ،ایک بے معنی بات ہے۔

(The Partition of Punjab A Compilation of Official Documents Vol.1 p474-477)

اور یہ میمورنڈم مسلم لیگ کے کیس مضبوط کرنے کے لئے اور ان کی حمایت کے لئے پیش کئے گئے تھے۔اسی طرح سکھوں کی طرف سے ایک مجموعی میمورنڈم پیش کیا گیا تھا اور اس کی تائید میں سکھوں کے

بعض گروہوں نے اپنے علیحدہ میمورنڈم پیش کئے تھے اور اگر چہ کانگریس نے اپنا میمورنڈم پیش کیا تھا مگر کئی ہندو تنظیموں نے اپنے علیحدہ میمورنڈم اس کی تائید میں پیش کئے تھے۔

پھر جسٹس منیر صاحب نے اپنے مضمون میں لکھا تھا کہ احمدیوں نے گڑھ شنکر کے مختلف علاقوں کے مختلف اعداد و شمار پیش کئے تھے جس کی وجہ سے مسلم لیگ کا کیس کمزور ہوا تھا۔اب تو جماعتِ احمدیہ کا میمورنڈم شائع ہو چکا ہے اور ہر کوئی اس حقیقت کا جائزہ لے سکتا ہے جماعتِ احمدیہ کے میمورنڈم میں گڑھ شنکر کے اعداد و شمار شامل ہی نہیں تھے۔البتہ مسلم لیگ کی طرف سے گڑھ شنکر کی مذہب وار آبادی کے اعداد و شمار پیش کئے گئے تھے اور وہ اس شائع شدہ کارروائی کی دوسری جلد کے صفحہ 556 پر موجود ہیں۔جہاں تک اس دعویٰ کا تعلق ہے کہ جماعت احمدیہ کے میمورنڈم سے کانگریس کو علم ہوا تھا کہ بین اور بسنتر نالہ کے درمیان غیر مسلموں کی اکثریت ہے تو یہ دعویٰ ہی مضحکہ خیز ہے کیونکہ اس کارروائی کا سرسری مطالعہ ہی بتا دیتا ہے کہ کانگریس کو بخوبی علم تھا کہ کہاں کہاں کون سا گروہ اکثریت میں ہے۔البتہ اس کارروائی کی تیسری جلد کے صفحہ 201 پر جسٹس مہر چند کے فیصلے میں اس علاقے کے حوالے سے جماعت احمدیہ کے جمع کرائے گئے نقشہ کا حوالہ ہے اور جماعت احمدیہ نے یہ نقشہ اس لئے پیش کیا تھا کیونکہ جسٹس دین محمد صاحب نے جو کہ مسلم لیگ کے نامزد کردہ جج تھے انہوں نے جماعت احمدیہ کے وکیل مکرم شیخ بشیر احمد صاحب سے کہا تھا کہ وہ یہ نقشہ کمیشن میں جمع کرائیں جس میں مختلف مذاہب کی اکثریت والے متصل علاقے دکھائے گئے ہوں۔اب کسی طرح بھی اس پر جماعت احمدیہ کو متہم کرنا ایک خلاف عقل بات ہے۔ورنہ جماعت احمدیہ کے میمورنڈم میں تو صرف یہ نکتہ اُٹھایا گیا تھا کہ ضلع ،تحصیل یا اس سے کوئی بھی چھوٹا یونٹ لے لیں قادیان پاکستان کے مسلم اکثریت علاقہ سے متصل ہے اور اسے پاکستان میں شامل ہونا چاہئے۔یہ نقشہ تو جسٹس دین محمد صاحب کے کہنے پر جمع کروایا گیا تھا

اس کے بعد ظفر انصاری صاحب کچھ اور ایسے اعتراضات پیش کرتے رہے جو کہ ایک عرصہ سے جماعت ِاحمدیہ کے مخالفین کر رہے تھے۔مثلاً یہ کہ کیا احمدی حج کا مقام اپنے جلسہ سالانہ کو دیتے ہیں،اس کے جواب میں حضور نے فرمایا کہ احمدیوں کے نزدیک حج ہر صاحبِ استطاعت پر فرض ہے۔پھر یہ عجیب اعتراض کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو بیت الذکر اور بیت الفکر کے متعلق یہ الہام ہوا تھا کہ جو اس میں داخل ہوگا وہ امن میں آ جائے گا۔جب کہ مسلمانوں کے نزدیک مکہ مکرمہ امن کا مقام ہے اور یہ مقام مکہ مکرمہ کو حاصل ہے۔اس کے جواب میں حضورؒ نے فرمایا کہ آپ یہ کہتے ہیں کہ رسولِ کریم کی بعثت صرف اس لیے تھی کہ صرف ایک چھوٹی سی جگہ کو امن کا مقام بنا دیا جائے لیکن ہم یہ کہتے ہیں کہ مکہ تو صرف ایک Symbol ہے اور وہ ایک نمونہ ہے اور ہمیں حکم ہے کہ جگہ جگہ وہ مقامات بناؤ جہاں پر داخل ہونے والے امن میں آجائیں۔لیکن اب یہ تھا کہ جب حضور اس کا جواب دے دیتے تو سپیکر صاحب فوراً اگلا سوال پوچھنے کا کہتے اور مجبوراً مولوی صاحب کو آگے چلنا پڑتا۔

جب اٹارنی جنرل صاحب کی جگہ مولوی صاحب کو سوالات کے لیے سامنے لایا گیا تو وجہ یہ بیان کی گئی تھی کہ اٹارنی جنرل صاحب چونکہ عربی صحیح نہیں بول سکتے اس لیے کچھ سوالات مولوی صاحب پیش کریں گے ۔لیکن حقیقت یہ تھی کہ مولوی صاحب اکثر سوالات وہ کر رہے تھے جن میں عربی بولنے کی کوئی ضرورت ہی نہیں تھی۔مشہور ہے کہ مخالفین کو یہ شک ہو گیا تھا کہ اٹارنی جنرل صاحب سوالات سے جماعت کو مطلع کر دیتے ہیں،اسی لئے حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ فوراً سوال کا جواب دے دیتے ہیں۔اس لیے اپنی طرف سے مخالفین نے یہ چال چلی تھی کہ اب ان میں سے کوئی براہِ راست یہ سوالات کرے۔لیکن خدا کا کرنا ایسا ہوا کہ جو سوالات اب کیے جا رہے تھے ان میں سے اکثر کے متعلق لکھا ہوا مواد جماعت کے وفد کے پاس موجود تھا اس لیے مولوی صاحب کو پاؤں جمانے کا موقع بھی میسر نہیں آ رہا تھا۔

اس مرحلہ پر سپیکر صاحب نے جماعت کے وفد کو کہا کہ وہ کمیٹی روم میں دس منٹ انتظار کریں اور کارروائی لکھنے والوں کو بھی باہر جانے کا کہا۔اس دوران کارروائی لکھی نہیں گئی۔اس لیے خدا ہی بہتر جانتا ہے کہ اس دوران کیا بات ہوئی۔جب دس منٹ کے بعد کارروائی دوبارہ شروع ہوئی تو مولوی ظفر انصاری صاحب نے ایک مختصر سوال یہ کیا کہ دمشق اور قادیان میں کیا مماثلت ہے اور اس کے بعد اٹارنی جنرل صاحب نے اس کارروائی کا آخری سوال کیا۔انہوں نے کہا کہ مرزاصاحب میں آپ کی توجہ محضر نامے کے صفحہ 189 کی طرف دلاتا ہوں۔اور اٹارنی جنرل صاحب نے کہا کہ بعض ممبران محسوس کر رہے ہیں کہ اس کی Relevance کیا ہے۔پھر انہوں نے محضر نامے کے آخر پر درج حضرت مسیح موعود کی پر شوکت تحریر کا شروع کا حصہ پڑھا جو یہ تھا:۔

"اے لوگو تم یقیناً سمجھ لو کہ میرے ساتھ وہ ہاتھ ہے جو اخیر تک مجھ سے وفا کرے گا۔اگر تمہارے مرد اور تمہاری عورتیں اور تمہارے جوان اور تمہارے بوڑھے اور تمہارے چھوٹے اور تمہارے بڑے سب مل کر میرے ہلاک کرنے کے لیے دعائیں کریں یہاں تک کہ سجدے کرتے کرتے ناک گل جائیں اور ہاتھ شل ہو جائیں تب بھی خدا ہر گز تمہاری دعا نہیں سنے گا ..."

یہ حصہ پڑھ کر اٹارنی جنرل صاحب نے سوال کیا کہ یہ کوئی دھمکی ہے یا اپیل ہے۔اس کی Relevance کیا ہے۔اس پر حضور نے فرمایا کہ

یہ دھمکی نہیں یہ خواہش بھی نہیں۔آپ سمجھ لیں خود کہ کیوں مَیں یہ لفظ استعمال کر رہا ہوں۔یہ دھمکی بھی نہیں یہ خواہش بھی نہیں۔یہ صرف ایک عاجزانہ التماس کی گئی ہے کہ تم اپنے اور میرے درمیان جو اختلاف ہے اسے خدا تعالیٰ پر چھوڑ دو۔میرا یہ عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ پر جب تم چھوڑو گے تو میری دعائیں قبول ہوں

گی اور میں کامیاب ہوں گا اور تمہاری دعائیں قبول نہیں ہوں گی اور جس مقصد غلبہ اسلام کے لیے کھڑا کیا گیا ہے مجھے وہ پورا ہو گا اور اسلام ساری دنیا پر غالب آجائے گا۔

اس کے بعد اٹارنی جنرل صاحب نے یہ کہا کہ اب ان کے سوالات ختم ہو گئے ہیں اور حضور سے کہا کہ آپ کسی سوال کے متعلق کچھ اور کہنا چاہیں تو کہہ سکتے ہیں۔اس پر حضور نے فرمایا کہ

"شکایت ،کوئی شکوہ یا گلہ نہیں،میں ویسے حقیقت بیان کر نے لگا ہوں کہ گیارہ دن مجھ پر جرح ہوئی ہے۔دو دن پہلے۔گیارہ دن جرح کے ہیں اور جس کا مطلب یہ ہے کہ قریباً ساٹھ گھنٹے مجھ پر سوال پہلے بتا کر کے جرح کی گئی ہے اور میرے دماغ کی کیفیت یہ ہے، نہ دن کا مجھے پتہ نہ رات کا مجھے پتہ ہے۔میں نے اور بھی کام کرنے ہوتے ہیں۔عبادت کرنی ہے دعائیں کرنی ہیں۔سارے کام لگے ہوئے ہیں ساتھ ...

میں صرف ایک بات آپ کی اجازت سے فائدہ اُٹھاتے ہوئے یہ کرنا چاہتا ہوں کہ اگر دل کی گہرایاں چیر کر میں آپ کو دکھا سکوں تو وہاں میرے اور میری جماعت کے دل میں اللہ تعالیٰ جب کہ اسلام نے اسے پیش کیا ہے دنیا کے سامنے اور حضرت خاتم الانبیاء محمد ﷺ کی محبت اور عشق کے سوا کچھ نہیں پائیں گے۔ شکریہ"

اس کے بعد ایک بار پھر اٹارنی جنرل صاحب نے کہا کہ اب ان کے پاس اور کوئی سوال نہیں ہے۔اور سپیکر صاحب نے تمام لوگوں کا شکریہ ادا کیا کہ انہوں نے صبر و تحمل سے کارروائی میں حصہ لیا اور کہا کہ وہ تمام حوالے جو دیئے گئے ہیں یا quoteکئے گئے ہیں اور اب تک پیش نہیں کئے گئے وہ دو تین دن میں پہنچا دیئے جائیں اور کہا کہ وفد کو وضاحت کے لئے دوبارہ طلب کیا جا سکتا ہے یا تحریری طور پر کچھ وضاحتیں مانگی جا سکتی ہیں۔اٹارنی جنرل صاحب کا خیال تھا کہ دوبارہ طلب کرنے کی نوبت نہیں آئے گی۔

اور ایک بار پھر بڑے اصرار سے کہا کہ اس کارروائی کو خفیہ رکھنا چاہئے اور اس طرح یہ تاریخی کارروائی ختم ہوئی۔ غیر مبائع احمدی احباب پر سوالات اس کے بعد 26/اگست سے شروع ہوئے۔

## چند اہم نکات کا اعادہ

پڑھنے والے اس کارروائی کا خلاصہ پڑھ چکے ہیں۔یہ کارروائی اپنی مثال آپ ہی ہے۔آئندہ آنے والے وقت میں اس کے متعلق بہت کچھ لکھا اور کہا جائے گا۔ہم ساتھ کے ساتھ اہم امور کے متعلق اپنا نقطہ نظر بھی بیان کرتے آئے ہیں لیکن مناسب ہو گا کہ کچھ اہم نکات کا خلاصہ ایک بار پھر پیش کر دیں۔

(ا) غلط حوالے

یہ بات بالکل سمجھ میں نہیں آتی کہ اس تواتر کے ساتھ یحییٰ بختیار صاحب نے یا یوں کہنا زیادہ مناسب ہو گا کہ انہیں سوالات مہیا کرنے والے ممبران اور علماء نے اتنے غلط حوالے کس طرح مہیا کئے۔علماء اور وکلاء کی ایک لمبی چوڑی ٹیم دن رات کام کر رہی تھی۔ان کو لائبریرین اور عملہ بھی مہیا تھا اور انہیں تیاری کے لئے کافی وقت بھی دیا گیا تھا۔جماعتِ احمدیہ کے وفد کو معلوم ہی نہیں ہوتا تھا کہ کیا سوال کیا جائے گا جبکہ سوال کرنے والے اپنی مرضی سے سوالات کرتے تھے اور انہیں مرضی کے سوالات تیار کرنے کے لئے ایک لمبا عرصہ بھی ملا تھا۔پھر بھی مسلسل ان کے پیش کردہ حوالے غلط نکلتے رہے اور یہ عمل اتنے دن بغیر کسی وقفہ کے جاری رہا۔اگر سوالات میں پیش کئے گئے حوالے اس طرح غلط نکل رہے ہوں تو سوالات کی کوئی حیثیت ہی نہیں رہتی۔نہ معلوم اللہ تعالیٰ کی طرف سے کیا تصرف تھا کہ آخر تک یہ لوگ اس بنیادی نقص کو دور ہی نہ کر سکے۔جب ہم نے اس بارے میں ڈاکٹر مبشر حسن صاحب سے سوال کیا تو انہوں نے کمال قولِ سدید سے جواب دیا:۔

”یہ ہوا ہی کرتے ہیں دن رات ہوتا ہے۔یحیٰ بختیار بیوقوف آدمی تھا۔بالکل جاہل اور اس کو تو جو کسی نے لکھ کر دے دیا اس نے وہ کہہ دیا۔“

جب یہ سوال اس اضافہ کے ساتھ دہرایا گیا جب ان کو عملہ اور دیگر سہولیات بھی میسر تھیں تو پھر بار بار یہ غلطیاں کیوں ہوئیں تو اس پر جو سوال و جواب ہوئے وہ درج کئے جاتے ہیں۔

ڈاکٹر مبشر حسن صاحب :ارے بابا! وہ کارروائی ساری Fictitious( بناوٹی ) تھی۔

سلطان : وہ اسمبلی کی کارروائی ساری Fictitious تھی؟

ڈاکٹر مبشر حسن صاحب:فیصلہ پہلے سے ہوا ہوا تھا کہ کیا کرنا ہے۔

سلطان:So there was no need to bother

ڈاکٹر مبشر حسن صاحب: No need to bother

ہم نے یہ سوال پروفیسر غفور صاحب کے سامنے بھی رکھا کہ اس کارروائی کے دوران جب سوالات پیش کئے جا رہے تھے تو ان میں پیش کردہ حوالے اس تواتر سے غلط کیوں ہو رہے تھے۔تو انہوں نے جواب دیا کہ میرے خیال میں یہ سوالات قادیانیوں کی کتابوں پرBase کر کے کئے گئے تھے اور ان دونوں(یعنی دونوں وفود نے) میں سے کسی نے بھی اسے چیلنج نہیں کیا۔اور پھر یہ ذکر شروع کر دیا کہ احمدیوں نے ہی روزِ اوّل سے اپنے آپ کو مسلمانوں سے علیحدہ رکھا ہے۔جب یہ بات ختم ہوئی تو میں نے پھر یہ غلط حوالوں کے بارے میں عرض کی۔اس پر انہوں نے کہا:۔

” میں نے بتایا آپ کو کہ ریفرنسز (References) کو کبھی چیلنج نہیں کیا کسی نے ... “

ہم نے حیران ہو کر پھر یہ سوال دہرایا کہ کیا سپیکر نے حوالہ جات کے بارے میں تنبیہ نہیں کی تھی۔اس پر انہوں نے پھر کہا:۔

"بالکل نہیں۔میں بتا رہا ہوں کہ Original کتابیں وہاں موجود تھیں ... "

پھر سہ بارہ سوال پر بھی انہوں نے انکار کیا کہ کوئی حوالہ غلط نہیں نکلا۔

ہم نے ساری کارروائی کا جائزہ لے لیا اور اس میں حوالوں کی جو حالت تھی اس کا بھی تفصیلی جائزہ لیا۔اب ہم پروفیسر غفور صاحب کے اس دعویٰ کو دیکھتے ہیں تو ہمیں تین صورتوں میں سے ایک کو تسلیم کرنا پڑتا ہے

1)۔ایک تو یہ کہ پروفیسر غفور صاحب ساری کارروائی سے غیر حاضر رہے لیکن یہ تسلیم نہیں کیا جا سکتا کیونکہ کارروائی میں ان کی شرکت کا ثبوت بہر حال موجود ہے۔

2)۔یا پھر یہ ماننا پڑے گا کہ وہ جسمانی طور پر تو وہاں پر موجود تھے لیکن ذہنی طور پر وہاں سے مکمل طور پر غیر حاضر تھے۔

3)۔تیسری صورت یہی ہو سکتی ہے کہ پہلے تو یہ کوشش کی گئی کہ جماعتِ احمدیہ کے وفد سے یہ بات نکلوائی جائے کہ احمدی باقی فرقوں کو غیر مسلم سمجھتے ہیں لیکن جب اس میں کامیابی نہیں ہوئی تو کارروائی کو شائع ہونے سے روک دیا گیا اوراس غلط بیانی سے کام لیا گیا کہ دراصل احمدیوں نے باقی فرقوں کو غیر مسلم کہا تھا اس لئے ہم اس بات پر مجبور ہوئے کہ انہیں غیر مسلم قرار دیں اور پاکستانی قوم کو دھوکا دیا گیا اور انہیں مسلسل جھوٹ سنایا گیا یعنی آخر میں وہی بات آجاتی ہے جو مبشر حسن صاحب نے فرمائی تھی کہ اس قوم کا کوئی حق نہیں۔اس قوم کابس یہی حق ہے کہ وہ غلامی کرے۔ہم اس کا ذکر کچھ ٹھہر کر کریں گے لیکن پروفیسر غفور صاحب کی یہ بات بالکل غلط نکلی کہ ان حوالوں کو کبھی چیلنج ہی نہیں کیا گیا۔جماعتِ احمدیہ کے وفد کی طرف سے بار بار یہ

ثابت کیا گیا تھا کہ بہت سے جعلی حوالے پیش کئے جا رہے ہیں۔ایک مرتبہ تو مخالفین اس حد تک گر گئے کہ جعلی فوٹو کاپی پیش کر کے کام نکالنا چاہا۔یہ پاکستان کی پارلیمانی تاریخ کا سیاہ ترین باب ہے۔

ہم نے یہ سوال صاحبزادہ فاروق علی خان صاحب سے دریافت کیا کہ قومی اسمبلی کی کارروائی میں پیش کئے گئے بہت سے حوالہ جات غلط کیوں تھے۔اس پر انہوں نے کہا:۔

"اصل میں تو Responsibility یحیٰی بختیار کی تھی ناں۔جرح اس نے کرنی تھی۔سوال اس نے پوچھنا تھا۔اگر اس کو Proper Assisstance ملتی تو یہ نہ ہوتا۔"

پھر اس پر انہوں نے یہ اضافہ کیا:۔

"اور یحیٰی بختیار لیتا بھی نہیں تھا۔یہ بھی مصیبت ہے ..."

## (2) کارروائی کو خفیہ کیوں رکھا گیا؟

اب یہ سوال رہ جاتا ہے کہ اگر اس وقت حالات کو دیکھتے ہوئے یہ فیصلہ کر بھی لیا گیا تھا کہ اس کارروائی کو بند کمرے میں کیا جائے تو بعد میں اس کو منظرِ عام پر کیوں نہیں لایا گیا جبکہ اس فیصلہ کے بعد بھٹو صاحب نے یہ وعدہ بھی کیا تھا کہ کچھ عرصہ کے بعد اس کارروائی کو منظرِ عام پر لایا جائے گا اور بہت سے ممبران قومی اسمبلی اس کو اپنے کارنامے کے طور پر بھی بیان کرتے رہے تو ان کی بھی خواہش ہونی چاہئے تھی کہ اس کارنامے کو دنیا کے سامنے لایا جائے لیکن ایسا نہ کیا گیا اور جماعتِ احمدیہ کے علاوہ کسی اور گروہ نے اس کو منظرِ عام پر لانے کا مطالبہ بھی نہیں کیا۔

جب ہم نے یہ سوال ڈاکٹر مبشر حسن صاحب سے کیا کہ پھر یہ کارروائی بعد میں شائع کیوں نہ کی گئی تو ان کا جواب یہ تھا۔

"ڈاکٹر مبشر حسن صاحب:(مسکراتے ہوئے)اگر کرنی ہوتی تو خفیہ کیوں ہوتی۔

سلطان: تو مطلب قوم کا حق تو ہے ناں کہ وہ جانے اندر کیا ہوا۔

ڈاکٹر مبشر حسن صاحب: قوم کاکوئی حق نہیں۔قوم کا حق ہے غلامی میں رہنا اور حکم بجا لانا۔

اس کارروائی کو خفیہ کیوں رکھا گیا اس کے بارے میں 1985ء میں حضرت خلیفۃ المسیح الرابعؒ نے فرمایا:۔

"1974 میں حکومت نے اپنے فیصلے کے دوران جماعت کو موقع تو دیا اور چودہ دن قومی اسمبلی میں سوال و جواب ہوتے رہے۔جماعت نے اپنا موقف تحریری طور پر بھی پیش کیا لیکن ساتھ ہی چونکہ وہ بڑی ہوشیار اور چالاک حکومت تھی اس نے قومی اسمبلی کی کارروائی کے دوران ہی یہ محسوس کر لیا تھاکہ اگر یہ باتیں عام ہو گئیں اور سوال و جواب پر مشتمل اسمبلی کی کارروائی اوراس کی جملہ روئیداد دنیا کے سامنے پیش کر دی گئی تو حکومت کا مقصد حل نہیں ہو سکے گا بلکہ برعکس نتیجہ نکل سکتا ہے ......

چنانچہ اس وقت کی حکومت نے اس خطرہ کی پیش بندی اس طرح کی کہ جماعت کو قانوناً اور حکماً پابند کیا گیاکہ قومی اسمبلی میں جو بھی کارروائی ہو رہی ہے اس کا کوئی نوٹ یا کوئی ریکارڈنگ اپنے پاس نہیں رکھیں گے اور یہ فیصلہ بھی کیا گیاکہ حکومت اس کارروائی کو دنیا میں ظاہر نہیں ہونے دے گی۔"

(خطبات طاہر جلد4 ص56)

ایک طرف تو اس کارروائی کو سرکاری طور پر خفیہ رکھا گیا۔دوسری طرف جماعت کے مخالفین کی طرف سے جعلی کارروائی شائع کرائی گئی۔اور اس میں جگہ جگہ تحریف بھی کی گئی۔یہ مضمون اپنی ذات میں علیحدہ کتاب کا تقاضا کرتا ہے لیکن صرف حجم کا فرق ہی ثابت کر دیتا ہے کہ اس کارروائی میں جماعت کے مخالفین کو بد ترین شکست کا سامنا کرنا پڑا تھا اور مسلسل شرمندگی اُٹھانی پڑی تھی۔مجلس تحفظِ ختم نبوت کی طرف سے یہ کارروائی ” پارلیمنٹ میں قادیانی شکست “ کے نام سے شائع کی گئی اور اس کے مرتب مولوی اللہ وسایا صاحب تھے۔اس کے ٹائٹل پر ہی یہ دعویٰ درج ہے کہ

” قومی اسمبلی میں قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیئے جانے کی مکمل روداد“

اور ملاحظہ کیجئے کہ اس کتاب میں جماعتِ احمدیہ مبایعین پر ہونے والے سوالات اور ان کے جوابات صرف180صفحات پر آگئے ہیں۔اور جب یہ کارروائی شائع ہوئی تو اس میں جماعتِ احمدیہ مبایعین پر ہونے والے سوالات اور ان کے جوابات ایسے ہی 1506 صفحات پر شائع ہوئے ہیں۔اس سے ایک ہی نتیجہ نکلتا ہے اور وہ یہ کہ 80فیصد کارروائی میں مخالفین کی طرف سے اُٹھائے گئے سوالات کا وہ حشر ہوا تھا کہ یہ مخالفین اسے تحریف کر کے بھی شائع نہیں کر سکتے تھے کیونکہ اس صورت میں انہیں شدید شرمندگی اُٹھانی پڑتی تھی اور باقی20 فیصد بھی بیچارے تحریف کر کے ہی شائع کر سکے اور اس کا نام ”مکمل کارروائی“ رکھ کر جھوٹا دعویٰ پیش کیا۔اگر انہیں کسی قسم کی بھی کامیابی نصیب ہوئی تھی تو یہ ناممکن تھا کہ یہ خود ہی اپنی فتح کا حال چھپاتے اور جماعت احمدیہ کی طرف سے پیش کردہ ”محضر نامہ “ میں دلائل اتنے مضبوط تھے کہ اب بھی قومی اسمبلی کی طرف سے جو کارروائی شائع کی گئی اس میں اس محضر نامہ کو شائع نہیں کیا گیا۔حالانکہ اسے اس سپیشل کمیٹی میں پڑھا گیا تھا اور یہ اس کی کارروائی کا حصہ تھا اور رہے مولوی صاحبان ، انہیں تو اپنی کتاب میں اس کو شائع کرنے میں اپنی موت نظر آ رہی تھی۔

# (3) غیر متعلقہ سوالات

جیسا کہ ہم پہلے بیان کر چکے ہیں کہ راہبر کمیٹی نے یہ فیصلہ کیا تھا کہ پوری قومی اسمبلی پر مشتمل ایک سپیشل کمیٹی سپیکر کی صدارت میں کارروائی شروع کرے گی اور یہ فیصلہ کرے گی کہ جو شخص آنحضرت ﷺ کو آخری نبی نہیں مانتا اس کا اسلام میں Status کیا ہے؟لیکن ساری کارروائی سے گزر جائیں اس موضوع پر سوالات ہوئے ہی نہیں۔جب بھی گفتگو اس موضوع کے قریب آنے لگتی تو پھر سوال کرنے والے گریز کا راستہ اختیار کر لیتے۔اب اس بات کا کہ احمدیوں کی آبادی پاکستان میں کتنی ہے، پہلی جنگِ عظیم کے اختتام پر قادیان میں چراغاں ہوا تھا کہ نہیں۔باؤنڈری کمیشن میں جماعت کا موقف کیا تھا، حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات کس بیماری سے ہوئی،حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے کون سے جلسے میں پولیس موجود تھی کہ نہیں تھی۔ان سب باتوں کا مسئلہ ختمِ نبوت سے کیا تعلق تھا۔ان جیسے سوالات کا زیر بحث موضوع سے کوئی تعلق بنتا ہی نہیں۔یہ تو پوچھا ہی نہیں گیا کہ اگر کوئی شخص آنحضرت ﷺ کے بعد امتی نبی کی آمد کا قائل ہے تو کیا اس بنا پر اس شخص کو غیر مسلم کہا جا سکتا ہے کہ نہیں؟ساری کارروائی غیر متعلقہ سوالات اور غلط حوالوں کے گرد گھومتی رہی تھی۔آخر یہ سوال تو لازماً اُٹھتا ہے کہ اصل موضوع سے گریز کیوں کیا گیا؟اس کی بظاہر وجہ تو یہ نظر آتی ہے کہ جب جماعتِ احمدیہ کے محضرنامے کو دیکھا گیا اور مولوی حضرات کے پیش کردہ موقف بھی پڑھے گئے تو فیصلہ یہی کیا گیا کہ اصل موضوع کو نہ چھیڑنے میں ہی ہماری عافیت ہے اور تو کوئی وجہ سمجھ نہیں آتی۔چنانچہ اتنے دن بند دروازوں کے پیچھے غیر متعلقہ سوالات میں وقت ضائع کر کے خفت سے بچنے کی کوشش کی گئی اور پھر اس کارروائی کو شائع بھی نہیں ہونے دیا کہ اس کارروائی کو چلانے والوں کی علمی قابلیت کا راز فاش نہ ہو جائے۔اگر اصل موضوع پر بھی سوالات کا سلسلہ چلتا اور کچھ غیر متعلقہ سوالات بھی ہو جاتے تو یہ بات پھر بھی کچھ قابلِ درگزر ہوتی۔لیکن یہاں تو عملاً یہ ہوا کہ ساری کارروائی ہی غیر متعلقہ موضوعات پر ہوتی رہی۔ہم نے

جب اس بابت پروفیسر غفور صاحب سے سوال کیا تو پہلے تو وہ سوال کو سمجھ نہیں پائے اور ہم سے دریافت کیا کہ آپ کو کیسے معلوم ہے کہ یہ سوالات کئے گئے۔جب ہم نے غیر متعلقہ سوالات کی مثالیں دے کر سوال کو واضح کیا تو ان کا جواب تھا۔

"یہ Relevant چیزیں نہیں ہیں۔Relevant چیزیں بالکل دوسری ہیں۔

Relevantچیزیں وہی ہیں کہ قادیانیوں کاStatus کیا ہے؟ان کی پوزیشن کیا ہے؟ ختم نبوت کے معاملے میں ان کا اپنا عقیدہ کیا ہے؟یہی چیزیں Relevant تھیں۔اسی پر بحث ہوئی ہے ساری۔"

ان کے جواب سے ظاہر ہے کہ ان کے نزدیک جن سوالات کا ہم نے حوالہ دیا تھا وہ ان کے نزدیک بھی متعلقہ سوالات نہیں تھے۔جب کہ یہ سوالات بار بار اس کارروائی کے دوران کئے گئے تھے۔لیکن پڑھنے والے خود دیکھ سکتے ہیں کہ ان کا یہ کہنا درست نہیں کہ Relevantموضوعات پر ساری بحث ہوئی تھی۔ہم اس ساری بحث کو بیان کر چکے ہیں۔ان میں سے اکثر سوالات تو مقررہ موضوع سے دور کا تعلق بھی نہیں رکھتے۔البتہ جب یہ سوال ہوا کہ احمدی حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا مقام کیا سمجھتے ہیں تو یہ گمان ہوتا تھا کہ شاید یہ بحث اپنے اصل موضوع پر آ جائے مگر افسوس ایک بار پھر غیر متعلقہ سوالات کا نہ ختم ہونے والا سلسلہ شروع ہو گیا۔اصل موضوع تو یہ تھا کہ جو شخص آنحضرت ﷺ کو آخری نبی نہیں سمجھتا اس کا اسلام میں Status کیا ہے؟

ہم نے انٹرویو میں مکرر پروفیسر غفور صاحب سے سوال کیا کہ کارروائی میں غیر متعلقہ سوالات کیوں کئے گئے۔اس پر پھر ان کا جواب یہ تھا:۔

"وہ سارے سوال Relevant ہی تھے۔"

اب پڑھنے والے اس کے متعلق خود اپنی رائے قائم کر سکتے ہیں۔

جب ہم نے ڈاکٹر مبشر حسن صاحب سے یہ سوال کیا کہ کیا وجہ تھی کہ ساری کارروائی میں غیر متعلقہ سوالات پوچھے گئے؟اس پر انہوں نے جواب دیا:۔

"I do not know۔یہ تو ان سے پوچھیں یہ وکیل ہیں(یہ بات انہوں نے مرزا عدیل احمد صاحب کی طرف اشارہ کر کے کہی تھی جو وکیل ہیں اور اس انٹرویو میں شامل تھے) Cross Examination میں کیا کیا Relevant ہے۔"

اس طرح انہوں نے جواب دینے سے گریز کیا۔

(1) خطباتِ ناصر جلد پنجم، 525تا 529۔

(2)خطباتِ ناصر جلد پنجم 529 تا 530۔

(3)روایت مکرم پروفیسر ڈاکٹر سلطان محمود شاہد صاحب(آپ نے یہ واقعہ خوددیکھا تھا)۔

(4)روایت طارق محمود جاوید صاحب (آپ اس واقعہ کے چشم دید گواہ ہیں)۔

(5) چٹان 4 /جون 1974 ء ص 3۔

(6) روزنامہ نوائے وقت، 30/مئی 1974ء ص 1۔

(7) روزنامہ مشرق 30 / مئی 1974ء ص 3۔

Dawn,May 30 1974p5(8)

(9) تحریر مکرم بشیر رفیق صاحب سابق مشنری انچارج لندن مشن بنام مکرم وکیل اعلیٰ صاحب۔

Pakistan Times,31 May 1974,last page(10)

(11) نوائے وقت 31/ مئی 1974ء ص1۔

(12)نوائے وقت 4 /جون 1974ء ص 1

(13) The National Assembly of Pakistan Debates, official report, Third seesion of 1974,1st june p78-91.

(14) نوائے وقت ،یکم اپریل 1973ء ص1۔

(15) The National Assembly of Pakistan,Debates Official Report 3rd june 1974 p 121-131.

(16)سزا یافتہ سیاستدان،مصنفہ مرتضیٰ انجم ،ناشر دارالشعور لاہور،ص121۔

(17) The National Assembly of Paksitan, Debates, Offical Report, 4th June,1974 p171-172.

(18)نوائے وقت 5/ جون 1974 ء ص 1

(19) نوائے وقت 10/ جون 1974ء ص1۔

The Plain Dealer,June 9,1974 (20)

(21) نوائے وقت 13 / جون 1974ء ص 1۔

(22) (۲۳) نوائے وقت ۱۴ /جون ۱۹۷۴ء ص ا۔

Dawn,14 June 1974 p1(24)

(25) خطباتِ ناصر، جلد پنجم ص556،557۔

(26) نوائے وقت 17 /جون 1974ء ص اول و آخر۔

(27)خطباتِ ناصر جلد پنجم ص571 تا574۔

(28) خطباتِ ناصر جلد پنجم ص575۔

(29) نوائے وقت یکم جولائی 1974ء ص 1۔

Dawn,1st July 197 4 p1(30)

Pakistan Times,1st July 1974 p1 (31)

Pakistan Times July 2,1974 p1(32)

Dawn July 2,1974 p1(33)

Pakistan Times July 4, 1974 p1(34)

(35)روایت مکرم مجیب الرحمن صاحب ایڈووکیٹ۔

Dawn 15 th July 1974 p1 (36)

(37)نوائے وقت یکم جولائی 1974ء ص2۔

(38) روزنامچہ مرتبہ افضال ربانی ص59 تا 83۔

(39)روایت مکرم محمود احمد و رپورٹ از جماعتِ احمدیہ کراچی۔

(40)نوائے وقت 11 / جولائی 1974ء ص1۔

(41) چٹان 3/جون1974ء۔

(42)روایت مکرم مجیب الرحمن صاحب ایڈووکیٹ۔

(43)نوائے وقت 24/جولائی 1974ء ص1 ص5۔

(44)روحانی خزائن جلد15 ص432۔433۔

(45) روحانی خزائن جلد 22 ص167۔168۔

(46) روحانی خزائن جلد22ص185،186۔

(47)انوارالعلوم جلد 6 ص112۔

(48)عرفانِ شریعت مرتبہ مولوی محمد عرفان علی صاحب الناشر سنی دارالاشاعت علویہ رضویہ ڈجکوٹ روڈ لائلپور ص77۔

(49) فتاویٰ عثمانی از مفتی محمد تقی عثمانی ،ناشر مکتبہ معارف القرآن کراچی ص72 تا 81۔

(50)فتاویٰ عزیزی از مولانا شاہ عبد العزیز محدث دہلوی،ناشر سعید کمپنی کراچی ص362۔

(51) فتاویٰ رشیدیہ از رشید احمد گنگوہی ص62،63۔

(52)مجموعۃ الفتاویٰ از مولوی عبد الحی فرنگی محلی ناشر سعید کمپنی کراچی ص24۔

(53)حسام الحرمین علی منحر الکفر والمین ص95۔

(54) فتاویٰ ھندیہ ترجمہ فتاویٰ عالمگیریہ جلد سوم ترجمہ سید امیر علی ناشر سراج الدین اینڈ سنز لاہور ص576تا599۔

(55)امروز 5 /اکتوبر 1978 ء ص1۔

(56) رپورٹ تحقیقاتی عدالت فسادات پنجاب 1953ء ص11۔

(57)مسلمان اور موجودہ سیاسی کشمکش حصہ سوم مصنفہ ابو اعلیٰ مودودی صاحب ص 30۔

(58)روحانی خزائن جلد5 ص344۔345۔

(59) Hammodur Rahman Commission Report, Published by Vanguard Company, P214.215

(60)مجموعہ اشتہارات جلد 1 ،ص588 ، اشتہار 1550۔

(61)تحفہ قیصریہ روحانی خزائن جلد 12ص272۔273۔

(62) کشتی نوح ،روحانی خزائن جلد19 ص17و 18۔

(63)فتاویٰ مسیح موعودؑص236۔237۔

(64) فتاویٰ رشیدیہ کامل مبوب ،مصنفہ رشید احمد گنگوہی ،ناشر محمد سعید اینڈ سنز ،ص350۔

(65) حیاتِ چہار دہ معصومین مولفہ سید ذیشان حیدر جوادی ص323۔326۔

(66)قلائد الجواہر ،تالیف محمد بن یحیٰ التادفی الحنبلی ،مطبع شرکۃ مساھمۃ مصریہ ص57۔

(67)روحانی خزائن جلد 13 ص103۔104۔

(68) سیفِ چشتیائی مصنفہ پیر مہر علی گولڑوی ،ص35 تا 37، 43۔

(69) چشتیائی مصنفہ مہر علی شاہ صاحب ،ہمدرد سٹیم پریس راولپنڈی ، ص345۔

(70)روحانی خزائن جلد 19 ص 165۔

(71)یہ پوری نظم کتاب اقبال اور احمدیت مصنفہ شیخ عبد الماجد کے صفحہ 262۔263پر درج ہے۔

(72)مجموعہ تقویۃ الایمان مع تذکیر الاخوان مولفہ علامہ شاہ محمد اسمٰعیل رحمۃ اللہ علیہ،ناشر نور محمد اصح المطابع و کارخانہ تجارت کتب آرام باغ کراچی ص37۔

(73) مسند امام احمد بن حنبلؒ،مسند عرباض بن ساریہؓ،جلد 4 ص 127۔

(74) روحانی خزائن جلد 18 ص 210۔

(75)مقالاتِ سرسید حصہ نہم ص54۔55۔

(76)سوانح احمدی ،مولفہ مولوی محمد جعفر تھانیسری ،صوفی پرنٹنگ اینڈ پبلشنگ کمپنی منڈی بہاؤالدین ص 71۔

(77)مقالاتِ سرسید حصہ نہم ص57۔

(78) اشاعۃ السنہ جلد 6 نمبر 101کتوبر نومبر ص287۔

(79) اشاعۃ السنہ جلد6 نمبر 101کتوبر نومبر ص 293۔

(80) Indian Muslims, A political History,1858 -1947, by Ram Gopal, Book Traders .Lahore, P102

(81) A Book of readings on the The History of The Punjab,compiled by Ikram Ali .Malik,published by Research Society of Pakistan ,2nd impression 1985 , P268

(82) A Book of readings on the The History of The Punjab, compiled by Ikram Ali .Malik, published by Research Society of Pakistan, 2nd impression 1985 P 272

(83) A Book of readings on the The History of The Punjab, compiled by Ikram Ali .Malik, published by Research Society of Pakistan ,2nd impression 1985 P 287

(84) A Book of readings on the The History of The Punjab, compiled by Ikram Ali .Malik,published by Research Society of Pakistan ,2nd impression 1985 P 291

(85) روایت مجیب الرحمن ایڈووکیٹ صاحب۔

(86) خطباتِ ناصر جلد 5ص615۔616۔

(87)خطباتِ ناصر جلد 5ص620۔

(88)روحانی خزائن جلد17 ص64۔

(89)الفضل 13 نومبر 1946ء۔

(90)مقالاتِ سرسید حصہ نہم ص57۔58۔

(91) مقدمہ بہادر شاہ ظفر مصنفہ خواجہ حسن نظامی صاحب ،اسلام اور مسلمین،دیباچہ مقدمہ کتاب۔

(92)مقدمہ بہادر شاہ ظفر ص132۔

(93)اشاعۃ السنہ اکتوبر ،نومبر 1883 ص288۔

(94)انوارالعلوم جلد 8 ص394۔

(95)روحانی خزائن جلد16 ص 275۔276۔

(96)طبقاتِ ابنِ سعد جلد اول ،ناشر دارالا شاعت کراچی 2003 ص205،206۔

(97) روحانی خزائن جلد19 ص 212۔

(98) سنن ابنِ ماجہ ،کتاب الفتن، فتنۃ الدجال و خروج عیسی ابن مریم و خروج یاجوج و ما جوج۔

(99) The Book of Readings on The History of The Punjab 1799-1947,by Ikram Ali,published by Rsearch Society of Pakistan ,University of The Punjab Lahore,April 1985 ,Page328-338.

(100)فتوحات ِمکیہ ،الجزء الثالث،مطبع دارالکتب العربیہ الکبریٰ ،ص350۔

# اٹارنی جنرل صاحب بحث سمیٹتے ہیں

ہم جائزہ لے چکے ہیں کہ جب جماعت کے وفد سے سوالات کئے گئے تو کیا بیتی۔پھر دو روز غیر مبائع احمدی احباب کے وفد سے سوالات کئے گئے۔اس کے بعد جماعتِ احمدیہ کے مخالف ممبران کی طویل تقریروں کا سلسلہ چلا۔بظاہر محسوس ہوتا ہے کہ اس کی ضرورت اس لئے پیش آئی کہ جب جماعتِ احمدیہ کے وفد پر گیارہ روز سوالات کئے گئے تو مطلوبہ نتائج نہیں نکل سکے۔ہم اس کا تفصیلی جائزہ پیش کر چکے ہیں۔ہر پڑھنے والا اپنی رائے خود قائم کر سکتا ہے۔اب اس وقت جب کہ جماعت کا وفد موجود نہ ہو دل بھر کے زہر فشانی کر کے دل کی بھڑاس نکالی جا رہی تھی تا کہ جب یہ حضرات غلط یا خود ساختہ حوالہ پیش کریں تو کوئی یہ کہنے والا نہ ہو کہ یہ تو غلط بیانی کی جا رہی ہے، جب نامکمل عبارت پیش کر کے غلط تاثر پیش کرنے کی کوشش کی جائے تو کوئی مکمل عبارت پڑھنے والا نہ ہو اور جب غلط تاریخی حقائق پیش کئے جائیں تو کوئی تصحیح کرنے والا نہ ہو۔ورنہ شاید اتنی طویل تقاریر کی ضرورت نہ ہوتی۔چونکہ ان تقاریر میں تقریباً انہی نکات کا اعادہ تھا جن کا ہم جائزہ لے چکے ہیں،اس لئے اب اس کتاب میں علیحدہ ان نکات کو دہرانے کی ضرورت نہیں۔البتہ اٹارنی جنرل صاحب کی آخری تقریر کے چند نکات کا جائزہ پیش کرنا ضروری ہے کیونکہ آخر میں اٹارنی جنرل صاحب نے بحث کو سمیٹا تھا اور ساری کارروائی کا خلاصہ پیش کیا تھا۔

اٹارنی جنرل صاحب نے آغاز کے رسمی جملوں میں کہا کہ وہ بالکل غیر جانبدار ہو کر اپنا تجزیہ پیش کریں گے تا کہ کل کوئی یہ نہ کہہ سکے کہ اٹارنی جنرل صاحب نے اپنی پوزیشن کا غلط فائدہ اُٹھا کر غلط طریق پر ممبران پر اثر انداز ہوئے تھے۔اس بات سے سب اتفاق کریں گے کہ نہ صرف اس تقریر کے دوران بلکہ تمام کارروائی کے دوران مکمل غیر جانبداری کا مظاہرہ ہونا چاہئیے تھا لیکن اب تک ہم کیا منظر دیکھتے رہے۔غلط حوالے پیش کئے گئے یہاں تک کہ جعلی فوٹو سٹیٹ کاپی بنا کر پیش کی گئی لیکن کوئی وضاحت نہیں پیش کی گئی کہ کون ذمہ دار تھا؟کس ممبر نے اُٹھ کر مذمت کی کہ یہ طریقہ کار ٹھیک نہیں۔اس کارروائی کے دوران کسی قسم کی غیر

جانبداری نظر نہیں آتی، صرف بغض اور تعصب کا اظہار نظر آتا ہے۔خوداٹارنی جنرل صاحب نے دعویٰ کیا کہ وہ جو حوالے پیش کر رہے ہیں وہ ان کے سامنے موجود ہیں لیکن جب بھی حوالہ غلط ثابت ہوا وہ پیش کردہ حوالے کا کوئی ثبوت پیش نہیں کر سکے۔اب ہم جائزہ لیتے ہیں کہ اس تقریر کے دوران جو کہ 5 اور 6 / ستمبر کو کی گئی وہ کتنے غیر جانبدار رہے اور کتنی دیانتداری کا مظاہرہ کیا گیا۔

جیسا کہ پہلے ذکر آ چکا ہے کہ جب قومی اسمبلی ایک سپیشل کمیٹی قائم کرتی ہے تو یہ سپیشل کمیٹی وہ کام کرنے کی پابند ہوتی ہے جو اس کے سپرد کیا جائے وہ اس کام کو کرنے کے بعد وہ اس سے تعلق رکھنے والے کچھ امور پر بھی بحث کر سکتی ہے۔اٹارنی جنرل صاحب نے اس سپیشل کمیٹی کے سپرد کام پڑھ کر سنایا اور وہ یہ تھا:۔

To discuss the question of the status in Islam of the persons who do not believe in the finality of Prophethood of Muhammad (Peace be upon him)

یعنی ان اشخاص کی اسلام میں کیا حیثیت ہے جو حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی ختمِ نبوت کو تسلیم نہیں کرتے۔سوال یہ ہے کہ یہ پڑھتے ہوئے اٹارنی جنرل صاحب کو یہ خیال کیوں نہیں آیا کہ وہ گیارہ دن جماعتِ احمدیہ کے وفد سے جو سوالات کرتے رہے تھے ان میں سے نوے فیصد سے زائد سوالات کا مذکورہ مقصد سے کوئی تعلق ہی نہیں تھا۔جب کبھی قسمت سے گفتگو اس موضوع کے قریب آنے لگی تو اٹارنی جنرل صاحب نے سوالات کا رخ کسی اور طرف کر دیا۔اس کے بعد یحییٰ بختیار صاحب نے وہ قرارداد پڑھ کر سنائی جو کہ اپوزیشن کے 37 اراکین کی طرف سے پیش کی گئی تھی۔

اس کے بعد اٹارنی جنرل صاحب نے جو کچھ کہا وہ حیران کن تھا۔انہوں نے کہا کہ وزیر قانون کی قرارداد کے نتیجے میں اس سپیشل کمیٹی کے جو اغراض و مقاصد طے ہوئے تھے وہ درست نہیں تھے۔انہوں نے کہا:۔

The motion is a contradiction in terms

یعنی اس قرارداد میں جس میں اس سپیشل کمیٹی کے اغراض و مقاصد بیان کئے گئے تھے تضاد تھا۔اگر اس سپیشل کمیٹی کے اغراض و مقاصد ہی ٹھیک طے نہیں ہوئے تھے تو اٹارنی جنرل صاحب کو یہ سوال شروع میں

اُٹھانا چاہئیے تھا تاکہ جو غلطی تھی وہ دور کر دی جائے لیکن دو ہفتہ وہ غیر متعلقہ بحث چلانے کے بعد کہہ رہے تھے کہ شروع ہی سے اس کمیٹی کے اغراض و مقاصد ٹھیک طے نہیں ہوئے تھے۔پھر انہوں نے یہ نکتہ بیان کیا کہ اگر یہ طے کیا جائے کہ جو آنحضرت ﷺ کی ختمِ نبوت پر ایمان نہیں لاتا وہ غیر مسلم ہے تو پھر اس کا اسلام میں کوئی Status ہی نہیں۔الفاظ یہ ہونے چاہئیے تھے In reference to Islam۔وزیر قانون کی پیش کردہ Motion کو Contradictory قرار دینے کے بعد وہ اپوزیشن کی پیش کردہ قرارداد کی طرف متوجہ ہوئے۔انہوں نے کہا:

Again, Sir, with all respect, the resolution moved by thirty seven members,is in

......my opinion, in some parts contradictory

یعنی سینتیس ممبران نے جو قرارداد پیش کی ہے اس کے بھی بعض حصے متضاد ہیں۔اگر یہ دونوں قراردادیں ہی اندرونی تضاد کا شکار تھیں تو اتنے روز قومی اسمبلی کے سارے اراکین کیا کرتے رہے تھے؟ یہ ساری کارروائی غیر متعلقہ ہی نہیں بلکہ لایعنی بھی تھی۔اپوزیشن کے بارے میں اٹارنی جنرل صاحب کا نکتہ یہ تھا کہ ایک طرف تو اس قرارداد میں لکھا ہے کہ قادیانیت ایک Subversive یعنی تخریب کار تحریک ہے اور اگر پھر ان کو علیحدہ مذہب کی حیثیت دی جائے تو پھر ان کے حقوق محفوظ کرنے ہوں گے اس طرح آپ تخریب کاری کو تحفظ دے رہے ہوں گے اور آپ کو ان کو اپنے مذہب کو Profess, Practice اور Propagate کرنے کی اجازت دینی ہوگی۔

اصل بات یہ تھی کہ اصل میں احمدیوں کے تمام حقوق سلب کرنے کی تیاری کی جا رہی تھی جیسا کہ بعد میں 1984ء کے آرڈیننس کے نتیجے میں احمدی مسلمانوں سے مذہب کو Profess, Practice اور Propagate کرنے کا حق بھی چھین لیا گیا۔

اب اٹارنی جنرل صاحب نے مزید موضوع سے بھٹکنا شروع کیا۔انہوں نے کہا کہ ”منیر انکوائری رپورٹ“ میں لکھا ہے کہ مرزا غلام احمد(علیہ السلام ) مرزا غلام مرتضٰی کے پوتے تھے۔انہوں نے کہا کہ میرے خیال میں یہ صحیح نہیں ہے میرے خیال میں وہ ان کے بیٹے تھے۔اب انہوں نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے

حالات زندگی بیان کرنے شروع کئے۔انہوں نے اعتراف کیا کہ وہ ایک قابل شخص تھے اور عربی،فارسی اور اردو میں اچھی طرح تحریر کر سکتے تھے اور1889ء تک ان کو مسلمانوں میں ہیرو سمجھا جاتا تھا۔اس کے بعد انہوں نے پہلی بیعت کے متعلق اپنی تحقیق بیان کرنی شروع کی۔انہوں نے کہا کہ میں نے اس بات پر غور کیا ہے کہ مرزا غلام احمد (علیہ السلام) نے قادیان کی بجائے لدھیانہ میں پہلی بیعت کیوں لی؟ انہوں نے کہا کہ اس بارے میں فیصلہ تو ممبرانِ اسمبلی کریں گے لیکن میرا خیال ہے کہ چونکہ روایات میں ہے آنے والا مسیح "لد" کے مقام پر اپنے مسیح ہونے کا اعلان کرے گا۔اس لئے بانیِ سلسلہ احمدیہ نے قادیان کی بجائے لدھیانہ میں بیعت لی۔اٹارنی جنرل صاحب بنیادی معلومات حاصل کئے بغیر سنسنی خیز نتائج پیش کر رہے تھے۔حقیقت یہ ہے کہ روایت یہ نہیں ہے کہ مسیح "لد" کے مقام پر اپنے دعوے کا اعلان کرے گا بلکہ یہ ہے کہ مسیح بابِ لد پر دجال کو قتل کرے گا۔چنانچہ صحیح مسلم کی کتاب الفتن کے باب ذکر الدجال میں حضرت نواس بن سمعانؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام نازل ہوں گے تو جس کافر تک آپ کا سانس پہنچے گا وہ مر جائے گا اور آپ دجال کا پیچھا کر کے اسے بابِ لد پر پکڑ لیں گے اور قتل کر دیں گے۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے پہلی بیعت کہاں لی اور کیوں لی؟ یہ بات بالکل نا قابلِ فہم ہے کہ اس کی وجہ کے بارے میں پاکستان کی قومی اسمبلی کیوں فیصلہ کرے گی؟ لیکن جب کوئی گروہ پٹری سے اترناشروع کرے تو انجام ایسی خلافِ عقل باتوں پر ہوتا ہے۔

اب اٹارنی جنرل صاحب نے بیان کیا کہ یہ الزام لگایا گیا ہے کہ جب سوڈان سے سماٹرا تک مسلمان غیروں کے تسلط کے خلاف جد وجہد کر رہے تھے تو بانی سلسلہ احمدیوں کو انگریزوں نے اپنے مقاصد کے لئے کھڑا کیا۔اس پس منظر میں جب بانی سلسلہ احمدیہ نے اپنی شرائطِ بیعت میں یہ شرط بھی رکھی کہ بیعت کرنے والے حکومتِ برطانیہ سے وفادار رہیں گے اور اس طرح حکومتِ برطانیہ سے وفاداری کو جزوِ ایمان بنا لیا تو اس کے خلاف مسلمانوں میں بہت ردِّ عمل ہوا جو کہ غیر ملکی حکومت سے نجات حاصل کرنے کی کوشش کر رہے تھے۔اب اٹارنی جنرل صاحب بڑے اعتماد سے جماعتِ احمدیہ کے خلاف جھوٹے الزامات کی فہرست سنا رہے تھے کیونکہ اب یہاں پر جماعت احمدیہ کا وفد موجود نہیں تھا۔اب وہ ممبرانِ اسمبلی بیٹھے تھے جن کو سچائی سے کوئی

دلچسپی نہیں تھی۔پہلی بات تو یہ کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی تحریر فرمودہ دس شرائطِ بیعت پہلی بیعت سے بھی پہلے ایک اشتہار کی صورت میں شائع ہو چکی تھیں اور اس کے بعد بھی جماعت کی سینکڑوں کتب میں یہ شرائط شائع ہوتی رہی ہیں ان میں سے برٹش گورنمنٹ سے وفاداری کی کوئی شرط شامل نہیں ہے اگر ہے تو یہ ہے:۔

" چہارم :یہ کہ عام خلق اللہ کو عموماً اور مسلمانوں کو خصوصاً اپنے نفسانی جوشوں سے کسی نوع کی نا جائز تکلیف نہیں دے گا۔زبان سے نہ ہاتھ سے نہ کسی اور طرح سے۔"

"ہشتم : یہ کہ دین اور دین کی عزت اور ہمدردیِ اسلام کو اپنی جان اور اپنے مال اور اپنی عزت اور اپنے ہر ایک عزیز سے زیادہ سمجھے گا۔"

البتہ جیسا کہ ہم حوالہ درج کر چکے ہیں، جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی زندگی میں ہی ہندوستان کے مسلمانوں کی نمائندہ جماعت " آل انڈیا مسلم لیگ" کا قیام عمل میں آیا تو اس کے اغراض و مقاصد میں سے پہلا یہ تھا کہ یہ تنظیم مسلمانوں میں برٹش گورنمنٹ سے وفاداری کے خیال کو قائم رکھنے اور اس میں اضافہ کرنے کے لئے کوشاں رہے گی۔نہ جانے اٹارنی جنرل صاحب سوڈان اور سماٹرا کیوں پہنچ گئے ؟ آل انڈیا مسلم لیگ کے ان اغراض و مقاصد کی موجودگی میں یہ کس طرح کہا جا سکتا ہے کہ اس وقت ہندوستان کے مسلمان انگریز حکمرانوں سے نجات حاصل کرنے کے لئے کوششیں کر رہے تھے۔

اب یہ تقریر ایک وادی سے دوسری وادی میں بے تکلف بھٹک رہی تھی۔اب انہوں نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے اندازِ تفسیر کی طرف رخ کیا اور یہ انکشاف فرمایا کہ دعویٰ مسیحیت کے بارے میں چند آیات چھوڑ کر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا اندازِ تفسیر سر سید احمد خان صاحب جیسا ہی تھا۔یہ دعویٰ وہی شخص کر سکتا ہے جسے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے علم کلام کی کچھ بھی خبر نہ ہو۔اگر یہ صاحب صرف حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی تصنیف " برکات الدعاء" پر ایک نظر ہی ڈال لیتے تو ایسی فاش غلطی نہ کرتے۔

پہلی بیعت کے ذکر کے بعد انہوں نے یہ ظاہر کرنے کی کوشش کی جیسے وہ کوئی بہت ہی گہری تحقیق پیش کر رہے ہیں اور یہ ثابت کرنے کی کوشش کی جیسے نعوذُ باللہ حضرت مسیح موعود ایک منصوبے کے

تحت خود اپنے عقائد تبدیل کر رہے تھے۔اور سپیکر کو مخاطب کر کے کہا کہ جہاں تک میں نے نظر ڈالی ہے بانی سلسلہ احمدیہ کی زندگی کو تین ادوار میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔پہلا دور 1875-76ء لے کر 1888-89ء تک کا ہے، جب وہ آریہ سماج اور عیسائیوں سے مقابلہ کر رہے تھے۔اس وقت ان کے وہی خیالات تھے جو کہ مسلمانوں کے دوسرے مسلمان لیڈروں کے تھے۔اب اٹارنی جنرل صاحب نے اپنی طرف سے ختم نبوت کے بارے میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وہ تحریریں پڑھنی شروع کیں جن کے متعلق ان کا دعویٰ تھا کہ یہ 1889ء سے پہلے کی ہیں اور اس بنیاد پر وہ مفروضوں کی ایک بلند عمارت کھڑی کر رہے تھے۔ذرا اٹارنی جنرل صاحب کی پیش کردہ مثالیں ملاحظہ ہوں۔واضح رہے کہ وہ تمام حوالے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی کتب کے مجموعے ”روحانی خزائن“ سے پیش کر رہے تھے اور اس کی جلدیں وہاں پر موجود تھیں اور روحانی خزائن میں سب کتب زمانی ترتیب سے جمع کی گئی ہیں اور ہر کتاب کے متعلق یہ واضح لکھا ہوا ہے کہ یہ کب شائع ہوئی ۔اس لئے کوئی بھی شخص جو صرف پڑھنا جانتا ہو بڑی آسانی سے معلوم کر سکتا ہے کہ یہ کتاب کب لکھی گئی۔ پہلی مثال انہوں نے روحانی خزائن جلد7 صفحہ 220 کی پیش کی اور کہا کہ وہ عربی عبارت کا ترجمہ پڑھ رہے ہیں۔ روحانی خزائن کی جلد 7کے صفحہ220پر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی تصنیف” حمامۃ البشریٰ“ چل رہی ہے۔ پہلی قابل ذکر بات یہ ہے کہ جو عبارت وہ پڑھ رہے تھے وہ اس صفحہ پر موجود ہی نہیں۔دوسری بات یہ کہ جیسا کہ کتاب کے سرورق پر بھی اشاعت کا سال لکھا ہوا ہے اور پیش لفظ میں بھی واضح لکھا ہوا ہے۔یہ کتاب 1893ء میں لکھی گئی اور فروری1894ء میں شائع ہوئی اور اٹارنی جنرل صاحب اسے1889ء سے قبل کی تحریر کے طور پر پیش کر رہے تھے۔ایک مثال تو غلط ہو گئی۔ایک غلطی تو کسی سے بھی ہو سکتی ہے۔اب یہ دیکھتے ہیں کہ وہ اگلی مثال کس کتاب سے پیش فرماتے ہیں۔انہوں نے اگلا حوالہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی تصنیف ”کتاب البریہ “ کا پڑھا اور حوالہ پیش کیا کہ یہ عبارت ” روحانی خزائن جلد 13 صفحہ 217و218“ کے حاشیہ میں موجود ہے۔جیسا کہ اس جلد کے صفحہ 3 پر لکھا ہوا ہے اور کتاب کے سرورق پر بھی موٹا موٹا لکھا ہوا ہے یہ کتاب 1889ء کے نو سال بعد جنوری 1898ء میں شائع ہوئی تھی اور یحيٰ بختیار صاحب اس تحریر کو 1889ء سے پہلے کی تحریر کے طور پر پیش کر رہے تھے۔اٹارنی جنرل صاحب سمجھتے تھے کہ وہ کوئی بہت گہری تحقیق پیش

فرما رہے ہیں۔اس لئے انہوں نے دو مثالوں یا یوں کہنا چاہیئے دو غلطیوں پر اکتفا نہیں کی بلکہ ان میں اضافہ کرتے ہوئے تیسری مثال پیش کی۔یہ مثال ’’ازالہ اوہام‘‘ کی تھی۔انہوں نے تحریر کا حوالہ پڑھا روحانی خزائن جلد 3صفحہ412۔یہ کتاب بھی1889ء کے بعد 1891ء میں لکھی گئی تھی۔چوتھی مثال وہ کسی اشتہار کی دینا چاہتے تھے لیکن چونکہ نہ نام صحیح پڑھا گیا اور صرف تاریخ بتائی سن نہیں بتایا اس لئے اس کا تجزیہ نہیں کیا جا سکتا۔

اٹارنی جنرل صاحب نے قومی اسمبلی کے علم میں اضافہ فرماتے ہوئے کہا کہ 1888ء یا 1889ء میں بانی سلسلہ احمدیہ کے دعاوی کا دوسرا مرحلہ شروع ہوتا ہے۔انہوں ایک بار پھر ڈرامائی انداز میں کرسیِ صدارت کو مخاطب کر کے کہا کہ 1889ء میں بیعت کے بعد بانی سلسلہ احمدیہ نے بڑی احتیاط کے ساتھ اپنے موقف میں تبدیلی کرنی شروع کی۔انہوں نے کہا کہ شاید میں غلط ہوں لیکن شروع میں بانی سلسلہ احمدیہ نے بہت محتاط انداز میں اپنے سابقہ موقف کو بدلنے کا سلسلہ شروع کیا۔اب توقع یہ کی جا سکتی تھی کہ یہ صاحب ایسی تحریروں کی مثالیں پیش کریں گے جو کہ1889ء کے معاً بعد کے زمانے کی ہیں لیکن اٹارنی جنرل صاحب نے ایک بار پھر تمام اندازوں کو غلط ثابت کرتے ہوئے لیکچر سیالکوٹ کی مثال پیش کی اور حوالہ پڑھا‘‘ روحانی خزائن جلد20 صفحہ327‘‘۔یہ لیکچر 1889ء کے کوئی پندرہ سال بعد 2/ نومبر1904ء کو دیا گیا تھا اور اس سے کئی سال قبل حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا دعویٰ نبوت سامنے آچکا تھا۔شاید پڑھنے والوں کو یہ توقع ہو کہ اب ان کی غلطیوں کا سلسلہ ختم ہو گیا ہو گا لیکن انہوں نے جو اگلی مثال دی وہ ملاحظہ کیجئے۔اٹارنی جنرل صاحب نے اگلی مثال ’’ تجلّیاتِ الٰہیہ‘‘ کی پیش کی۔یہ کتاب حضرت مسیح موعودؑ نے وفات سے صرف دو سال قبل 1906ء میں تحریر کی تھی اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات کے کئی سال بعد 1922ء میں اسے شائع کیا گیا تھا۔وہ بار بار بیچ میں ’’ مباحثہ راولپنڈی ‘‘کا نام بھی لے رہے تھے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کے ذہن میں یہ تاثر تھا کہ یہ مباحثہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا کوئی مباحثہ تھا۔حالانکہ یہ مباحثہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات کے کئی سال بعد خلافتِ ثانیہ میں ہوا تھا۔پھر انہوں نے اپنی طرف سے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے دعوے کے دور کے دوسرے حصہ کی تحریروں کی مثال دیتے ہوئے ’’حقیقۃ الوحی ‘‘ کا حوالہ دیا۔یہ کتاب حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات سے صرف ایک سال قبل مئی1907ء میں شائع ہوئی تھی۔

اب ہر پڑھنے والے کے ذہن میں یہ سوال اُبھرے گا کہ اٹارنی جنرل صاحب نے کہا تھا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نعوذُ باللہ ایک منصوبے کے تحت خاص طور پر ختم نبوت اور اپنے مقام کے بارے میں اپنا موقف تبدیل کررہے تھے اور ان کے مطابق اس عمل کو تین مراحل میں تقسیم کیا جاسکتا ہے جن کے مکمل ہونے کے بعد حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے سب دعاوی سامنے آئے۔ جیسا کہ ہم لکھ چکے ہیں کہ اٹارنی جنرل صاحب کے مطابق "حقیقۃ الوحی" کی اشاعت تک ابھی دوسرا مرحلہ چل رہا تھا اور یہ کتاب حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات سے صرف ایک سال قبل شائع ہوئی تھی تو پھر حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے اس فرضی تیسرے مرحلہ پر جو عقائد اور دعاوی پیش کئے وہ کب کیے گئے ؟ کیونکہ اس کے بعد تو آپ کا وصال ہو گیا تھا۔

سب حیران ہو ں گے کہ اب اٹارنی جنرل صاحب اس فرضی تیسرے مرحلہ کی دلیل کے طور پر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی کس کتاب کی تحریر پیش کریں گے؟ سب پڑھنے والوں کے لئے یہ بات حیران کن ہو گی کہ اس غرض کے لئے کیا طریقہ اختیار کیا۔ انہوں نے ممبرانِ اسمبلی کو مخاطب کر کے کہا کہ اب ہم تیسرے مرحلے کی طرف آتے ہیں۔ اس کی دلیل کے طور پر انہوں نے حضرت مرزا بشیر احمد صاحب کی کتاب" کلمۃ الفصل " کا حوالہ پیش کیا اور اس کے ساتھ یہ بھی فرمایا کہ اس کی اشاعت ریویو آف ریلیجنز میں 1915ء میں ہوئی تھی۔ اٹارنی جنرل صاحب کو کچھ تو ہوش سے کام لینا چاہئیے تھا۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام تو 1908ء میں فوت ہو چکے تھے۔ یہ کس طرح ممکن ہے کہ ایک شخص اپنی وفات کے بعد بھی ایک منصوبے کے تحت اپنے عقائد تبدیل کر رہا ہو۔ اس کے بعد انہوں نے 5/ ستمبر 1974ء کی تقریر کو ختم کرتے ہوئے یہ نکتہ اُٹھایا کہ اگر بانیِ سلسلہ احمدیہ نبی تھے تو احمدی یہ کیوں نہیں تسلیم کرتے کہ ان کے بعد بھی نبی آ سکتا ہے۔ یہاں یہ بات قابلِ ذکر ہے کہ وہ جماعت کا موقف نا مکمل طور پر پیش کر رہے تھے۔ حضور نے یہ فرمایا تھا کہ آنحضرت ﷺ کے بعد وہ نبی آ سکتا ہے جس کی آنحضرت ﷺ نے خبر دی ہو۔ اس طرح 5/ ستمبر 1974ء کی تقریر ختم ہوئی۔

جب اٹارنی جنرل صاحب نے6/ ستمبر کو اپنی تقریر شروع کی تو ہونا تو یہ چاہیئے تھا کہ کوئی ممبر تو اس بات کی نشاندہی کرتا کہ کل آپ نے بہت سے تاریخی حقائق کو خلط ملط کیا ہے،اس بات کی درستگی ہونی چاہیئے۔ وہاں پر کئی جماعت کے مخالف ممبران ایسے بھی بیٹھے تھے جن کو دعویٰ تھا کہ وہ جماعتِ احمدیہ کے لٹریچر سے بخوبی وقف ہیں۔ لیکن ایسا نہیں ہوا۔ایسا کیوں نہیں ہوا؟اس کی دو ہی وجوہات ہو سکتی ہیں:۔

1)۔وہاں پر بیٹھے ہوئے سب احباب جماعتی لٹریچر سے مکمل طور پر نا واقف تھے۔وہ یہ صلاحیت بھی نہیں رکھتے تھے کہ ان کتب کے اوپر موٹے حروف میں لکھے ہوئے سن اشاعت کو پڑھ سکیں۔

2)۔ان احباب کو اس بات کی کوئی پرواہ نہیں تھی کہ انصاف اور عقل کے تقاضے پورے ہوتے ہیں کہ نہیں۔وہ ہر قیمت پر جماعتِ احمدیہ کے خلاف نیش زنی کرنا چاہتے تھے خواہ اس کے لئے سفید جھوٹ ہی کیوں نہ بولنا پڑے۔

اب یحیٰی بختیار صاحب نے یہ لایعنی دعویٰ پیش کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ اسلام نے آخر میں نعوذُ باللہ آنحضرت ﷺ کے ساتھ برابری اور پھر اپنی فضیلت کا دعویٰ کیا تھا۔اس سے زیادہ لایعنی دعویٰ کوئی نہیں ہو سکتا اور وہ یقیناً حقیقت جانتے تھے کیونکہ محضرنامہ میں آنحضرت ﷺ کی فضیلت کے بارے میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی تحریرات پر مشتمل پورا باب شامل کیا گیا تھا۔اس باب کا نام تھا ” شانِ خاتم الانبیاء ﷺ بانی سلسلہ احمدیہ کی نگاہ میں“۔یہ باب محضرنامہ کے صفحہ 71 سے صفحہ90 پر موجود ہے۔ہر کوئی پڑھ سکتا ہے۔ان حوالوں میں صاف لکھا ہے آنحضرت ﷺ تمام انبیاء سے بڑھ کر اور تمام انبیاء سے افضل ہیں۔دنیا میں معصومِ کامل صرف آنحضرت ﷺ پیدا ہوئے ہیں۔آنحضرت ﷺ کی عالی مقام کا انتہا معلوم نہیں ہو سکتا اور ان کی تاثیر قدسی کا اندازہ کرنا انسان کا کام نہیں۔اب آسمان کے نیچے صرف ایک ہی نبی اور ایک ہی رسول ہے یعنی محمد مصطفےٰ ﷺ جو اعلیٰ اور افضل سب نبیوں سے اور اعلیٰ اور اکمل سب رسولوں سے ہے۔تمام کمالاتِ نبوت آپ ﷺ پر ختم ہو گئے۔وہ شخص جھوٹا اور مفتری ہے جو آپ کی نبوت سے الگ ہو کر کوئی صداقت پیش کرتا ہے۔اب بجز محمدی نبوت کے سب نبوتیں بند ہیں۔ان سب حوالوں کو پڑھ کر کوئی شخص خواہ کتنا ہی

کندذہن کیوں نہ ہو یہ الزام کیسے لگا سکتا ہے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے نعوذُ باللہ آپ پر فضیلت کا دعویٰ کیا تھا۔

اس الزام کو لگانے کے لئے انہوں نے یہ طریق کار اختیار کیا کہ پہلے اپنی طرف سے روحانی خزائن جلد 22 کے صفحہ 154 سے ایک عبارت پیش کی لیکن اس صفحہ پر یہ معین عبارت موجود نہیں ہے۔پھر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے کا ایک فارسی شعر پڑھ کر اس کا غلط ترجمہ پیش کیا۔وہ شعر یہ تھا:۔

انبیاء گرچہ بودہ اند بسے

من بعرفان نہ کمترم زِ کسے

اس کا ترجمہ اٹارنی جنرل صاحب نے انگریزی میں پیش کیا

"I am better and superior to all the prophets who have come"

"یعنی میں تمام انبیاء سے بہتر اور افضل ہوں"

یہ ایک شرمناک حرکت تھی۔وہ بخوبی جانتے تھے کہ ممبران کی بھاری اکثریت فارسی کی معمولی شد بد بھی نہیں رکھتی۔یحیٰ بختیار صاحب غلط ترجمہ پیش کر کے اپنے مردہ دلائل میں جان ڈالنے کی کوشش کر رہے تھے۔اس شعر کا ترجمہ یہ ہے

"اگرچہ انبیاء بہت سے ہوئے ہیں مگر میں معرفت الٰہی میں کسی سے کم نہیں ہوں"

اور یہاں پر نعوذُ باللہ آنحضرت ﷺ پر کسی فضیلت کا کوئی سوال ہی نہیں اُٹھ سکتا کیونکہ اگلے شعر میں آنحضرت ﷺ کے متعلق فرمایا ہے:۔

شدہ رنگین بر رنگِ یار حسین

یعنی میں اس حسین محبوب کے رنگ میں رنگین ہوں

کہاں پر فضیلت کا دعویٰ ہے؟ ان اشعار میں تو یہ کہا گیا ہے کہ حضرت محمد مصطفٰے ﷺ میرے محبوب ہیں اور ان کے رنگ میں رنگین ہونے سے ہی مجھے قربِ الٰہی کا یہ مقام ملا ہے۔جھوٹ بولنے کی بھی کوئی حد ہونی چاہیئے۔

اب اٹارنی جنرل صاحب نے یہ ثابت کرنے کی کوشش شروع کی کہ آخر میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے صاحبِ شریعت نبی ہونے کا دعویٰ کیا تھا۔ظاہر ہے کہ یہ بالکل خلافِ واقعہ بات تھی۔ہم پہلے ہی اس کتاب میں کئی حوالے درج کر چکے ہیں کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا دعویٰ آنحضرت ﷺ کے تابع نبی ہونے کا تھا اور سوال و جواب کے دوران حضور اس بات کی اچھی طرح وضاحت فرما چکے تھے کہ قرآن کریم کے سوا ہمارے لئے کوئی اور شرعی کتاب نہیں۔اگر اعتراض کرنے والے ذرا بھی عقل سے کام لیتے تو کم از کم اتنا تو سوچتے کہ اگر احمدیوں کی کوئی علیحدہ شریعت ہے تو ان کی وہ شرعی کتاب کون سی ہے؟ قرآن کریم کو چھوڑ کر احمدی مسلمان آخر کس شرعی کتاب کے پیروکار ہیں۔اس اعتراض کو سو سال سے زیادہ عرصہ گزر گیا مگر اس فرضی کتاب کا ابھی تک نام بھی معلوم نہیں ہو سکا۔یہ بات ثابت کرنے کے لئے اٹارنی جنرل صاحب نے یہ طریق کار اختیار کیا کہ نا مکمل حوالہ پڑھ کر مطلوبہ تاثر پیدا کرنے کی کوشش کی جائے۔انہوں نے روحانی خزائن جلد 17 صفحہ 435و436۔سے یہ عبارت پڑھنی شروع کی

"ما سوا اس کے یہ بھی تو سمجھو کہ شریعت کیا چیز ہے۔جس نے اپنی وحی کے ذریعہ چند امر اور نہی بیان کیے اور اپنی امت کے لیے ایک قانون مقرر کیا وہی صاحب الشریعت ہو گیا۔پس اس تعریف کی رو سے بھی ہمارے مخالف ملزم ہیں کیونکہ میری وحی میں امر بھی ہے اور نہی بھی۔"

یہ عبارت پڑھ کر اٹارنی جنرل صاحب یہ تاثر دینے کی کوشش کر رہے تھے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے نئی شریعت کا دعویٰ کیا تھا۔یہاں بالکل اور بحث چل رہی تھی اور وہ بحث یہ تھی کہ بعض لوگوں نے یہ اعتراض کیا تھا قرآنِ کریم میں جو یہ مذکور ہے کہ مفتری ہلاک ہوتا ہے وہ صاحبِ شریعت ملہمین کے لئے۔حالانکہ قرآن کریم میں ہر اس شخص کا ذکر ہے جو اللہ پر افتراء کرے اور اس عبارت کے آگے یہ ہے کہ شریعت سے مراد صرف نئے احکامات نہیں ہیں۔پھر اسی صفحہ پر حضرت مسیح موعود تحریر فرماتے ہیں:۔

"ہمارا ایمان ہے آنحضرت ﷺ خاتم الانبیاء ہیں اور قرآن ربّانی کتابوں کا خاتم ہے تاہم خدا تعالیٰ نے اپنے نفس پر یہ حرام نہیں کیا کہ تجدید کے طور پر کسی اور مامور کے ذریعہ سے یہ احکام صادر کرے کہ جھوٹ

نہ بولو۔ جھوٹی گواہی نہ دو۔ زنا نہ کرو۔ خون نہ کرو اور ظاہر ہے کہ ایسا بیان کرنا بیانِ شریعت ہے جو مسیح موعود کا بھی کام ہے۔"

(روحانی خزائن جلد17ص436)

اس عبارت سے صاف ظاہر ہے کہ یہاں پر قرآنی احکام کے بیان اور تجدیدِ دین کا ذکر ہے ، نئی شریعت لانے کا ذکر نہیں ہے۔

اس کے بعد انہوں نے یہ خلاف واقعہ دعویٰ کیا کہ چودہ سو سال سے تمام مسلمان خاتم النبیین کے معنی یہ کرتے آئے ہیں کہ آپ کے بعد کوئی نبی نہیں آ سکتا۔ یہ بالکل غلط دعویٰ تھا۔ ہم پہلے ہی بہت سے حوالے درج کر چکے ہیں اور اس قسم کے حوالے جماعتِ احمدیہ کے محضرنامہ میں بھی شامل تھے اور سپیشل کمیٹی میں بھی پڑھ کر سنائے گئے تھے کہ چودہ سو سال سے امت کے بہت سے اولیاء اس بات کے قائل رہے تھے کہ آنحضرت صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ کے بعد امتی نبی آ سکتا ہے۔

اس مرحلہ پر انہوں نے جو نظریات پیش کئے کہ وہ خوارج کے بعض گروہوں کے عقائد سے کافی ملتے تھے۔ انہوں نے علامہ اقبال کے کچھ حوالے پیش کر کے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی کہ ختمِ نبوت کی اصل فلاسفی یہ ہے کہ اب مسلمان اپنی سوچ میں آزاد ہیں۔ وہ قرآنِ کریم کی آیات سے خود استدلال کر سکتے ہیں اور آنحضرت صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ کے بعد کسی اور کی پیروی ان کے لئے ضروری نہیں۔ روحانیت میں ترقی کے لئے اب کسی اور کی پیروی کی ضرورت نہیں۔ وہ یہ دور کی کوڑی لا رہے تھے کہ اس طرح یہ سوچ کی آزادی کی ضمانت ہے۔ وہ خوامخواہ اپنی سوچ کو تمام مسلمانوں کی طرف منسوب کر رہے تھے۔ اُس اسمبلی میں بھی ایسے فرقوں سے وابستہ افراد کی بڑی تعداد بیٹھی ہوئی تھی جو کہ کسی نہ کسی امام کے مقلد تھے۔ جیسا کہ ہم پہلے حوالہ درج کر چکے ہیں کہ یہاں تک فتویٰ دیا گیا تھا کہ جو حضرت امام ابو حنیفہ کے قیاس کو نہ مانے وہ کافر ہے۔ سب سے بڑھ کر اگر آنحضرت صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ کے بعد کسی کی بھی تقلید ضروری نہیں تو آنحضرت صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نے یہ کیوں ارشاد فرمایا تھا:۔

" فَعَلَيْكُمْ بِسُنَّتِي وَ سُنَّةِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِيْنَ الْمَهْدِيِّيْنَ۔ عَضُّوْ عَلَيْهَا بِالنَّوَاجِذِ"

(سنن ابن ماجہ۔ باب اتباع سنۃ الخلفاء الراشدین المھدیین)

اس حدیث میں تو آنحضرت ﷺ نے واضح ارشاد فرمایا ہے کہ تم پر میری اور میرے خلفاءِ راشدین کی پیروی لازم ہے۔اس کو مضبوطی سے پکڑے رکھو اور اٹارنی جنرل صاحب یہ کہہ رہے تھے ختمِ نبوت کا مطلب یہ ہے کہ اب کسی کی پیروی ضروری نہیں۔ اب ہر مسلمان آزاد ہے کہ وہ آیاتِ قرآنی سے جو مناسب سمجھے استدلال کرے۔اگر اب ہدایت کے لئے کسی مقدس وجود کی کوئی ضرورت نہیں تھی تو آنحضرت ﷺ نے گمراہی کے دور کا ذکر کے کیوں فرمایا تھا:

”فَاِنْ رَأَ یتَ یَوْمَئِذٍ خَلِیْفَۃَ اللّٰہِ فِی الْاَرْضِ فَالْزَمْہُ وَ اِنْ نُھِکَ جِسْمُکَ۔“

(مسند احمد بن حنبل۔حدیث حذیفہ بن الیمان۔الجزء السادس۔ص559۔مطبوعہ بیروت لبنان)

”اگر تم اس دن زمین پر اللہ کے کسی خلیفہ کو پاؤ تو اس سے چمٹ جانا خواہ تمہارا جسم زخمی کر دیا جائے...“

معلوم ہوتا ہے کہ اب اٹارنی جنرل صاحب کے اعتماد میں اضافہ ہو رہا تھا۔اب ان کی غلط بیانیوں پر انہیں کوئی نہیں روک رہا تھا۔گیارہ روز جماعت کے وفد کی موجودگی میں انہیں جس روک ٹوک کا سامنا تھا اب وہ روک ٹوک موجود نہیں تھی کیونکہ جماعت کا وفد یہاں پر موجود نہیں تھا۔ ممبرانِ اسمبلی بت بن کر بیٹھے تھے۔اس مرحلہ پر انہیں شاید یاد آگیا کہ جماعت کے وفد کی طرف سے بہت سے حوالے پیش کئے گئے تھے کہ ایک فرقے کے علماء نے دوسرے فرقے سے وابستہ افراد پر کفر کے فتوے لگائے ہیں۔شاید وہ اس کا کچھ ازالہ کرنے کی کوشش کر رہے تھے۔انہوں نے علامہ اقبال کا حوالہ پڑھ کر یہ ثابت کرنے کی کوشش کی کہ ایک دوسرے پر کفر و ارتداد کے فتوے لگانے سے مذہبی معاملات میں عقل اور ذہانت میں خوب اضافہ ہوتا ہے اور سابقہ ادوار میں بھی عالمِ اسلام میں ذہنی ترقی کے لئے یہی نسخہ استعمال کیا گیا تھا۔انہوں نے علامہ اقبال کی تحریرات میں سے یہ عبارت پڑھ کر سنائی

The history of Muslim theology shows that mutual accusation of heresy on minor points of differences has far from from working as a disruptive force, actually gave impetus to synthetic theological thought......

یعنی اسلامی مذہبی تاریخ یہ بتاتی ہے کہ چھوٹی چھوٹی باتوں پر ایک دوسرے پر ارتداد کا الزام لگا دینے سے نہ صرف اتحاد میں کوئی رخنہ نہیں پڑا بلکہ اس سے تعمیری مذہبی سوچ کو ایک نئی تر و تازگی ملی ہے۔

اللہ ہی رحم کرے۔اس وقت اٹارنی جنرل صاحب اور ان کے قابل ساتھی کیا منصوبہ بنائے بیٹھے تھے کہ ایک دوسرے پر ارتداد ، کفر اور الحاد کے فتوے لگا کر پاکستان میں ذہنی ترقی کے نئے دور کا آغاز کیا جائے گا۔ اگر یہی کلیہ صحیح تھا تو اس وقت پاکستانی قوم کو ذہنی طور پر سب سے زیادہ ترقی یافتہ قوم ہونا چاہئیے تھا۔اس کے بعد انہوں نے یہ وضاحت پیش کرنے کی کوشش کی کہ یہ heresy اصل میں heresy below heresy ہوتی ہے۔اس سے مراد ex.communication نہیں ہوتی۔ویسے یہی بات کچھ روز پہلے حضور نے انہیں سمجھانے کی کوشش کی تھی کہ ان کفر کے فتاویٰ کا صرف یہی مطلب لینا چاہئیے کہ فتویٰ لگانے والے کے نزدیک جن پر فتویٰ لگایا جا رہا ہے،ان کے اعمال اللہ تعالیٰ کو پسند نہیں اور اس سے مراد یہ نہیں لینا چاہئیے کہ جس پر فتویٰ لگایا گیا ہے وہ ملتِ اسلامیہ کا فرد نہیں رہا۔

اب انہوں نے Ahmadiyyat or True Islam کے حوالے دے کر ثابت کرنے کی کوشش کی کہ حضرت مسیح موعودؑ کا دعویٰ صاحب شریعت نبی ہونے کا دعویٰ تھا۔ہم اسی کتاب کے چند جملے پیش کرتے ہیں ،جن سے روزِ روشن کی طرح یہ ثابت ہوجاتا ہے کہ اٹارنی جنرل صاحب محض لا یعنی دعوے کر رہے تھے

Ahmadiyya Movement believes firmly in the Holy Quran and is a Movement of Muslims.

(Ahmadiyyat Or The Real Islam, By Hazrat Mirza Bashiruddin Mahmood Ahmad, 1959, published by Ahmadiyya Muslim Foreign Missions p 21)

پھر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی آمد کے مقصد کے بارے میں لکھا ہے

The Messiah of Islamic dispensation should not only be from among his followers but should come to re-establish Quranic Law.

Ahmadiyya Movement believes firmly in the Holy Quran and is a Movement of Muslims.

(Ahmadiyyat Or The Real Islam, By Hazrat Mirza Bashiruddin Mahmood Ahmad, 1959, published by Ahmadiyya Muslim Foreign Missions p 18)

اسی کتاب کے ان دو حوالوں ہی سے ثابت ہو جاتا ہے کہ احمدیوں کے نزدیک قرآنِ کریم کے علاوہ کوئی شریعت نہیں اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی آمد کا مقصد ہی یہ تھا کہ وہ قرآنی احکامات کی ترویج کریں نہ کہ نعوذُ باللہ اپنی نئی شریعت پیش کریں۔

اس تقریر کے دوران یحییٰ بختیار صاحب نے یہ نکتہ بھی اُٹھایا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر فضیلت کا دعویٰ کیا۔یہاں دیکھنا چاہئیے کہ باقی فرقوں کے نزدیک جس امام مہدی کا ابھی ظہور ہونا ہے اس کا کیا مقام ہوگا؟ ہم صرف ایک مثال پیش کرتے ہیں۔شیعہ احباب کے نزدیک جن امام محمد مہدی نے ابھی غیوبت سے ظہور فرمانا ہے ان کا مقام یہ ہے:۔

"آپ انبیاء سے بہتر ہیں۔"

(معاف الساغین ص 128 بحوالہ "چودہ ستارے یعنی حضرات چہار دہ معصومین علیھم السلام کے حالاتِ زندگی مولفہ سید نجم الحسن ناظمِ اعلیٰ پاکستان شیعہ مجلس علماء و خطیب ص452)

(نور الابصار و بہامشہ کتاب اسعاف الراغبین فی سیرۃ المصطفیٰ و فضائل اھل بیتہ الطاھرین۔ص 138۔تألیف علامۃ زمانہ الاستاذ الشیخ محمد الصبان علیہ الرحمۃ والرضوان۔ناشر مکتبۃ دار احیاء الکتب العربیۃ مصر۔عیسیٰ البابی الحربی مصر1345ھ)

اس کے بعد اسی کتاب یعنی چودہ ستارے میں لکھا ہے کہ آپ کے ظہور کے بعد آپ پر جبرائیل اور میکائیل نازل ہوں گے اور نوید سنائیں گے اور آپ کی بیعت کریں گے۔پھر اس کتاب کے صفحہ 465پر لکھا ہے:۔

"... ایک لاکھ تیئیس ہزار نو سو ننانوے انبیاء کے بعد چونکہ حضور رسولِ کریم ﷺ تشریف لائے تھے لہٰذا ان کے جملہ صفات و کمالات و معجزات حضرت محمد مصطفےٰ صلعم میں جمع کر دیئے گئے تھے ... چونکہ آپ کو بھی اس دنیاءِ فانی سے ظاہری طور پر جانا تھا اس لئے آپ نے اپنی زندگی ہی میں حضرت علیؓ کو ہر قسم کے

پاکستان میں اس عمل کو آگے بڑھانے کے لئے یہ فتوے تیار کئے گئے اور یہ مرحلہ آیا کہ علماء کی ایک مجلسِ شوریٰ طلب کی گئی اور اس نے پاکستان کی حکومت کے کافر ہونے کا فتویٰ صادر کیا اور اس کی غرض یہ تھی کہ اپنے زیرِ اثر لوگوں کو خروج (بغاوت) پر آمادہ کیا جائے۔ بات آگے بڑھی تو پاکستان کے دار لحکومت میں موجود ایک دارالا فتاء نے یہ فتویٰ دیا کہ جو جو پاکستانی فوجی جو جنوبی وزیرستان میں لڑتے ہوئے شہید ہوئے ہیں، نہ ان کی نمازِ جنازہ پڑھی جائے اور نہ انہیں مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کیا جائے۔ پھر سوات میں تسلط حاصل کر کے ایک جلسہ عام میں یہ فتویٰ صادر کیا گیا کہ جمہوریت کفر ہے اور پاکستان کی ہائی کورٹس اور پاکستان کی سپریم کورٹ شرک کے ایسے مراکز ہیں جہاں بتوں کی پرستش کی جاتی ہے۔

(Inside Al-Qaeda and the Taliban beyond Bin Laden and 9/11, by Syed Salim Shahzad, published by Pluto Press,2011,p46, 160, 174)

یہ کوئی اتفاق نہیں تھا کہ حالات اس انتہا کو پہنچے۔ یہ ایک سوچا سمجھا منصوبہ تھا اور جماعتِ احمدیہ کے محضر نامہ کے صفحہ 167 پر یہ انتباہ کر دیا گیا تھا اور باقاعدہ ثبوت درج کر کے کیا گیا تھا کہ ابھی سے یہ منصوبے بن چکے ہیں کہ تنگ نظر گروہ دوسرے فرقوں سے وابستہ افراد پر کفر کے فتوے لگانے اور ان کو واجب القتل اور واجب التعزیر قرار دینے کی تیاریاں کر رہے ہیں اور جیسا کہ ہم ذکر کر چکے ہیں سوال و جواب کے دوران بھی حضور نے ممبرانِ اسمبلی کے سامنے یہ انتباہ کر دیا تھا اور اپنی آخری تقریر میں اٹارنی جنرل صاحب نے یہ نامعقول نظریہ پیش کیا تھا کہ چھوٹی چھوٹی باتوں پر کفر کے فتوے لگانے سے نہ صرف کوئی انتشار نہیں پیدا ہوتا بلکہ مذہبی معاملات میں ذہنی ترقی ہوتی ہے۔ اب نتیجہ سب کے سامنے ہے۔ پڑھنے والے خود فیصلہ کر سکتے ہیں کہ کون صحیح تھا اور کون غلط؟

اب ایک ہی راستہ ہے۔ پاکستان کو اس منزل کی طرف سفر شروع کرنا ہوگا جس کا تعین قائدِ اعظم نے 11/ اگست 1947ء ان الفاظ میں کیا تھا۔

You are free; you are free to go to your temples. You are free to go to your mosques or any other place of worship in this state of Pakistan. You may belong to any religion or cast or creed that has got nothing to do with the business of the state .

یعنی آپ آزاد ہیں۔ آپ اپنے گرجوں میں جانے کے لئے آزاد ہیں۔ پاکستان کی ریاست میں آپ اپنی مساجد میں یا جو بھی عبادت کی جگہ ہے جانے کے لئے آزاد ہیں۔ آپ کا جو بھی مذہب، ذات یا مسلک ہو اس کا ریاستی معاملات سے کوئی تعلق نہیں۔

جہاں تک مذہبی معاملات کا تعلق ہے ہر ایک کو اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان ہمیشہ راہنما اصول کے طور پر سامنے رکھنا چاہئے:

لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ(البقرة:257)

دین کے معاملے میں کوئی جبر نہیں